آپ کے نام میں جو حروف ہیں ان سے اپنی حقیقت کو سمجھیے

# عِلمُ الحُرُوف

حروف کی حقیقت، اصلیت، قوت اور روحانیت
کے موضوع پر ایک عظیم الشان کتاب

موکل تابع کرنے کے
حیرتناک طریقے

مرتب
حسن الہاشمی



مکتبہ رُوحانی دُنیا دیوبند

باسمہٖ تعالیٰ

# عِلم الحروف

حروف کی حقیقت، جاذبیت، روحانیت اور قوت
کو ظاہر کرنے والی ایک عظیم الشان کتاب


مُرتّب

مولانا حسن الہاشمی



شائع کردہ

مکتبہ روحانی دنیا دیوبند

(یو پی) پن ۲۴۷۵۵۴

نام کتاب ——— علم الحروف

نام مصنف ——— مولانا حسن الہاشمی (ایڈیٹر ماہنامہ طلسماتی دنیا دیوبند)

نام خطاط ——— مولانا نیاز الدین اصلاحی

نام مصحح ——— عمر فاروق عثمانی

سرورق ——— دانش عامری

باہتمام ——— ابوسفیان عثمانی

اشاعت اول ——— گیارہ سو (۱۱)

صفحات ——— ۱۵۲

قیمت ——— ۴۵ روپے

ناشر

مکتبہ روحانی دنیا دیوبند

(یو، پی) پن ۲۴۷۵۵۴




کل تعداد حروف قرآن مجید — ۳۳۷۵۱۶

# انتساب

## ربّ العالمین کے نام

جس نے صرف ۲۸ حروف میں

دنیا کی تمام حقیقتوں کو سمیٹ کر

رکھدیا ہے



حسن الہاشمی

# فہرست مضامین

## حروف کی خصوصیات





## حروف کی دعوت اور چلہ کشی کے طریقے

| موضوع | صفحہ |
|---|---|
| حرف رَ کے مؤکل کی تسخیر | ۱۳۲ |
| حرف شَ کے خواص اور مؤکل کی تسخیر | ۱۳۳ |
| حرف تا کے خواص اور مکان خالی کرانے کا عمل | ۱۳۴ |
| حرف ثَ کا نقش اور اس کی دعوت | ۱۳۵ |
| حرف خَ کے خواص | ۱۳۷ |
| حرف ذَ کے خواص اور بے شمار فائدے | ۱۳۸ |
| حرف ضَ کے بے شمار فوائد | ۱۳۹ |
| حرف ظ کے خواص | ۱۴۰ |
| **حروف کی ذاتی خصوصیات** | |
| الف | ۱۴۱ |
| ب پ ت | ۱۴۲ |
| ٹ ث ج چ | ۱۴۳ |
| ح خ د ذ | ۱۴۴ |
| ر ز س ش | ۱۴۵ |
| ص ض ط ظ ع | ۱۴۶ |
| غ ف ق ك | ۱۴۷ |
| گ ل م ن و ہ | ۱۴۸ |
| ی ے | ۱۴۹ |
| خصوصی نوٹ | ۱۴۹ |



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# علم الحروف

## الف

تمام حروف میں سب سے پہلا حرف الف ہے۔ جس طرح کل حروف ۲۸ ہیں۔ اسی طرح کل ابجدیں بھی ۲۸ ہیں۔ اور ہر ابجد الف سے شروع ہوتی ہے۔ حق تعالیٰ نے حرف الف کو خصوصی عظمت عطا کی ہے۔ اور اس حرف کو تمام حروف کا امام بنا کر ایک خاص مرتبہ اُسے عطا کیا ہے چنانچہ اس کائنات کے سب سے پہلے بشر کا نام بھی الف ہی سے تھا۔ حضرت آدم علیہ السلام کا نام الف سے شروع ہوتا ہے۔ خود باری تعالیٰ کا ذاتی نام "اللہ" بھی الف ہی سے شروع ہوتا ہے۔ اس کائنات میں ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء مبعوث ہوئے ہیں۔ اُن میں آدمؑ کے بعد دو پیغمبروں کو خصوصی مرتبہ عطا ہوا۔ ان میں سے ایک خلیل اللہ کی ذاتِ اقدس ہے۔ جن کا نام ابراہیمؑ تھا۔ اور یہ نام بھی الف سے شروع ہوتا ہے۔ دوسری ذاتِ اقدس رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے جن کا ذاتی نام احمدؐ ہے اور یہ نام بھی الف سے شروع ہوتا ہے۔

قرآن حکیم جو آسمانی کتابوں میں آخری کتاب ہے۔ اس کی شروعات بھی الف ہی سے ہوتی ہے۔ اس طرح کے ہزاروں حقائق سے یہ بات ثابت

ہوتی ہے کہ خالقِ کائنات نے حرف الف کا ایک خاص مقام اور مرتبہ مقرر کیا ہے۔ اگر کوئی اہل دل الف کے اسرار سے واقف ہو جائے تو پھر اُسے دین و دُنیا کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہتی۔

الف کے اس درجہ رموز اور فوائد بزرگوں نے نقل کئے ہیں کہ ان سب کو بیان کرنا بھی ممکن نہیں ہے۔ لیکن ان میں سے چند فوائد جو ہم اپنے قارئین کے لئے نقل کریں گے وہ دنیاوی فوائد حاصل کرنے کے لئے بہت زیادہ ہیں۔

حرف الف کی روحانیت سے استفادہ کرنے کیلئے سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ حرف الف کی زکوٰۃ ادا کی جائے۔ اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ چاند جب منزلِ شرطین یا برج حمل میں داخل ہو تو اس وقت زکوٰۃ کی شروعات کی جائے۔ اور عمل کے لئے مکمل تنہائی کی جگہ کا تعین کیا جائے ستاروں کی بخورات کا لحاظ رکھتے ہوئے عمل شروع کیا جائے۔ عمل کی تعداد ۱۳۳۰ مرتبہ یا ۴۴۴۴ مرتبہ ہونی چاہئے۔ گویا کہ کم سے کم ۱۳۳۰ مرتبہ اور زیادہ سے زیادہ ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھنا چاہیئے۔

عمل اس طرح پڑھیں۔ یا الف بحق اللہ۔ بحومت یا اسرافیل۔

اس عمل کو جو بہ نیت زکوٰۃ ۲۸ دن تک لگاتار پڑھنا ہے۔ ۲۸ دن میں انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد ۱۱۱ مرتبہ روزانہ اس عمل کو پڑھنا چاہئے۔ دورانِ عمل کسی طرح کا پرہیز نہیں ہے۔ البتہ نماز پنج گانہ کی پابندی ضروری ہے اور یہ بھی ضروری ہے کہ عامل اپنے اعضاء اور اپنی زبان کو لایعنی باتوں اور گناہ کے کاموں سے محفوظ رکھے۔ اور اپنا اکثر وقت ذکر و فکر میں گذارے۔ حرف الف کی خصوصیت یہ ہے



کہ اسی حرف سے حق تعالیٰ کے ذاتی نام کی شروعات ہوتی ہے اس کا مکتوبی عدد ایک ہے اور ملفوظی اعداد ۱۱۱ ہیں۔ اس نام سے حق تعالیٰ کے صفاتی ناموں کا آغاز ہوتا ہے۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۴۸۸۷۲ مرتبہ ہوا ہے۔

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد جب کوئی مہم درپیش ہو۔ تو سفید کاغذ پر زعفران سے ایک نقش تحریر کرو۔ اس طرح کہ پیشانی پر بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ لکھو۔ چاروں طرف تین سو الف لکھو گویا کہ ۱۲ سو مرتبہ کل تعداد ہونی چاہئے۔ دائرے سے باہر ہر دو جانب ۳۲،۳۲ اور ایک جانب ۶۴ مرتبہ الف لکھو۔ کُل تعداد چاروں طرف کی ۱۲۸ ہوئی۔ درمیان میں اپنا مطلب لکھو۔ پھر اس نقش کو وسطِ قرآن میں رکھ کر قرآن حکیم کو سبز جزدان میں محفوظ کر کے گھر میں کسی اونچی جگہ رکھو۔ ۱۱ دن میں انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔ نقش کی صورت یہ ہوگی۔




جو شخص حرف الف کو اس طرح زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھیگا اس کو ہر طرح کے امراض سے نجات ملے گی۔ بالخصوص بخار سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔

لکھنے کی صورت یہ ہوگی۔

| ٧٨٦ |
|---|
| الف |
| بحقِ اسرافیل |

اگر کوئی شخص گلاب و زعفران سے ایک سو گیارہ مرتبہ الف کاغذ پر لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو جو بھی اس شخص سے ملے گا وہ مرعوب ہوگا۔

اگر کسی حاملہ کی بائیں ران پر بوقتِ ولادت الف اس طرح تین تین مرتبہ لکھ کر باندھ دیا جائے تو بچہ بآسانی پیدا ہوگا۔ کاغذ اس وقت باندھا جائے جب پیدائش کا درد شروع ہو جائے۔

اس طرح لکھیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۱۱ | ۱۱۱ |

اگر کسی شخص کو سخت نظر ہو۔ خواہ وہ نظر انسان کی ہو یا جن کی مندرجہ ذیل نقش بنا کر روزانہ عصر کے بعد اس نقش سے مریض کو دھونی دی جائے۔ انشاء اللہ، روز میں نظرِ بد دور ہوگی۔ اور انشاء اللہ پھر یہ شکایت نہیں ہوگی۔

نقش یہ ہے

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ف | ل | ا |
| ا | ف | ل |
| ل | ا | ف |



جو شخص صبح کو بستر سے اٹھتے ہی ایک ہزار مرتبہ الف پڑھے۔ تو چند ماہ ہی میں مال دار بن جائے گا۔ اور اللہ کے فضل و کرم سے روزی کے دروازے ایسی ایسی جگہ سے کھل جائیں گے۔ جو وہم و گمان میں بھی نہیں ہوگا۔

جب قمر وبال یا ہبوط میں ہو تو ایک دائرہ کھینچ کر دائرے کے اندر دشمن کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھیں۔ اور دائرے کے باہر الف کو ۱۱۱ مرتبہ لکھیں پھر دائرے کے چاروں طرف الف ۱۱۱ مرتبہ لکھ کر اس تختی کو کسی پرانی قبر میں دبا دیں تو دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

یہ بات یاد رکھیں کہ اس طرح کے اعمال اس وقت کریں جب کوئی شخص حد سے زیادہ ظالم ہو اور اس کے ظلم و ستم سے بچنے کی کوئی دوسری تدبیر باقی نہ رہی ہو۔ بہتر تو یہ ہے کہ اس طرح کے عمل سے پہلے کسی مفتی یا عالمِ دین سے مشورہ کریں۔ اور ناحق کسی کو پریشان کر کے اپنی آخرت تباہ نہ کریں۔

اپنے محبوب سے وصال کیلئے حرف الف کو ۱۱۱ مرتبہ لکھ کر اپنے محبوب اور اس کی والدہ کے نام اور اپنے اور اپنی والدہ کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ چند دن میں محبوب مہربان ہوگا۔ اس عمل کو اتوار کے دن ساعتِ شمس میں کریں۔ اور کاغذ پر ۱۱۱ مرتبہ الف لکھ کر دم کر دیں۔

## الف کے مؤکل کی تسخیر

۲۸ دن کا چلہ کریں اور ہر فرض نماز کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ الف پڑھیں۔ اور رات کو گیارہ ہزار مرتبہ الف پڑھیں۔ اور ایک بڑے سے کاغذ پر الف

لکھ کر اپنے سامنے رکھیں۔ جس روز موکل ظاہر ہوگا پورا کمرہ منور ہو جائے گا۔
موکل سے عہد و پیمان کر دیں۔ عمل سے پہلے روزانہ یہ اضمار پڑھیں۔

اَجِبْ اَیُّھَا الْمَلِکُ ھَطْمَطْفِیَاتِیْلُ۔ بَطْیَاثِیْلُ الرَّئِیْسُ الْاَکْسِیْرُ
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا مَنْ لَّہُ الْعَظْمَۃُ
وَالْمَجْدُ وَالْکِبْرِیَاءُ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ۔ یَا رَبَّاہُ یَا رَبَّاہُ یَا رَبَّاہُ یَا ھُوَ
یَا سَیِّدَاہُ اَسْئَلُکَ السِّرَّ الْاَعْظَمَ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ رُوْحَانِیَتَکَ وَ اَلْبِسْنِیْ بِھَا
نُوْرًا وَجَمَالًا وَقُبُوْلًا وَ اَھَبْنِیْ سِرًّا مِّنْ اَسْرَارِ الْاَلِفِ۔ اَصْرِفْہُ فِیْمَا
اُرِیْدُ اَیُّھَا الْحَرْفُ الْمُتَحَرِّکُ مِنَ الْیَقْظَۃِ وَالتَّلَقِّیْ بِشَرَفِ اِسْمِکَ وَمَا
النَّارِ وَالنُّوْرِ وَالظِّلِّ وَالْحَرُوْرِ وَمِمَّا قَبْلَ بِالنَّھَارِ وَبِمَا اَخْرَجَہُ الْقَدِیْمُ
مِنْ قَدِیْمٍ وَبِتَرِمَا وَضَعْتَ فِی اللَّوْحِ الْمَحْفُوْظِ۔ مِنَ الْعِلْمِ مَنْشَاءُ الْاُمُوْرِ
اِمْدَادُ لَہُ الْاَلِفَ وَبِاَمْرِکَ النَّافِذِ بِکَلْیُلْیَا وَمَلْیَا لْیَا۔ طَلْیَا وَھلیا
وَمَرْیَا وَتَبَا وَھَثْیَا۔ وَبِاَلِفِ الْاَھْرِ وَبِحَقِّ اَھْیًا اَشْرَاھِیًا اَذُوْنَائِی
اَصْبَاؤُتِ اٰلِ شَیْدَ اَیْ وَالْاَمْرُ الْعَظِیْمُ اَبُوْ الرَّئِیْسُ الْاَکْسِیْرُ ھَطْھَلْفِیَائِیْلُ
اَنْ تَتَوَکَّلُوْا۔ اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَۃَ اَلْوَحَا۔

جن حضرات و خواتین کے نام کا پہلا حرف الف ہو وہ مندرجہ ذیل نقش کو
اسوقت لکھیں جب چاند منزلِ شرطین میں ہو۔ اور لکھنے کے بعد اس پر اَللّٰہُ
نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ پڑھکر دم کر دیں اور اسکو سیدھے بازو پر باندھ لیں انشاء اللہ تمام مقاصدِ حسنہ
میں کامیابی ملے گی۔

نقش یہ ہے

اسرافیل ۷۸۶ اسرافیل

| ۲۰ | ۳۴ | ۳۰ | ۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۲۶ | ۲۱ | ۳۳ |
| ۲۵ | ۲۸ | ۳۶ | ۲۲ |
| ۳۵ | ۲۳ | ۲۴ | ۲۹ |

اسرافیل بحق یا اللہ اسرافیل



# ب

حرف با کو خاموش اور طبعًا خشک اور ٹھنڈا کہا جاتا ہے۔ مراتبِ
خاکی میں اس کا پہلا درجہ ہے۔ سینچر کا دن اس کے لئے مخصوص ہے۔
اس کا ستارہ زحل ہے۔ موکل کا نام جبرائیل ہے۔ اعداد مکتوبی ۲
ہیں۔ اور ملفوظی ۳ ہیں۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کے ۶ صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ الباری
اَلْبَاسِطُ، اَلْبَاعِثُ، اَلْبَاطِنُ، اَلْبَرُّ، اَلْبَدِیْعُ۔

اس حرف کی زکوٰۃ ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھکر اس وقت ادا کریں جب
قمر منزلِ بطین میں ہو۔ یہ چاند کی دوسری منزل ہے۔

اگر زکوٰۃ با موکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اَجِبْ یَا جَبْرَائِیْلُ
بحق با۔

قرآن حکیم میں یہ حرف ۱۱۲۲۸ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

حرف با کو خاموش اور طبعًا خشک اور ٹھنڈا کہا جاتا ہے۔ مراتب خاکی
میں اس کا پہلا درجہ ہے۔ سینچر کا دن اس کے لئے مخصوص ہے۔ اس کا
ستارہ زحل ہے۔ موکل کا نام جبرائیل ہے۔

اگر کوئی شخص سینچر کے دن حرف با کو اس طرح ب ب ب ب ب
سیسے کی تختی پر لکھ دے اور اس کے نیچے قیدی کا نام اور اس کی ماں کا
نام لکھ دے۔۔۔ اور مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر اس تختی پر دم کر دے تو
اللہ کے فضل و کرم سے قیدی کی رہائی کا فیصلہ ہو جائے۔

عزیمت یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ یَا رَبُّ یَا بَدِیْعُ یَا بَاسِطُ یَا بَاقِیُ یَا بَاعِثُ
یَا بَرُّ بِمَا اَوْدَعْتَہٗ حَرْفُ الْبَاءِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَکْنُوْنَۃِ وَ الْاَنْوَارِ
الْمَخْزُوْنَۃِ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ مَلٰئِکَتِکَ خُدَّامَ ھٰذِہِ الْحُرُوْفِ فِیْمَا
اَمُرُھُمْ بِہٖ مِمَّا لَکَ فِیْہِ رِضَاءً اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ ؕ

- جو بچہ کم بولتا ہو یا صاف نہ بولتا ہو تو ۶۰ مرتبہ ب لکھکر اس کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد وہ صاف بولنے لگے گا۔
- رزق کی فراوانی کے لئے دس سطروں میں ۱۰۰ مرتبہ ب لکھ کر دکان میں ٹانگیں۔ انشاء اللہ رزق کی فراوانی ہوجائے گی۔
- اگر گھر میں خیر و برکت اور روزی کی زیادتی کے لئے اس نقش کو لکھکر گھر میں آویزاں کریں تو زبردست فائدہ ہوگا۔ اور خوب برکت ہوگی اور خوب رزق ملے گا۔

نقش یہ ہے۔

| ب | ب | ب |
|---|---|---|
| ب | ب | ب |
| ب | ب | ب |

- اگر ہرن کی جھلی پر حرف ب کو دو سو مرتبہ لکھکر کسی قیدی کے دائیں بازو پر بندھوادیں تو اس کو بہت جلد قید سے رہائی نصیب ہوجائے۔
- اگر گیدڑ کے دباغت شدہ چمڑے پر ایک ہزار مرتبہ حرف با کو زحل کی ساعت میں لکھ دیں۔ اور اس کے نیچے دشمن اور اس کی ماں کا نام لکھ دیں اور پھر اس چمڑے کو زحل ہی کی ساعت میں دشمن کے گھر میں دفن



کردیں تو بہت جلد وہ وہاں سے دفع ہوجائے گا اس طرح کے اعمال جب کریں جب دشمن کی ریشہ دوانیاں حد سے زیادہ بڑھ گئی ہوں۔ اور اس کے ظلم و ستم سے ناک میں دم ہوگیا ہو۔ خواہ مخواہ کسی کو پریشان کرنا جائز نہیں ہے۔

- اگر کوئی شخص ۱۹ مرتبہ حرف ب کو لکھ کر اُن کے نیچے وہ اسماءِ الٰہی لکھ دے جو حرف ب سے شروع ہوتے ہیں۔ پھر اس کاغذ کو تعویذ بنا کر دائیں بازو پر باندھ لے تو رزق میں فراوانی ہوجائے۔
- اگر حرف ب کو ۱۹ مرتبہ لکھکر یَا بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۳ مرتبہ لکھکر اپنے بازو پر باندھ لے تو تمام مشکلات سے نجات ملجائے

محبت و قبولیت کے لئے چاند کی ۱۰ تاریخ سے ۱۴ تاریخ تک چاند کی طرف منہ کرکے ۱۹ مرتبہ حرف ب کو لکھیں۔ اور ۱۶ مرتبہ اس کی اضمار لکھیں۔ اور لکھتے وقت یہ پڑھیں۔ اَجِبْ یَا خُدَّامَ حَرْفُ الْبَاءِ بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ پھر ختم عمل پر چاند کو سلام کرکے اپنے ہاتھ اپنے منہ پر پھیرلیں۔ اور لکھے ہوئے کو پانی میں گھول کر پی لیں۔ زبردست مقبولیت ملے گی۔ اور اللہ کے فضل سے دُنیا گرویدہ ہوجائے گی۔

اضمار یہ ہے۔

اَجِبْ یَا خَادِمُ حُرُوْفِ الْبَاءِ الشَّدِیْدِ حرھائیلِ بلیسَ لیح هلیجِ ذو النُّوْرِ الْاَلْمَعِ ذِی الْاٰلَاءِ وَالْکِبْرِیَاءِ۔

جن حضرات نے حروفِ تہجی کی زکوٰۃ ادا کر رکھی ہو۔ اُن حضرات کے لئے "علم الحروف" کے عملیات میں خاص تاثیر ہوتی ہے اور نتائج اللہ کے فضل سے فوراً برآمد ہوتے ہیں۔

جن حضرات کا نام ب سے شروع ہو۔ وہ اس نقش کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھ لیں اور لکھنے کے بعد سو مرتبہ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ پڑھ کر اس پر دم کریں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ محسوس کریں گے۔

۷۸۶

جبرائیل — جبرائیل

| ب | ب | ب | ب |
| --- | --- | --- | --- |
| ب | ب | ب | ب |
| ب | ب | ب | ب |
| ب | ب | ب | ب |

جبرائیل — بحق یَا بَاسِطُ — جبرائیل






یہ حرف مزاج کے اعتبار سے بادی ہے۔ اس حرف کے اعداد مکتوبی ۴۰۰ ہیں اور اعدادِ ملفوظی ۱۴۰۱ ہیں۔ اس کے مؤکل کا نام عزرائیل ہے۔ اس حرف کی زکوٰۃ ۴۴۴۴ مرتبہ پڑھ کر اس وقت ادا کرنی چاہئے جب قمر منزلِ ذابح میں ہو۔ یہ چاند کی ۲۲ ویں منزل ہے۔ یہ حرف قرآن حکیم میں ۱۰۱۹۹ جگہ استعمال ہوا ہے۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک صفاتی نام شروع ہوتا ہے۔ التوابُ۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اَجِبْ یَا عزرائیل بحق تا، پڑھنے کی تعداد ۴۴۴۴ مرتبہ ہی رہے گی۔

اگر اس حرف کو شیر کے دباغت شدہ چمڑے پر ہفتے کے دن مریخ کی ساعت میں ایک مثلث تیار کرے اور اس میں اس حرف کو ۵۹ مرتبہ



لکھے۔ اس نقش کو اگر کسی قیدی کے باندھ دیا جائے تو اللہ کے فضل سے وہ قیدی رہا ہو جائے۔

اگر کوئی شخص اس حرف کو ریشم کے کپڑے پر نیلی روشنائی سے چار سو مرتبہ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو مخلوق کی نظروں میں مقبول ہو جائے۔

اگر چالیس روز تک کوئی ایک وقت مقرر کر کے کوئی شخص ۴۰۰ مرتبہ اس حرف کا ورد کر لے تو فتوحات کے دروازے کھل جائیں۔

اگر کوئی شخص اس حرف کا نقش تانبے پر کندہ کرا کے اپنے گلے میں ڈال لے تو کبھی دریا میں غرق نہ ہو اور اس کا مال تمام آفات سے محفوظ رہے۔

نقش اس طرح تیار کریں۔




اگر اس حرف کو چار ٹھیکریوں پر چار چار مرتبہ لکھ کر ان ٹھیکریوں کو کھیت کے چاروں کونوں پر دبا دے تو اس کھیت کی پیداوار میں زبردست اضافہ ہو جائے۔ اور وہ کھیت یا باغ تمام آفات سے محفوظ رہے۔ اگر اس حرف کو چار سو مرتبہ سنگِ مقناطیس پر لکھ کر کوئی شخص اپنے پاس رکھے تو جو بھی اسے دیکھے گا۔ اس پر مہربان ہو جائے گا۔ ایک عجیب و غریب قسم کی تسخیر اُسے نصیب ہوگی اور مخلوق کی نظروں میں اس کا مقام بہت بلند ہو جائے گا۔

● کسی کی زبان بند کرنے کے لئے حرف ت کو مٹی کی ٹھیکری پر ۳۰ مرتبہ لکھکر یہ لکھدیں۔ زبان بند کردم فلاں ابن فلاں فی حق فلاں ابن فلاں اور اس ٹھیکری کو کسی قبرستان میں دفن کردیں انشاء اللہ زبان بند ہوگی۔

اگر کسی شخص کو خواب میں احتلام بہت ہوتا ہو تو وہ اس طرح ایک نقش تیار کرے اور اس کو اپنے تکیے میں سلوالے انشاء اللہ احتلام کی بیماری سے محفوظ ہو جائے گا۔

۷۸۶

ت ت ت ت ت ت ت ت

۴۰۰ تبارک الذی بیدہ الملک ۴۰۰

۴۰۰ ۴۰۰

۴۰۰ وھو علےٰ کل شیئٍ قدیر ۴۰۰

۴۰۰ ۴۰۰

ت ت ت ت ت ت ت

اگر کسی سے مکان خالی کرانا ہو تو اس حرف کو ۴۰۰ مرتبہ اس طرح سیسے کی پلیٹ پر لکھیں کہ ہر سطر میں چاروں طرف ۱۰۰ مرتبہ لکھا جائے اس طرح نقش کی سی صورت بن جائے گی۔ درمیان میں اس شخص کا نام مع اس کی والدہ کے نام کے لکھیں جو مکان پر قابض ہو۔ پھر اس پلیٹ کو مقبوضہ مکان میں دفن کرادیں یا کسی پتھر وغیرہ کے نیچے دبادیں۔ انشاء اللہ بہت جلد قابض مکان خالی کر کے چلا جائے گا۔

اگر کچھوے کی پشت کا پیالہ بنا کر اس حرف کو ۴۰ مرتبہ اس میں لکھیں پھر اس میں پانی ڈال کر پئیں تو معدے کے تمام امراض سے نجات ملجائے۔

زبان بندی کیلئے اس حرف کا نقش اس طرح بنائیں کہ ۴۰ مرتبہ کاغذ پر اس نقش کو ۴ سطروں میں لکھیں اور نیچے اس شخص کا نام اس طرح لکھیں۔



زبان بند کردم فلاں ابن فلاں فی حق فلاں ابن فلاں، پھر اس نقش کو کسی بھی قبرستان میں دفن کردیں۔ مذکورہ شخص کی زبان بند ہو جائے گی۔ اور ایک حرف ناروا بھی زبان پر اس کی نہ آسکے گا۔

اگر حرف تا کو ایک ہزار مرتبہ مشک و زعفران سے کوئی شخص شرفِ قمر میں لکھکر اپنے بازو پر باندھ لے تو کل مخلوقات مسخر ہو جائیں اس حرف کا یہ نقش تمام امراض میں اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس کو بادی چال سے پُر کرنا چاہیئے۔

اجھزط

اجب یا عزرائیل بحق تا

| ۹۵ | ۱۰۱ | ۹۸ | ۱۰۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۷ | ۹۷ | ۱۰۴ | ۹۲ |
| ۱۰۲ | ۹۴ | ۱۰۵ | ۹۹ |
| ۹۶ | ۱۰۸ | ۹۳ | ۱۰۳ |

اجب یا عزرائیل بحق تا

اگر حشرات الارض پریشان کرتے ہوں۔ مثلاً سانپ، بچھو، کھٹمل، مچھر، پسو، چیونٹی وغیرہ۔ تو اس حرف کے اعداد ملفوظی ۱۰۴۱ لیکر اس میں ۳۴۷ شامل کر کے مثلث خاکی چال سے تیار کر کے اس کو گھر میں دفن کردیں۔ انشاء اللہ کیڑے مکوڑوں سے نجات مل جائے گی۔ اس نقش کے اوپر ۷۸۶ کے بجائے اجھزط لکھ دیں اور نقش کی ۳ سائڈوں میں اجب یا عزرائیل بحق تا۔ تحریر کردیں۔

● اگر کوئی شخص فرار ہوگیا ہو۔ تو اس کے نام اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد نکا کر اس میں چارسو شامل کر کے مثلث کی نقش

تیار کریں۔ اور اس کو اس شخص کے فوٹو پر لکھدیں۔ اگر فوٹو نہ ہو تو سادے کاغذ پر لکھدیں۔ اور نقش کے نیچے یہ عبارت لکھدیں۔

اس نقش کی برکت سے فلاں ابن فلاں واپس آجائے نقش کے چاروں کونوں پر "یا عزرائیل" لکھدیں۔ اور نقش کے نیچے "بحقِ یا توّابُ" لکھدیں۔ اور اس کو مفرور کے گھر میں دبادیں۔

فوٹو نہ ہونے کی صورت میں جس کاغذ پر نقش بنائیں اس کاغذ پر دائرہ کھینچ کر اس کے اندر اس شخص کا نام اور اس کی والدہ کا نام اس طرح لکھدیں تو بہتر ہے۔




فوٹو ہونے کی صورت میں فوٹو کی پُشت پر وہ نقش لکھدیں جس کا ذکر کیا گیا۔ فوٹو نہ ہونے کی صورت میں فوٹو کے قائم مقام اس دائرہ کو اور اس کے اندر کی عبارت فلاں ابن فلاں کو سمجھیں۔

جس کے نام کا پہلا حرف "ت" ہو وہ اس نقش کو لکھکر اس پر تَبٰرَکَ الَّذِیْ بِیَدِہِ الْمُلْکُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝ سو مرتبہ پڑھکر دم کرے۔ پھر اس نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ خوب خیر و برکت اور حفاظت ہوگی۔

نقش یہ ہے۔

عزرائیل ۷۸۶ عزرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵ | ۱۰۱ | ۹۸ | ۱۰۶ |
| ۱۰۷ | ۹۷ | ۱۰۴ | ۹۲ |
| ۱۰۲ | ۹۴ | ۱۰۵ | ۹۹ |
| ۹۶ | ۱۰۸ | ۹۳ | ۱۰۳ |

عزرائیل بحقِ یا توّابُ عزرائیل



# ث

یہ ابجد قمری کا ۲۳واں حرف ہے۔ اس کے اعداد مکتوبی پانچ سو اور اعداد ملفوظی ۵۰۱ ہیں۔ اس حرف کے مؤکل کا نام میکائیل ہے۔ اس حرف کی زکوٰۃ اس وقت ادا کریں جب قمر منزل بلعہ میں ہو یہ چاند کی ۲۳ ویں منزل ہے۔ اس حرف کو ۴۴۴ مرتبہ پڑھیں۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اَجِبْ یا میکائیل بحق ثا۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کا صفاتی نام ثابت شروع ہوتا ہے۔ یہ نام اگرچہ اسمائے حسنیٰ میں شامل نہیں ہے۔ لیکن اکابرین کی تحقیق کے مطابق یہ نام بھی اسم الٰہی ہے قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۱۲۷۶ مرتبہ ہوا ہے۔ اس کا مزاج آبی اور مؤکل کا نام میکائیل ہے۔

- اگر اس حرف کو پانچ سو مرتبہ لکھکر کسی بچے کے تکیے میں سلوادیں تو وہ سوتے وقت نہیں ڈرے گا۔
- اگر اس حرف کو تین سو مرتبہ لکھکر کوئی کسی بڑے آدمی کے گلے میں ڈال دیں تو وہ بُرے اور ڈراؤنے خوابوں سے محفوظ ہو جائے گا۔
- اگر کسی تختی پر موم اور کافور سے ۵۷۹ مرتبہ اس حرف کو لکھکر اور اپنے مالک کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھکر کنوئیں میں ڈال دیں تو کنواں کبھی خشک نہیں ہوگا ——— اور نہ ہی پانی کبھی خراب ہوگا۔
- اگر اس حرف کا نقش چاندی کی تختی پر کندہ کراکر بچے کے گلے میں ڈال دیں تو بچہ چیچک اور خسرہ سے محفوظ رہے گا۔

نقش یہ ہے۔




● -اگر اس حرف کو چاندی کی تختی پر کندہ کرا کر کسی جگ یا کسی برتن میں رکھ دیں اور اس میں پانی بھر لیں اور صبح وشام اس کا پانی کسی مریض کو پلا دیں ــــــ تو وہ مریض انشاءاللہ تندرست ہو جائیگا

● - بدخوابی سے بچنے کے لئے حرف ث کو پچاس مرتبہ لکھ کر اپنے تکیہ میں سلوالیں - انشاءاللہ تعالیٰ بدخوابی سے نجات مل جائے گی -

● -اس حرف کا نقش ہر قسم کے ڈر سے محفوظ رکھتا ہے اور انسان کے اندر عجیب طرح کا حوصلہ پیدا کرتا ہے -

مزاج کے اعتبار سے چوں کہ یہ حرف آبی ہے - اس لئے اس کے نقش کو ہر مریض کے لئے آبی ہی چال سے لکھنا چاہیئے -

نقش یہ ہے -

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۷ | ۱۲۴ | ۱۲۸ |
| ۱۲۳ | ۱۲۹ | ۱۳۰ | ۱۱۸ |
| ۱۲۶ | ۱۲۲ | ۱۱۹ | ۱۳۳ |
| ۱۲۰ | ۱۳۲ | ۱۲۷ | ۱۲۱ |

اجب یا میکائیل بحق ثا

● -اگر ث کو کسی شخص کے نام کے ساتھ ملا کر یکے بعد دیگرے



یعنی ایک حرف طالب کے نام کا، ایک حرف مطلوب کے نام کا اور پھر اس طرح لکھ کر اور سات مرتبہ حرف ثا کو پڑھ کر ایک مرتبہ یہ کہے ــــــ اے خدام حرف ثا فلاں ابن فلاں کو میرے پاس پہنچا دو - پھر اس تعویذ کو کسی پھل دار درخت پر لٹکا دیں تو مطلوب بہت جلد طالب کے پاس پہنچ جائے گا -

یہ عمل صرف پیر کے دن کرنا چاہیئے - اور عروجِ ماہ میں کرنا چاہیئے - بشرطیکہ چاند عقرب میں نہ ہو -

حرف ثا سے متعلق جتنے بھی اعمال ہیں - ان میں دھونی کا طریقہ یہ ہے کہ لہسن کے بیج سرکہ میں ڈال دیئے جائیں - پھر ۲۴ گھنٹے کے بعد انھیں نکال کر سکھالیں ــــــ اور دورانِ عمل ان بیجوں کو جلتے ہوئے کوئلوں پر ڈال کر دھونی لیں -

حرف ثا کے اعمال اس وقت بہت جلد اپنا اثر دکھا دیتے ہیں - جب سورج برج عقرب میں ہو -

جس شخص کا نام "ث" سے شروع ہوتا ہو وہ اس نقش کو لکھ کر اس پر سو مرتبہ یہ آیت رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِيْنَ " پڑھ کر دم کردے پھر اس نقش کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے - انشاءاللہ تمام مقاصد میں کامیابی ملے گی -

نقش یہ ہے

میکائیل ۷۸۶ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۱۱۷ | ۱۲۴ | ۱۲۸ |
| ۱۲۳ | ۱۲۹ | ۱۳۰ | ۱۱۸ |
| ۱۲۶ | ۱۲۲ | ۱۱۹ | ۱۳۳ |
| ۱۲۰ | ۱۳۲ | ۱۲۷ | ۱۲۱ |

میکائیل بحق یا ثابت میکائیل

# ج

مزاج کے اعتبار سے یہ حرف آبی ہے اور اس کے مکتوبی اعداد ابجد قمری کے حساب سے ۳ ہیں اور اعدادِ ملفوظی ۵۳ ہیں۔ اور اس کا مؤکل "یا کلکائیل" ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزل ثریا میں ہو۔ یہ چاند کی تیسری منزل ہے

اگر اس حرف کی زکوٰۃ مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا کلکائیل بحق جیم، اس حرف سے حق تعالیٰ کے تین صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یا جلیلُ، یا جامعُ، یا جبارُ۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۳۲۷۳ مرتبہ ہوا ہے۔

اگر اس حرف کو کوری اینٹ پر مندرجہ ذیل انداز سے لکھ دیا جائے پھر اس کوری اینٹ کو اس درخت پر باندھ دیا جائے جس پر پھل نہ آتے ہوں۔ تو انشاء اللہ اس پر پھل آنے شروع ہو جائیں گے۔

ج ی م

ترمیھم یا یاتنا ج ی م فی الآفات ج ی م فی

انفسھم ج ی م

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو تو مشتبہ آدمیوں کو جو کی روٹی پر مندرجہ ذیل نقش لکھ کر کھلائے جس نے چوری کی ہو گی وہ روٹی کا ٹکڑا نگلنے پر قادر نہ ہو سکے گا۔

نقش یہ ہے





## زبان بندی کیلئے۔

● ۔ایک گول دائرہ بنائیں اور اس میں ۹۰ مرتبہ حرف ج لکھ دیں اور درمیان میں یہ لکھ دیں۔ زبان بند کردم فلاں ابن فلاں علیٰ بحق فلاں ابن فلاں یہ گول دائرہ سیسے پر بنا کر کسی قبرستان میں دبا دیں انشاء اللہ زبان بند ہو جائے گی۔

جس شخص کی مردانگی متاثر ہو گئی ہو وہ کسی چینی کی پلیٹ پر نو مرتبہ حرف ج لکھ کر دس روز تک لگاتار ہے۔ روزانہ لکھیں پھر اس کو پانی سے دھو کر پئیں۔ انشاء اللہ مردانگی پلٹ آئے گی۔

اگر کسی کی زبان بند کرنی ہو تو جس وقت آفتاب برج سنبلہ میں ۳ درجے پر ہو تو جیم بصورتِ دائرہ لکھیں۔ اور درمیان دائرہ کے زبان بند کردم فلاں ابن فلاں علیٰ حق فلاں ابن فلاں لکھ کر کاغذ پر موم چڑھا کر زمین میں دفن کر دیں۔ انشاء اللہ زبان بند ہو جائے گی۔

اگر ایک ہزار نو سو بیس مرتبہ ج لکھ کر مشک و زعفران سے تعویذ بنا کر اپنے گلے میں ڈال لے تو دنیا میں طرح طرح کی راحتیں عطا ہوں اور مرگ مفاجات اور طاعون وغیرہ کے حملوں سے محفوظ رہے۔

اگر ساٹھ مرتبہ روزانہ ج لکھ کر ایک سال تک آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالے اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ جیم مع مؤکل کے پڑھے اور روزانہ اس کا ایصال ثواب شہیدوں کی روح کو پہنچائے تو انشاء اللہ ایک سال کے بعد عجیب و غریب قسم کی بشارتوں کا سلسلہ شروع ہو گا۔

ایک ہزار مرتبہ حرفِ ج کو چینی کی پلیٹ پر لکھے۔ پھر رات کو ۱۲ بجے کے بعد کسی دریا سے پانی لے کر آئے اور اس پانی کو مٹی کے برتن

میں لے کر آئے۔ پھر اس پانی سے اس چینی کی پلیٹ کو دھو کر مریض کو یہ
پانی دن میں تین مرتبہ پلائے۔ کیسی بھی مہلک بیماری ہوگی۔ انشاء اللہ
اس سے نجات مل جائے گی۔

اگر حرف جیم کو بہ شکل مثلث لکھ کر اس کے نیچے مؤکل کا نام لکھ کر
کسی دردِ زہ والی عورت کے کمر میں باندھ دیں تو فوراً وضعِ حمل ہو۔
اس کی شکل یہ ہوگی۔

۷۸۶

| ج | ج | ج |
|---|---|---|
| ج | ج | ج |
| ج | ج | ج |

بحق یا کلکائیل

اس حرف کو پوری طرح قابو میں کرنے کی دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا جَبَّارُ یَا جَلِیْلُ یَا جَامِعُ بِمَا اَوْدَعْتَہٗ حَرْفَ
الْجِیْمِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَکْنُوْنَۃِ وَالْاَسْرَارِ الْمَخْزُوْنَۃِ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ
مَلٰئِکَۃَ الْکِرَامِ وَالْخُدَّامِ ھٰذِہِ الْحُرُوْفِ بِالطَّاعَۃِ فِیْمَا اَمُرُھُمْ
بِہٖ مِمَّا لَکَ فِیْہِ رِضَاءٌ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

جن حضرات کا نام جؔ سے شروع ہوتا ہو۔ اُن کو بطور خاص جؔ
کے اعمال کرنے چاہئیں۔ کیوں کہ اُن کے لئے اس حرف کے عملیات
میں بطور خاص اثر ہوتا ہے۔ اور بہت جلد نتائج برآمد ہوتے ہیں۔
اس حروف کے اعداد ملفوظی ۵۳ ہیں۔ جن حضرات کا نام جؔ سے
شروع ہوتا ہو وہ اس حرف کے ملفوظی اعداد کا نقش بنائیں اور اس پر



سو مرتبہ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ط پڑھ کر دم کر دیں۔ پھر اس کو نیلے
رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔

کلکائیل ۷۸۶ کلکائیل

| ۱۵ | ۱۰ | ۸ | ۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲۱ | ۱۴ | ۱۱ |
| ۱۸ | ۶ | ۱۲ | ۱۷ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۹ | ۵ |

کلکائیل بحق یا جلیل کلکائیل

## ح

مزاج کے اعتبار سے حرف حا خاکی ہے اور اسکے مکتوبی اعداد ۸ اور
ملفوظی اعداد ۹ ہیں اسکے مؤکل کا نام تنکفیل ہے۔

اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو ۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب
قمر منزل نثرہ میں ہو یہ چاند کی منزل ہے۔ اگر با مؤکل زکوٰۃ نکالنی ہو تو
اس طرح پڑھیں۔ اجب یا تنکفیل بحق حا، یہ حرف حق تعالیٰ کے ۸ صفاتی
ناموں میں آیا ہے۔ یَا حَیُّ یَا حَفِیْظُ، یَا حَکِیْمُ یَا حَکَمُ یَا حَلِیْمُ
یَا حَسِیْبُ یَا حَقُّ یَا حَمِیْدُ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۳۹۷۳
مرتبہ ہوا ہے۔

اگر کسی شخص کو پیاس کی بیماری ہو گئی ہو تو اس حرف کو اسّی مرتبہ
زعفران سے کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ کر دھو کر مریض کو پلا دیں تو انشاء اللہ

صحت حاصل ہو گی۔

اگر کوئی شخص تنگ دست ہو تو وہ اس حرف کو اس طرح شرف مشتری میں لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو بفضلِ رب العٰلمین اس کی تنگ دستی دور ہو جائے۔

نقش اس طرح بنائے۔




● کسی کو اپنی محبت میں بے قرار کرنے کے لئے یہ نقش لکھ کر پانچ کلو پتھر کے نیچے دبا دیں۔ انشاء اللہ محبت میں بے قرار ہو گا۔

نقش یہ ہے۔




اگر کوئی عورت بانجھ ہو تو اس نقش کو لکھ کر سرخ رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے اپنے گلے میں غسل سے فارغ ہونے کے بعد ڈال لے تو انشاء اللہ ۳ ماہ کے اندر اندر حمل قرار پائے گا۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے۔






بالف لاحول ولا قوۃ الا

باللہ العلی العظیم

اگر کوئی شخص کسی دشمن کو مسخر کرنا چاہے تو جمعہ کے دن ۲۰۰ مرتبہ حرف طا کو کسی شہید یا ولی کی قبر کی مٹی پر پڑھ کر دم کر کے دشمن کے گھر میں پھینک دے۔ انشاء اللہ دشمن مسخر ہو جائے گا۔

اگر کوئی شخص کسی بھی طرح کے درد یا تشنج میں مبتلا ہو تو ۲۰۰ مرتبہ شبِ جمعہ کو پڑھ کر مریض پر دم کر دیا جائے تو انشاء اللہ مریض کو درد سے نجات مل جائے گی۔

اگر کوئی شخص عملِ قومِ لوط، طاعون یا سرطان میں مبتلا ہو تو اس شخص پر روزانہ ۷۰ مرتبہ ۴۰ دن تک دم کریں۔ اور ۷ مرتبہ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں۔ لگاتار ۴۰ دن تک، انشاء اللہ مریض کو مذکورہ امراض سے نجات مل جائے گی۔

محبت تالیف قلب اور غصہ کرنے کے معاملے میں اس کے خواص پُر اثر ہیں۔ اگر کوئی شخص مشتری کی ساعت میں ح ح ح ح ح ح ح ح ح تیندوے کی کھال پر لکھ کر پھر اس کو باریک پیس کر کسی سُرمے میں ملا لیں تو انشاء اللہ مؤکل وغیرہ نظر آنے لگیں گے۔ سُرمہ لگاتے وقت یہ عزیمت لاتعداد مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا حَیُّ یَا حَلِیْمُ یَا حَمِیْدُ یَا حَسِیْبُ یَا

حَنَّانُ یَا حَافِظُ یَا حَفِیْظُ بِمَا اَوْدَعْتَهٗ حَرْفُ الْحَاءِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَکْنُوْنَةِ وَالْاَنْوَارِ لِنَا تُسَخِّرَ لِیْ مَلٰئِکَتَکَ خُدَّامُ هٰذِهِ الْحُرُوْفِ فِیْمَا اٰمُرُهُمْ بِهٖ مِمَّا لَکَ فِیْهِ رِضَاءٌ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ

اگر بروز شنبہ یا بروز جمعہ کو پہلی یا آٹھویں ساعت میں جب کہ قمر نحوست سے محفوظ ہو انگشتری کے نگینے پر ٨ مرتبہ حؔا لکھے اور اس ساعت میں اگلے شنبہ یا بروز جمعہ پہن لے تو بے اندازہ — قوتِ باہ پیدا ہو۔

اگر اسی انگوٹھی کو پانی میں ڈال کر وہ پانی کسی بخار کے مریض کو پلائیں تو بخار فوراً اتر جائے گا۔

اگر اس حرف کو ٩٧٢٣ مرتبہ کسی چینی کے طباق پر لکھ کر اس کنوئیں یا دریا کے پانی سے جو نصف رات کو لایا گیا ہو دھو کر مریض کو پلائیں تو مرض کتنا بھی شدید ہو انشاءاللہ رفع ہو جائے گا اور مریض اللہ کے فضل و کرم سے صحت مند ہو جائے گا۔

جس کا نام حرف ح سے شروع ہوتا ہو تو وہ اس نقش کو خاکی چال سے بنا کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ یہ نقش اگر اس وقت بنایا جائے جب چاند منزل نژہ میں ہو تو افضل ہے۔ نقش بنانے کے بعد حٓمٓ عٓسٓقٓ ١٠٠ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کر دیں۔

نقش اس طرح بنے گا۔

٧٨٦

| ح | ح | ح | ح |
|---|---|---|---|
| ح | ح | ح | ح |
| ح | ح | ح | ح |
| ح | ح | ح | ح |

بحق یا حیی یا قیوم



# خ

یہ حرف بادی ہے اور اس کے اعداد مکتوبی ٦٠٠ اور ملفوظی اعداد ٦٠١ ہیں اس کے مؤکل کا نام میکائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ سعود میں ہو۔ یہ چاند کی ۲۴ وی منزل ہے اس حرف سے حق تعالیٰ کے تین صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یَا خَبِیْرُ، یَا خَافِضُ، یَا خَالِقُ۔

قرآن حکیم میں یہ حرف ۲۴۱۶ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔ اگر کوئی شخص کسی سے خوف زدہ ہو اور کسی کام کے لئے اس کی محفل میں جانا ضروری ہو تو اس حرف کو اپنے ہاتھ کی ہتھیلی پر اس طرح لکھیں۔ انشاءاللہ وہ مہربان ہو جائے گا۔

دشمن کو مسخر کرنے کے لئے یہ عمل تیر بہدف ہے جس وقت چاند برج عقرب میں ہو اس وقت بساعتِ زہرہ حرف خ ١٠ مرتبہ کسی کاغذ پر لکھے اور لکھنے کے دوران زہرہ کا بخور روشن کرے۔ اس کے بعد اس کاغذ کو تعویذ بنا کر اپنے داہنے بازو پر باندھ لیں۔

انشاءاللہ دشمن مسخر ہو جائے گا۔

یہ عمل دشمن کے لئے کسی مفتی سے شرعی فتویٰ حاصل کرنے کے بعد

کیاجائے۔ یہ عمل صرف اس دشمن کے لئے جائز ہے جو مشرک ہونے کے ساتھ ساتھ حد سے زیادہ ظالم بھی ہو۔ اور اس کے ظلم و ستم سے دوسرے اللہ کے بندے بھی حد سے زیادہ پریشان اور فریادی ہوں۔ ورنہ یہ عمل حرام ہوگا۔ اور اس میں آخرت کا سراسر نقصان ہوگا۔ اس لئے اس عمل کو اختیار کرتے ہوئے پوری احتیاط برتیں اور اپنی عاقبت کو برباد نہ ہونے دیں۔

عمل یہ ہے کسی مردے کی کھوپڑی لیں اور اس پر ۲۱۵۳ مرتبہ سرخ رنگ سے خ لکھیں اور اس رنگ میں سرخ مرچ بھی ملالیں۔ یہ کسی ایسی ویران مسجد میں بیٹھکر لکھیں جس میں پانچوں وقت کی نماز نہ ہوتی ہو۔ بوقتِ طلوعِ آفتاب لکھنا شروع کریں۔ اور لکھتے وقت اپنا رخ مشرق کی طرف رکھیں۔ دورانِ لکھائی سرخ مرچ اور ہینگ کی دھونی لیں۔ اس کھوپڑی پر ظالم کا نام اور اس کی ماں کا نام بھی لکھدیں۔ اس کے بعد دشمن کے نام اور اس کی ماں کے نام کے مجموعی اعداد کے برابر "یا خابجق لیکائیں" پڑھیں اور اس کے بعد اس کھوپڑی کو دشمن کے گھر میں یا قبرستان میں دفن کر دیں۔

اگر کوئی چاہے کہ کسی غائب شدہ کے حالات کی اطلاع خواب میں ہو جائے تو اس کے لئے کسی بلندی پر جا کر وضو کرے اور دو رکعت نماز پڑھے۔ اس کے بعد ستر مرتبہ حرف خا کا ورد کرے اور غائب کا نام اور اس کی والدہ کا نام اس وقت ایک کاغذ پر لکھ لے۔ رات کو سوتے وقت اس کاغذ کو اپنے سرہانے رکھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ خواب میں غائب کے حالات منکشف ہو جائیں گے۔



بعض عاملین نے لکھا ہے کہ کاغذ پر ۶۰ مرتبہ خ لکھ کر اس کے نیچے گم شدہ کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھنا چاہیئے تب مقصد پورا ہوتا ہے اور یہ عمل قمر کی ساعت میں کرنا چاہیئے۔

اگر ۱۲ ٹھیکروں پر حرف "خ" ایک مرتبہ لکھکر باغ کے مختلف حصوں میں یہ ٹھیکرے دفن کر دیں تو بفضلِ ربّ العالمین باغ تمام آفاتِ سماوی سے محفوظ رہے گا۔

اگر بلوری رنگ کے نگینہ پر حرف "خ" کندہ کرا کر رکھ لیں اور ولادت کے وقت اگر یہ نگینہ عورت کے بائیں ہاتھ میں پکڑا دیں تو فوراً وضعِ حمل ہو۔ حرف "خ" کندہ کرنے کے بعد "یا خالِقُ یا خَبِیْرُ" ۱۵۴۳ مرتبہ پڑھکر نگینہ پر دم کر دیں۔

حرف "خ" کو اگر کسی کاغذ پر اس طرح چھ سو مرتبہ لکھیں کہ ایک سطر میں سو مرتبہ لکھا جائے اور چھ سطروں میں چھ سو مرتبہ لکھا جائے اور اس کاغذ کو مٹی کی ہانڈی میں رکھکر اپنے گھر کے صحن میں دبا دیا جائے تو گھر تمام آفات و بلیات سے محفوظ رہے۔ ہانڈی کے چاروں طرف اگر ۵ مرتبہ "یا خَالِقُ یا خَبِیْرُ" لکھدیں تو اور بھی مؤثر ہوگا۔

اگر کسی کا نام خ سے شروع ہوتا ہو تو وہ اس نقش کو اس وقت تیار کرے جب چاند منزل سعود میں ہو۔ اس پر فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۰ سو مرتبہ پڑھکر دم کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تمام مقاصدِ حسنہ میں کامیابی ملے گی۔

نقش اس کا اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے۔

میکائیل ۷۸۶ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۶ | ۴۶۸ | ۴۷۱ | ۴۶۵ |
| ۴۶۲ | ۴۷۴ | ۴۶۷ | ۴۷۷ |
| ۴۶۹ | ۴۷۵ | ۴۶۴ | ۴۷۲ |
| ۴۷۳ | ۴۶۳ | ۴۷۸ | ۴۶۶ |

میکائیل بحق یاخالق میکائیل

# د

اس حرف کا مزاج خاکی ہے اور اس کے مکتوبی عدد ۴ ہیں۔ اور اعداد ملفوظی ۳۵ ہیں۔ اس کے مؤکل کا نام دردائیل ہے اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس کو ۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ دبران میں ہو یہ چاند کی چوتھی منزل ہے۔ اسماءِ حسنیٰ میں حرفِ دال سے کوئی نام شروع نہیں ہوتا ہے۔ البتہ حق تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں دوؔ نام یا دیّان یا دائم شروع سے ہوتا ہے۔ اس حرف کا استعمال قرآن حکیم میں ۵۶۰۲ مرتبہ ہوا ہے۔

● - اگر کسی شخص کے جسم پر ورم ہو تو اس حرف کو اس طرح گلے میں ڈالیں انشاء اللہ تعالیٰ ورم دُور ہو گا۔

۷۸۶





اگر یا مؤکل زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں اجب یا دردائیل بحق دال۔

● - اگر بوقت سحر برہنہ ہو کر پوشیدہ مقام پر لباس رکھکر ۳۰ مرتبہ حرف دال کا ورد کرے اور نیت دشمن کی تباہی ہو۔ آسمان کی طرف دیکھکر یہ عمل کرے۔ عمل متواتر چالیس ۴۰ دن کرے تو انشاء اللہ اس کا دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔ یہ بات واضح رہے کہ اس طرح کے عملیات شرعی فتویٰ حاصل کرنے کے بعد کرنے چاہئیں۔ اگر دشمن فاسق وفاجر ہو اور اس سے خدا کے بندے پریشان ہوں۔ ایسی جگہ ایسے عمل جائز ہیں۔ صرف ذاتی دشمنی کی وجہ سے ایسے عمل نہیں کرنے چاہئیں۔

● - اگر ریشمی سفید کپڑے پر حرف دال کو ۳۵ مرتبہ لکھے۔ پھر اس کپڑے کو تعویذ بنا کر بازو پر باندھ لیں تو دین و دُنیا کی نعمتوں سے سرفراز ہو جائیں اس طرح کا عمل اس وقت زیادہ مؤثر ہوتا ہے جب قمر برج سرطان میں ہو

● - اگر حرف دال کو ۳۵ مرتبہ ہرن کی کھال پر لکھکر اپنے پاس رکھیں۔ تو قوتِ حافظہ میں زبردست اضافہ ہو جائے اور فہم وادراک کی قوت میں بھی خوب اضافہ ہو جائے۔

یہ حرف عطارد سے نسبت رکھتا ہے اور اس کے لئے بُدھ کا دن خاص ہے۔ اگر کسی کے بوجہ گرمی ورم ہو تو اس کو چاہئے کہ حرف دال کو اس طرح لکھکر گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ ورم اُتر جائے گا۔



اس حرف کی دُعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡئَلُکَ یَا دَیَّانُ

يَا دَائِمَ الْعِزِّ يَا ذَا الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ بِمَا اَدْدَعْتَهٗ حَرْفَ الدَّالِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَكْنُوْنَةِ وَالْاَسْرَارِ الْمَخْزُوْنَةِ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ مَلَائِکَتَكَ الْكِرَامِ خُدَّامِ هٰذِهِ الْحَرْفِ بِالطَّاعَةِ فِیْمَا اَمَرَهُمْ بِهٖ مِمَّا لَكَ فِيْهِ رِضَاءٌ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

جن حضرات کا نام حرف دال سے شروع ہوتا ہو وہ اس نقش کو خاکی چال سے اس وقت پُر کریں۔ جب چاند منزلِ دبران میں ہو۔ اور اس پر نو مرتبہ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللهِ الْاِسْلَامُ۔ پڑھ کر دم کر دیں۔

دردائیل ۷۸۶ دردائیل

| د | د | د | د |
|---|---|---|---|
| د | د | د | د |
| د | د | د | د |
| د | د | د | د |

دردائیل دردائیل

ذ

اس حرف کا مزاج آتشی ہے اور اس کے اعداد مکتوبی ۷۰۰ ہیں۔ اور اعدادِ ملفوظی ۷۳۱ ہیں۔ اس کے مؤکل کا نام اھرائیل ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ اخبیہ میں ہو۔ یہ چاند کی ۲۵ وی منزل ہے۔

اگر با مؤکل زکوٰۃ نکالنی تو اس طرح پڑھیں۔ اَجِبْ یَا اِھْرَائِیْلُ



بحق ذال اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک صفاتی نام شروع ہوا ہے۔ یَا ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۴۶۹۷ مرتبہ ہوا ہے۔

- جس شخص کو بلغم کی کثرت ہے وہ اس حرف کو اس طرح لکھ کر گلے میں ڈالے۔

۷۸۶

ذ ذ

| ذ | ذ | ذ |
|---|---|---|
| ذ | ذ | ذ |

ذ ذ

۷ دن تک چینی کی پلیٹ پر حرف ذ سات مرتبہ لکھ کر پانی سے دھو کر پیئے۔ انشاء اللہ بلغم سے نجات ملے گی۔

- اگر ستر مرتبہ حرف ذ کو مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو تمام مخلوق کی نظروں میں محبوب ہو جائے اور اللہ کے فضل و کرم سے دشمن مغلوب ہو جائیں۔
- اگر جمعہ کے دن بعد نمازِ فجر ایک ہزار مرتبہ حرف ذال کا ورد کرے تو ایک سال کے اندر اندر صاحب مال و منال بن جائے اور قرضوں سے نجات ملے۔
- اگر مالدار آدمی اس حرف کا ورد روزانہ ستر مرتبہ کرے تو اس کے مال کو زوال نصیب نہ ہو۔
- اگر حرف ذ کو سات سو مرتبہ پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں تو وہ طالب کے لئے بے قرار ہو جائے اور طالب سے ملے بغیر

اس کو قرار نہ آئے۔

● حرف ذ کا ایک منفی عمل عاملین سے منقول ہے۔ اس عمل کو فتویٰ حاصل کرنے کے بعد بہت مجبوری میں کرنا چاہئے۔ کچی اینٹ پر ساٹھ سو مرتبہ دو سطروں میں ذ لکھیں۔ درمیان میں دشمن کا نام مع والدہ لکھیں۔ پھر اس اینٹ کو بھٹے میں پکا کر کسی قبرستان میں دبا دیں۔ دشمن تباہ ہو جائے گا۔ یہ عمل اس وقت کریں جب چاند عقرب میں ہو۔

تسخیر خلائق کے لئے حرف ذ کو ۹۰ مرتبہ لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ تسخیر و محبت حاصل ہو گی۔



حرف "ر" مزاج کے اعتبار سے خاکی ہے اور اس کے اعداد مکتوبی دو سو ہیں۔ اور اعداد ملفوظی دو سو ایک ہیں۔ اس کا مؤکل ہمواکیل ہے۔

اگر اس کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزل نعائم میں ہو یہ چاند کی ۲۰ وی منزل ہے۔ اگر اس حرف کی با مؤکل زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا ہمواکیل بحق رار۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کے ساٹھ صفاتی نام شروع ہوتے ہیں یارحیمُ، یارحمٰنُ، یارزاقُ، یارافعُ یارقیبُ، یاروفُ، یارشیدُ۔

قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۱۱،۷۹۳ بار ہوا ہے۔

● جس وقت قمر برج عقرب میں ہو۔ اس حرف کو دو سو مرتبہ کتے کی ہڈی پر لکھ کر اور دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر کسی ویران جگہ دفن کر دیں تو



دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

● اگر یہی عمل دو انسانوں کے درمیان تفریق کے لئے کیا جائے تو دونوں کا نام مع اسم والدہ لکھ کر دونوں کے درمیان × بنا دیں چند ہی دنوں میں تفریق ہو جائے گی۔

● قمری مہینے کے آخری بدھ کو اس شخص کی پیشانی پر حرف "ر" پانچ مرتبہ لکھیں جو دردِ شقیقہ میں مبتلا ہو اور ایک گھنٹے تک یہ حرف لکھا رہنے دیں اس کے بعد مٹا دیں۔ انشاءاللہ دردِ شقیقہ سے نجات مل جائے گی۔

● اگر اتوار کے دن کسی بھی نئی عمارت کی بنیادوں میں حرف "ر" سو مرتبہ لکھ کر دفن کر دیں تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ عمارت تباہی سے اور زلزلوں سے محفوظ رہے گی۔

● اگر حرف "ر" کو ستر مرتبہ سفید مرغ کی گردن میں لکھ کر تعویذ بنا کر لٹکا دیں تو مرغ وہاں جا کر بیٹھ جائے گا جہاں دفینہ ہو گا۔

● اگر حرف "ر" کو ستر مرتبہ لکھ کر کسی گدھے کے کان میں رکھ دیں پھر وہاں سے نکال کر کسی قلعی شدہ برتن میں رکھ دیں پھر اس پر اتنا نمک ڈال دیں کہ وہ چھپ جائے پھر اس برتن کو سرہانے رکھ کر سو جائے تو خواب میں اسرارِ دفینہ سے باخبر ہو جائے گا۔

● اگر حرف "ر" کو رانگ کی تختی پر لکھ کر اس کو پانی میں ڈال کر اس مریض کو یہ پانی پلائے جسے پیاس کی بیماری ہو، فوراً بیماری ختم ہو جائیگی۔

● اگر چمگادڑ کی کھال پر اس حرف کو ۴۰ مرتبہ لکھ کر کوئی شخص اپنے پاس رکھے تو اس کو نیند نہیں آئے گی۔

●۔ اگر کوئی شخص قید میں ہو تو اس حرف کو ۲۰۰ مرتبہ لکھ کر اپنے ہاتھ پر باندھ لے تو بہت جلد اس کو قید سے رہائی نصیب ہو۔

●۔ اگر اس حرف کا تعویذ بنا کر اپنے پاس رکھے اور دو سو مرتبہ "یَا رَحِیمُ" روزانہ پڑھتا رہے تو رزق کشادہ ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |

●۔ اگر مٹی کا نیا پیالہ لیکر اس پر مشک و زعفران سے حرف "د" چالیس مرتبہ پھر حرف طا ۱۱۲ مرتبہ لکھ کر اس کو پانی سے دھو کر کسی مریض کو پلائیں تو مریض بفضلِ خدا تندرست ہو جائے گا۔

●۔ جن لوگوں میں جدائی ڈلوانی ہو ان کے لئے یہ کریں کہ کسی کاغذ پر ایک سطر میں سو مرتبہ حرف "د" لکھیں۔ دوسری سطر میں یہ لکھ دیں۔

اَللّٰھُمَّ فَرِّق بین فلان ابن فلان وفلان ابن فلان، فلان ابن فلان کی جگہ سب کے نام اور ان کی ماؤں کے نام لکھ دیں۔ پھر تیسری سطر میں حرف "د" سو مرتبہ لکھ دیں۔ اور اس کاغذ کو کسی قبر کی مٹی میں گولا بنا کر دریا میں بہا دیں۔

●۔ اگر اس حرف کو قمر کی منزلِ نعائم میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو عجائبات کا مشاہدہ ہو۔



●۔ جس شخص نے اس حرف کی زکوٰۃ ادا کر لی ہو وہ اس حرف کو ۲۰۰ پڑھ کر اگر پانی پر دم کر کے درختوں کی جڑوں میں ڈال دے تو درختوں پر پھل آنے شروع ہو جائیں۔ اور اس پانی کی برکت سے سوکھے ہوئے درخت بھی ہرے بھرے ہو جائیں۔

●۔ اگر مٹی کا پیالہ لے کر اس پر ۱۱۲ مرتبہ حرف "د" لکھے پھر اس کو شہد سے دھو کر مریض کو چٹائے تو کیسا بھی مرض ہو گا شفا نصیب ہو گی۔

●۔ اگر نو سو مرتبہ حرف "د" کو پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کتے کو کھلا دے تو تسخیرِ خلائق عطا ہو۔

●۔ اگر اس حرف کے اعداد میں حاملہ عورت کے اعداد شامل کر کے مثلث کا نقش قمر کی منزل نعائم میں چمڑے پر لکھیں اور حاملہ کے گلے میں ڈالیں تو حمل کی حفاظت رہے اور اللہ کے فضل و کرم سے لڑکا پیدا ہو۔

●۔ اگر اس حرف کو جیل کے دروازے پر دس بار لکھ کر قیدی کا نام مع والدہ لکھ دیا جائے تو بہت جلد وہ رہا ہو جائے۔

جن حضرات و خواتین کا نام "د" سے شروع ہوتا ہو وہ اس نقش کو اس وقت تیار کریں جب چاند منزلِ نعائم میں ہو۔ اس نقش کو خاکی چال سے پُر کر کے اس پر سو مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔ اور اس کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے دائیں بازو پر باندھیں۔

ہلوائیل ۷۸۶ ہموائیل

| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۲ |
| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۴ |

ہموائیل بحق یَا رَحیم ہموائیل



حرف "ز" مزاج کے اعتبار سے آبی ہے اور اس کے مکتوبی اعداد ۷ اور اعداد ملفوظی ۸ ہیں۔ اس کا مؤکل شرفائیل ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس کو ۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزل ذراعہ میں ہو یہ چاند کی ساتوی منزل ہے۔ اگر یا مؤکل زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا شرفائیل بحق زا۔

اسماءِ حسنیٰ میں اس حرف سے حق تعالیٰ کا کوئی صفاتی نام شروع نہیں ہوتا۔ لیکن صفاتی ناموں میں زکی اللہ کا صفاتی نام شامل ہے۔ اس حرف کا استعمال قرآن حکیم میں ۱۵۹۰ مرتبہ ہوا ہے۔

● ۔اگر کوئی فاحشہ عورت کسی عورت کی شہوت باندھ دے اسطرح کہ اس کے سوا مرد کسی پر قابو نہ پاسکے تو اس کا علاج یہ ہے کہ جس وقت آفتاب بُرج جدی میں ۱۴ درجے پر ہو اس وقت کسی نئے کپڑے پر ۱۴ مرتبہ حرف "ز" لکھکر اس مرد کا نام مع والدہ کے لکھکر اس کپڑے میں کسی ویرانے کی مٹی لگادے اور اس کپڑے کو اس کنوئیں میں پھینک دے جس میں پانی خشک ہوچکا ہو انشاءاللہ اس کی شہوت کھل جائے گی۔ اور اگر ساتھ میں اس فاحشہ عورت کا نام بھی مع اس کی والدہ کے لکھ دے تو اس عورت کے حق میں اُس مرد کی مردانگی بند ہوجائے گی۔

● ۔اگر کسی کاغذ پر حرف "ز" سومرتبہ لکھ کر گلاب و زعفران سے کسی درخت پر لٹکادیں اور اس پر اپنا نام اور والدہ کا نام بھی لکھ دیں تو کاروبار میں بے حد ترقی ہو۔



● ۔اگر حرف "ز" کو اس وقت جب آفتاب بُرج جدی میں ہو مریخ کی ساعت میں ۵۱، مرتبہ کسی چمڑے پر لکھکر کسی ویرانے میں دفن کردے تو اسے سحر زدہ کو فائدہ ہو۔ لکھنے کے بعد سحر زدہ کا نام مع اسم والدہ کے لکھ دینا چاہیئے۔

● ۔اگر ۴۰ دن تک حرف "ز" کو ۱۲۵ مرتبہ ورد میں رکھے تو خوب خیر و برکت ہو اور مخلوق کی نظروں میں بفضل خداوندی مقبولیت حاصل ہو۔

● ۔اگر سات سومرتبہ حرف "ز" کو مشک و زعفران سے لکھ کر اور کافور کا بخور دورانِ لکھائی روشن کرے اس کے بعد اسکو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو کیسی بھی مشکلات ہوں رفع ہوں گی۔

● ۔اگر چاندی کی تختی پر قران قمر و مشتری کے وقت گیارہ مرتبہ حرف "ز" لکھے۔ اگر پیر کا دن ہو تو اور بھی بہتر ہے اس کے بعد اس تختی کو اپنے پاس رکھے تو مخلوق کی بدگوئی اور ایذا رسانی سے محفوظ رہے۔

● ۔اگر کوئی شخص مشتری کی ساعت میں جمعرات کے روز ۹۹ مرتبہ حرف "ز" کے اعداد کو ۱۰ سطروں میں لکھدے اور کسی دیوار پر چسپاں کردے تو وہ دیوار قائم نہ رہ سکے گی۔

● ۔اگر اونٹ کی پنڈلی پر سات مرتبہ حرف "ز" لکھے اس وقت قمر منزلِ ذراع میں ہو تو اونٹ کتنا ہی چلے گا کبھی نہیں تھکے گا۔

● ۔اگر اس طریقے سے لکھکر کوئی شخص اپنے پاس رکھے گا تو کوئی موذی جانور کبھی اس کے قریب نہیں پھٹکے گا۔

● ۔جب بارش کی ضرورت ہو تو اس حرف کو سیاہ بکری کی کھال پر لکھکر اس کو مینڈھے کے سر پر رکھدو اور حضورِ قلب سے اضمار پڑھو اور

اتس کے ے دُعا کرو اور یہ الفاظ کہو۔ اخضر ایھا السحاب والمطر
انشاء اللہ بارش ہو جائے گی۔
اضمار یہ ہے ۔ اَجِبْ ایھا السید یا علمشائیل بحق سعھوس
ھطاطم ھطاطم ھیط اجب بحق یموہ الوحا العجل الساعۃ
اس حرف کی یہ بھی خاصیت ہے کہ جس برتن میں لکھکر رکھا جاتا ہے
خوب برکت ہوتی ہے۔ خصوصاً گھی اور دودھ میں اگر ے مرتبہ اس کے برتن
پر لکھ دیا جائے تو عجیب برکت سامنے آئے گی۔

- اگر اس حرف کو اضمار کے ساتھ لکھکر اپنے پاس رکھیں تو غیب سے
رزق ملے گا۔

- اگر اس حرف کے اعداد ملفوظی میں طالب و مطلوب کے اعداد مع
والدہ ملا کر نقش مثلث مطلوب کے عنصر کے مطابق تیار کر کے طالب کے
سیدھے بازو پر بندھوا دیں تو مطلوب ایک دن خود طالب بن جائے گا
اور اس پر عجیب طرح کی دیوانگی سوار ہو جائے گی۔

- دفینے کی کھوج کرنی ہو تو ے سو مرتبہ حرف "ز" پڑھکر کسی سفید
مُرغ کے کانوں میں پھونک دیں اور مُرغ کو چھوڑ دیں۔ انشاء اللہ مرغ
دفینہ کی جگہ جا کر اذان دینے لگے گا۔ جو شخص اس حرف کو روزانہ پانچ
سو مرتبہ پڑھے گا۔ دشمنوں کے خوف سے محفوظ رہے گا۔

- اگر چاندی کی انگوٹھی پر حرف "ز" کو کندہ کرا کے شہادت کی
انگلی میں پہنے تو بھی دشمنوں کے خوف سے محفوظ رہے گا۔

- شہوت کھولنے کیلئے حرف "ز" اور اس شخص کا نام مع والدہ کے ۴۴ مرتبہ ایک
کاغذ پر لکھکر اسکو دو کوری ٹھیکریوں کے درمیان رکھکر انہیں باندھ دیں اور اُن کو



کسی دریا میں ڈال دیں تو انشاء اللہ شہوت کھل جائے گی۔

- جن حضرات و خواتین کا نام "ز" سے شروع ہوتا ہے اُن کو چاہیے
کہ اس نقش کو اس وقت لکھیں جب چاند منزلِ ذراعہ میں ہو آبی چال سے
نقش لکھیں۔ اس کو لکھکر اس پر سو مرتبہ حرف "ز" پڑھ کر دم کریں۔ پھر اس
نقش کو دائیں بازو پہ باندھ لیں۔

۷۸۶

شرفائیل ـــــ شرفائیل

| ز | ز | ز | ز |
|---|---|---|---|
| ز | ز | ز | ز |
| ز | ز | ز | ز |
| ز | ز | ز | ز |

شرفائیل ـــــ بحق یا ذکی ـــــ شرفائیل

## س

مزاج کے اعتبار سے آبی ہے اور اس کے اعداد مکتوبی ۶۰ ہیں۔
اور اعداد ملفوظی ۱۲۰ ہیں۔ اس کا مؤکل ھمواکیئل ہے
اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت
پڑھیں جب قمر منزلِ غفرہ میں ہو۔ یہ چاند کی ۱۵ ویں منزل ہے۔ اگر با مؤکل
زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ "اَجِبْ یا ھمواکیئل بحقِ سین"
اس حرف سے حق تعالیٰ کے دو صفاتی نام شروع ہوتے ہیں یا سمیعُ

یَا سَلاَمُ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۵۸۹۱ مرتبہ ہوا ہے۔

جس وقت بُرج جوزا کا اوّل درجہ شروع ہو اس وقت اپنے حاسِد کا نام مُرغی کے انڈے پر لکھیں اور اس نام کے چاروں طرف حرف "س" لکھ دیں۔ اور نیّت یہ رکھیں کہ حاسِد کی زبان بندکی جارہی ہے۔ اس کے بعد اس انڈے کو لوبان کی دھونی دے کر زمین میں دفن کر دیں۔ انشاءاللہ حاسِد کی زبان بند ہو جائے گی۔

اگر حرف "س" کو ۶۰ مرتبہ کسی چینی کی پلیٹ پر لکھکر کسی بیمار کو پلائیں تو انشاءاللہ چند روز میں بیماری سے نجات حاصِل ہو جائے گی۔

اگر اسی عمل کو کاغذ پر لکھکر اس بچّے کے گلے میں ڈالیں جسے لکنت ہو یا جو گونگا ہو تو اس کو بھی زبردست فائدہ ہو گا۔

اگر بعد نماز ظہر "سین" ایک ہزار مرتبہ ۱۳۱ دن تک لگاتار پڑھیں تو صاحبِ کشف و کرامات ہو جائیں۔

اگر "س" ۶۰۰ مرتبہ لکھکر مفرور یا گم شُدہ کا نام مع اسم والدہ لکھکر کسی درخت پر لٹکا دیں تو مفرور یا گم شُدہ واپس آجائے یا اس کی خبر مِل جائے۔

اگر مٹی کی لوح پر اس حرف کو مندرجہ ذیل انداز میں لکھکر کسی مکان میں لٹکا دیں تو اس مکان میں مکھی داخل نہ ہو۔ اور اگر اس حرف کو اسی طرح آئینہ پر لکھکر کسی لقوے والے مریض کو آئینہ دکھائیں تو وہ بہت جلد شفایاب ہو جائے

لکھنے کا انداز یہ ہو گا

۷۸۶

| س | س | س | س |
|---|---|---|---|
| س | س | س | س |
| س | س | س | س |
| س | س | س | س |



اگر کوئی شخص شدید بخار میں مبتلا ہو اور بُخار کسی طور اُترنے کا نام نہ لیتا ہو تو چینی کی پلیٹ پر سات مرتبہ حرفِ "س" کو لکھیں۔ اور سات مسجدوں کے پانی سے اس پلیٹ کو دھو کر مریض کو یہ پانی پلائیں۔ انشاءاللہ ۳ دن کے اندر اندر بُخار اُتر جائے گا۔

کِسی بھی بیماری میں حرف "س" کو ملفوظی کر کے حسبِ قاعدہ نقش بنائیں اور آبی چال سے اس نقش کو پُر کریں۔ اور مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ کیسی بھی بیماری ہو گی۔ اللہ کے فضل سے ختم ہو جائے گی۔ اور مریض کو راحت و سکون میسّر آئے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۶ | ۲۲ | ۲۹ | ۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۳۴ | ۳۵ | ۲۳ |
| ۳۱ | ۲۷ | ۲۴ | ۳۸ |
| ۲۵ | ۳۷ | ۳۲ | ۲۶ |

گھر کی نحوست اور بے رونقی کو دفع کرنے کیلئے مندرجہ ذیل انداز سے ایک نقش شرفِ قمر میں تیار کر کے گھر میں آویزاں کر دیں انشاءاللہ تعالیٰ گھر سے نحوست اور بے رونقی دُور ہو گی۔

نقش اس طرح بنے گا۔

۷۸۶

س س س س س س س س س س س س س

س س س س س س س س س س س

س

ع [ ] ع

س

بحق یَا سلام و بحق یَا سمیع

جن حضرات وخواتین کا نام س سے شروع ہوتا ہو اُن کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل نقش کو آبی چال سے اس وقت لکھیں جب قمر منزل غفرہ میں ہو۔ نقش لکھنے کے بعد سو مرتبہ سَلام قولاً مِن ربّ رّحیمْ پڑھکر اس پر دم کردیں۔ اور نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔ نقش یہ ہے۔

| ہمواکیل | ۷۸۶ | | ہمواکیل |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۷ | ۱۴ | ۱۸ |
| ۱۳ | ۱۹ | ۲۰ | ۸ |
| ۱۶ | ۱۲ | ۹ | ۲۳ |
| ۱۰ | ۲۲ | ۱۷ | ۱۱ |
| ہمواکیل | بحق یاسلام | | ہمواکیل |

# ش

مزاج آتشی مکتوبی اعداد ۳۰۰۔ اور ملفوظی اعداد ۳۶۰ ہیں اس حرف کا موکل ہمزائیل ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ بلدہ میں ہو۔ یہ چاند کی —— ۲۱ ویں منزل ہے۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کے دو صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یَا شکورُ یا شَہیدُ۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۲۲۵۳ بار ہوا ہے۔



● ۔ دو شخصوں کے درمیان اگر عداوت قائم کرنی ہو تو جس وقت بُرج عقرب کا پانچواں درجہ شروع ہو اس وقت دونوں کے نام مع والدہ کے لکھے۔ اور ان کے نیچے تین سو شین لکھ کر دریا میں ڈال دے۔ دونوں کے درمیان عداوت قائم ہوجائے گی۔ اس عمل کے دوران افیون کی دھونی لیں۔

● ۔ اگر کسی زرد کاغذ پر حرف شین تین سو مرتبہ مُشک و زعفران سے زہرہ یا مشتری کی ساعت میں لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔ تو خلقِ خدا کی نظروں میں مقبول ہوجائیں۔

● ۔ اگر حاملہ کا حال معلوم کرنا ہو کہ لڑکا ہے یا لڑکی تو کسی سفید کاغذ پر دو سو مرتبہ حرف شین شب جمعہ کو لکھ کر حاملہ اپنے تکیئے کے نیچے رکھ کر سوجائے۔ خواب میں معلوم ہوجائے گا کہ پیٹ میں لڑکا ہے یا لڑکی۔

● ۔ اگر کسی تالے پر ۲۴ مرتبہ حرف شین لکھے اور تالہ بند کردے اور ۱۸۶ چھوارے لے کر سفید کپڑے میں یہ چھوارے اور تالہ مع چابی کسی دور گزرگاہ میں رکھ دے۔ جب کوئی شخص اس پوٹلی کو اٹھا کر تالہ کھول دے گا تو لڑکی کا نصیب کھل جائے گا۔ اور اس کی شادی طے ہوجائے گی۔ یہ عمل اللہ تعالیٰ کی قدرت کا ایک راز ہے۔ جسے خدمتِ خلق کی نیت سے نقل کردیا گیا ہے۔ اگر چاہیں تو اس عمل کو کرنے کے ۲ گھنٹے کے بعد اپنے کسی غریب رشتے دار سے بھی یہ کام کرایا جاسکتا ہے کہ تم تالہ کھول دو۔ اور چھوارے تم لے لو اور تالہ بھی۔ حروف مٹا کر وہ غریب آدمی اپنے کام میں لاسکتا ہے۔

● ۔ اگر چالیس کاغذ کے ٹکڑوں پر حرف "ش" ایک ایک مرتبہ لکھ کر روٹی کے ٹکڑوں پر رکھ کر کسی کُتّے کو کھلا دیں تو حاسدوں کی زبان بند

بند ہو جائے گی۔ اور ان کی ریشہ دوانیوں سے نجات مل جائے گی۔

● ۔کسی کاغذ پر ڈو سو مرتبہ حرف ش لکھکر نیچے حاملہ عورت کا نام مع والدہ کے لکھکر تکیہ کے نیچے رکھکر سو جائیں۔ انشاء اللہ خواب میں یہ بشارت ہو گی کہ حاملہ کے پیٹ میں لڑکا ہے یا لڑکی۔

● ۔اگر سُرخ کاغذ پر تین سو مرتبہ حرف "شین" لکھکر دائرے سے باہر ہر طرف تیس ۳۰ کانٹے بنا کر ان میں نقطے بنادیں اور اس کاغذ پر نقش بنا کر لال کپڑے میں پیک کر کے گھر کے کسی کمرے میں لٹکا دیں تو اوپری اثرات اللہ کے فضل سے ختم ہو جائیں۔

شکل یہ رہے گی۔

+ + + + +

+ ش ش ش ش ش ش ش ش +

+ ش ش ش ش ش ش ش ش +

+ ش ش ش ش ش ش ش ش +

+ + + + +

یہ مثال ہے۔ آپ یہ شکل بناتے وقت حرف شین تین سو بار یعنی ایک لائن میں تنو مرتبہ اور ہر طرف کانٹے ۳۰ مرتبہ بنائیں۔

● ۔حرف شین کو کسی کاغذ پر ۱۳ مرتبہ لکھکر پھر ۱۳ سیاہ مرچ لیکر کوئلے دہکائیں۔ اور کپڑے میں کاغذ اور مرچ رکھکر آگ میں ڈال دیں۔ اور اُس عورت یا مرد کو دھونی دیں جس پر شدید قسم کی نظر ہو۔ انشاء اللہ ۳ دن تک یہ عمل کرنے سے خطرناک نظر بد دور ہو گی۔



واضح رہے کہ اس عمل کے ذریعہ بالغوں کی نظر اتاری جاتی ہے۔

یہ عمل بچوں کے لئے کارگر نہیں ہے۔

ہر طرح کے مریض کے لئے حرف شین کا نقش آتشی چال سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور نقش کے ہر سائڈ میں دس مرتبہ "ش" لکھ دیں۔ انشاء اللہ کیسا بھی مرض ہو گا رفع ہو گا۔ اور مریض کو باذن اللہ صحت حاصل ہو گی نقش یہ ہے۔

۷۸۶

ش ش ش ش ش ش ش ش ش ش

| ۷۴ | ۷۸ | ۸۱ | ۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۶۸ | ۷۳ | ۷۹ |
| ۶۹ | ۸۳ | ۷۶ | ۷۲ |
| ۷۷ | ۷۱ | ۷۰ | ۸۲ |

ش ش ش ش ش ش ش ش ش ش

جن حضرات و خواتین کا نام حرف ش سے شروع ہوتا ہو۔ وہ اس نقش کو اُس وقت لکھیں جب چاند منزل بلدہ میں ہو۔ اس نقش کو آتشی چال سے لکھکر اس پر ۱۰۰ مرتبہ یہ آیت پڑھکر دم کریں۔ اور اس نقش کو سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ تمام مقاصد حسنہ میں کامیابی ملے گی۔

همزائیل ۷۸۶ همزائیل

| ۷۴ | ۷۸ | ۸۱ | ۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۶۸ | ۷۳ | ۷۹ |
| ۶۹ | ۸۳ | ۷۶ | ۷۲ |
| ۷۷ | ۷۱ | ۷۰ | ۸۲ |

همزائیل بحق یا شکور همزائیل

# ص

مراج بادی۔ اعداد۔ ۹۰۔ اعدادِ ملفوظی ۹۵۔ مؤکل اجمائیل۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ قلب میں ہو۔ یہ چاند کی ۱۸ ویں منزل ہے۔

اگر زکوٰۃ بامؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجبْ یا اجمائیل بحق صاد۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کے دو صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یا صمدُ یا صبورُ۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۲۰۱۳ مرتبہ ہوا ہے۔

● ۔ اگر پیدل چلتے وقت حرف ص پڑھتے چلے جائیں تو راستہ کٹ جائے گا اور تھکان بالکل نہیں ہوگی۔

● ۔ جس وقت آفتاب بُرج عقرب کے ۹ درجے پر ہو۔ اس وقت ایک کاغذ پر نوّے مرتبہ حرف صاد لکھا جائے۔ پھر ان دونوں افراد کے نام لکھے جائیں۔ جن کے درمیان تفرقہ کرانا ہو۔ ساتھ میں اُن کی ماؤں کے نام بھی لکھے جائیں۔ اگر یہ عبارت اور حرفِ ص ہرن کی کھال پر یا سفید ریشمی کپڑے پر لکھی جائے تو عمل کی قوت کئی گنا بڑھ جاتی ہے۔ لکھنے کے بعد پانی میں اس کو پھینک دیں۔ لکھتے وقت ہینگ کی دھونی لیتے رہیں۔ انشاء اللہ دونوں کے درمیان جلد جُدائی واقع ہوگی۔ اس طرح کے عمل صرف وہاں کئے جائیں جہاں تعلقات ناجائز ہوں۔ اگر کسی کا جائز تعلق ختم کرنے کیلئے یہ عمل کیا جائے گا تو عامل قہرِ خداوندی کا شکار ہو جائے گا۔



● ۔ اگر نوّے مرتبہ حرف صاد لکھکر موم میں لپیٹ کر اپنے بازو پر باندھ لیا جائے تو بُرا کہنے والوں کی زبان بند ہو جائے گی۔

● ۔ اگر زرد ریشمی کپڑے پر ایک ہزار مرتبہ ص لکھکر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں تو دشمنوں کے مکر و فریب سے محفوظ رہیں۔

● ۔ جو شخص نوّے مرتبہ نوّے دن تک حرف ص کا ورد کرتا ہے تو اس حرف کا عامل بن جائے۔ اس کے بعد اس کے عمل میں زبردست تاثیر پیدا ہو جائے گی۔ اور پھر حرفِ صاد کے ہر عمل میں انشاء اللہ بھرپور کامیابی ملے گی۔

● ۔ کسی کی توجہ حاصل کرنے کے لئے حرفِ صاد کو نو سو مرتبہ لکھکر پھر طالب و مطلوب کے نام مع اسم والدہ کے لکھکر کسی پھل دار درخت پر ہرے کپڑے میں پیک کر کے ٹنگوا دیں۔ تو چند ہی دنوں کے بعد مطلوب متوجہ ہو گا۔

● ۔ اگر کوئی شخص حرف صاد کو جمعہ کے دن ساعتِ زہرہ میں ۴۱ مرتبہ لکھکر اپنے بازو پر باندھ لے پھر مچھلی کے شکار کو جائے تو مچھلی کانٹے میں خوب لگے گی۔

● ۔ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے حرف ص کو ۹۰ مرتبہ لکھکر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔

● ۔ اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کو دولت اور مقبولیت سے سرفراز کرے۔ تو اس کو چاہیے کہ دو نفلیں پڑھکر سورۃ ص کی تلاوت کرے اس کو کسی کاغذ پر اس طرح حرفِ ص لکھے کہ ایک سطر میں نو سو مرتبہ آجائے کل نو سطر میں لکھے۔ اس کے بعد ۹ سو مرتبہ ص پڑھکر اس کاغذ پر دَم کر دے۔

اوراس کو تعویذی شکل دے۔ اس کے ساتھ ساتھ ایک نقش آتشی چال سے سورۂ ص کا بھی تیار کرے۔ اور اس پر سورۂ ص ایک بار پھر تلاوت کرکے اس نقش پر دم کردے۔ پھر اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کرکے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ نوے دن کے اندر مقصد میں کامیابی ملے گی۔

سورۂ ص کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۷۳۲۶ | ۲۷۳۴۰ | ۲۷۳۳۷ | ۲۷۳۳۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۳۳۸ | ۲۷۳۳۳ | ۲۷۳۲۷ | ۲۷۳۳۹ |
| ۲۷۳۳۲ | ۲۷۳۳۵ | ۲۷۳۴۲ | ۲۷۳۲۸ |
| ۲۷۳۴۱ | ۲۷۳۲۹ | ۲۷۳۳۱ | ۲۷۳۳۶ |

حرفِ صاد کا تعلق منزلِ قمر "قلب" سے ہے۔ یہ چاند کی ۱۸ ویں منزل ہے۔

● اگر کوئی شخص حرفِ صاد کو مندرجہ ذیل انداز میں اس وقت لکھے جب چاند منزلِ قلب میں ہو اور نوے مرتبہ یہ عزیمت پڑھ کر اس کاغذ پر دم کرکے اپنے گھر میں لٹکائے تو گھر میں خیر و برکت ہو۔ اس کاغذ کو تعویذی شکل دے کر نیلے رنگ کے کپڑے میں پیک کرکے گھر کے اندرونی حصے میں لٹکائیں۔ اور درمیان میں بحق سورۂ ص لکھیں اس طرح لکھیں۔

نقوش اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے۔



ص ص ص ص ص ص ص ص ص ص

**بحق سورۂ ص**

عزیمت یہ ہے۔ اجب یا اجمائیل بحق صمد اور برحمت یا صبور

جن حضرات و خواتین کے نام کا پہلا حرف ص ہو اُن کو چاہئے کہ اس نقش کو اس وقت تیار کریں جب چاند منزل قلب میں ہو اس نقش کو بادی چال سے لکھ کر اس پر سو مرتبہ آیت ص ۝ وَالْقُرْآنِ ذِي الذِّكْرِ بَلِ الَّذِينَ كَفَرُوا فِي عِزَّةٍ وَشِقَاقٍ پڑھ کر دم کردیں اور نقش کو اپنے گلے میں ڈالیں

اجمائیل ۷۸۶ اجمائیل

| ۲۸ | ۲۱ | ۲۳ | ۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۶ | ۲۰ | ۲۹ |
| ۲۲ | ۲۷ | ۱۷ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۱۶ | ۳۰ | ۱۹ |

اجمائیل بحق یا صمدُ اجمائیل



# ض

مزاج بادی اور مکتوبی اعداد ۸۰۰ اور ملفوظی اعداد ۸۰۵ ہیں۔ مؤکل
عطکائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴
مرتبہ پڑھیں۔ اس وقت جب قمر منزلِ مقدم میں ہو۔ یہ چاند کی ۲۶ ویں
منزل ہے۔ اگر بامؤکل زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب
یاعطکائیل بحق ضاد۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک صفاتی نام شروع
ہوتا ہے یاضارُّ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۱۳۰۷ بار ہوا ہے۔

● ۔ اگر اس حرف کو آٹھ سو بار پڑھ کر کسی کھانے کی چیز پر پھونک دیں
اور یہ کھانا کسی مرگی والے یا دل کے مرض والے کو کھلا دیں تو اللہ کے
فضل سے وہ ٹھیک ہو جائے۔

● ۔ ہر طرح کے دوروں میں یہ عمل مفید ثابت ہوتا ہے اور مریض کو دوروں
سے نجات مل جاتی ہے۔ لیکن خاص طور سے مرگی میں یہ عمل زیادہ کارگر
ثابت ہوتا ہے۔

● ۔ عداوت کے لئے جب آفتاب برج دلو کے ۱۳ ویں درجے میں
ہو تو ۲۱ مرتبہ حرف ضاد کاغذ پر لکھ کر ہوا میں لٹکا دیں۔ متعلقہ افراد کے نام
مع والدہ کے لکھیں۔ اور لکھنے کے دوران پیاز کی دھونی لیں۔ انشاء اللہ
دونوں کے درمیان جدائی واقع ہوگی۔ لیکن یہ یاد رہے کہ اس طرح کے
عمل صرف ناجائز تعلقات کو ختم کرانے کے لئے کرنے چاہئیں۔ خواہ مخواہ
کسی کا گھر برباد کرنا یا دو دلوں میں دیواریں کھڑی کرنا حرام ہے۔

● ۔ اگر حرفِ ضاد ۹۰ مرتبہ لکھ کر چینی کی پلیٹ پر خالص شہد سے دھو کر



مریض کو پلائیں۔ تو مرض کیسا بھی ہوگا انشاء اللہ اس سے نجات مل جائے گی

● ۔ اگر حرف ضاد آٹھ سو مرتبہ کسی بھی کھانے کی چیز پر دم کر کے کسی
پاگل کو ۸ دن تک کھلائیں تو اس کا پاگل پن دور ہو۔

● ۔ حرف ضاد کا نقش ہر طرح کی بیماری میں ذریعہ شفا بنتا ہے۔
اس کو زرد کاغذ پر لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور زرد ہی رنگ
کے کپڑے میں پیک کریں۔

نقش یہ ہے۔

| ۱۹۹ | ۲۰۳ | ۲۰۶ | ۱۹۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۵ | ۱۹۳ | ۱۹۸ | ۲۰۴ |
| ۱۹۴ | ۲۰۸ | ۲۰۱ | ۱۹۷ |
| ۲۰۲ | ۱۹۶ | ۱۹۵ | ۲۰۷ |

● ۔ چار کاغذ کے ٹکڑوں پر حرف ضاد دو سو مرتبہ لکھ کر یعنی ایک
کاغذ پر دو سو مرتبہ ۴ کاغذ کے ٹکڑوں پر ۸۰۰ مرتبہ ہو جائے گا لکھ کر
فتیلہ بنا کر تلوں کے تیل میں گھر کے چاروں گوشوں میں چراغ جلائیں۔
انشاء اللہ اس گھر میں کیسے بھی اثرات ہوں گے دفع ہو جائیں گے۔ اور
کیسی بھی نحوست ہوگی وہ بھی ختم ہو جائے گی۔ اگر ایک مرتبہ کے عمل سے
بات نہ بنے تو اس عمل کو دو تین مرتبہ دوہرائیں۔ انشاء اللہ فائدہ محسوس
کریں گے اور گھر کی بلائیں اور نحوستیں ختم ہو جائیں گی۔

● ۔ اگر حرف ضاد کسی کاغذ پر ۸۰۰ مرتبہ لکھ کر اس کو کسی تیل میں ڈال دیں
پھر اس تیل سے اس جگہ کی مالش کریں جہاں درد ہو تو انشاء اللہ درد

رفع ہو جائے گا۔

● اگر حرف ضاد کا نقش مندرجہ ذیل انداز سے بنا کر اس دکان میں لٹکا دیں جس کی بندش کا شبہ ہو تو اللہ کے فضل و کرم سے بندش ختم ہو جائے۔ نقش اس طرح بنائیں۔

مُشکِل آسان شود
بحقِ یا ضَارُ

دفعِ آسیب کے لئے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر گھر میں لٹکائیں۔ انشاء اللہ چند ہی دنوں میں تاثیر ظاہر ہو گی۔ اور آسیبی اثرات سے نجات مل جائے گی۔

نقش یہ ہے۔

بحق جبرائیل
بحق اسرافیل
بحق عزرائیل
بحق میکائیل

اس نقش کو کالے رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے لٹکائیں۔

● کیسی بھی مہلک بیماری ہو حرف ضَ کو ۸۰ مرتبہ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ بیماری سے نجات ملے گی۔



جن حضرات و خواتین کے نام کا پہلا حرف ض ہو اُن کو چاہیے کہ اس نقش کو اس وقت لکھیں جب چاند منزل مقدم میں ہو۔ اس نقش کو بادی چال سے لکھ کر اس پر سو مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کر دیں۔ یُضِلُّ اللّٰہُ الظّٰلِمِیْنَ وَیَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَآءُ۔

عطکائیل ۷۸۶ عطکائیل

| ۲۰۶ | ۱۹۸ | ۲۰۱ | ۱۹۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۹۲ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۲۰۷ |
| ۱۹۹ | ۲۰۵ | ۱۹۴ | ۲۰۲ |
| ۲۰۳ | ۱۹۳ | ۲۰۸ | ۱۹۶ |

عطکائیل بحق یا ضار عطکائیل

## ط

مزاجِ آتشی مکتوبی اعداد ۹۔ ملفوظی کو عداد ۱۰۔ موکل کا نام اسمائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس کو ۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ طرفہ میں ہو یہ چاند کی نوی منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ باموکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا اسمائیل بحق طا۔

قرآن حکیم میں یہ حرف ۱۲۷۷ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

ارباب تحقیق فرماتے ہیں کہ یہ حرف دشمنوں سے حفاظت اور اُن کی ہلاکت کے لئے خصوصی تاثیر رکھتا ہے۔ جو شخص دشمنوں کی ریشہ دوانیوں

سے پریشان ہو وہ شخص اس حرف کو روزانہ نوے مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ دشمنوں کی شرارتوں سے محفوظ ہو جائے گا۔

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کا دشمن برباد ہو جائے تو اس نقش کو تانبے کی تختی پر کندہ کر کے منگل کے دن پہلی ساعت میں کسی اندھے کنوئیں میں ڈال دیں۔ ایسے کام کے لئے شرعی فتویٰ ضرور حاصل کر لیں۔ ورنہ آخرت میں نقصان اٹھانا پڑے گا۔ بلاوجہ کسی کو پریشان کرنا ٹھیک نہیں ہے۔ نقش یہ ہے۔




دشمن کا نام مع اسم والدہ

اگر کوئی شخص دشمنوں میں پھنس جائے تو ناخن سے بغیر روشنائی کے اپنی ہتھیلی پر حرف "طا" ایک مرتبہ لکھے اور ۹ مرتبہ ایک سانس میں پڑھ کر وہاں سے نکل جائے۔ انشاء اللہ کوئی راستہ روکنے پر قادر نہیں ہو سکے گا۔

جس وقت برج عقرب کا نہم درجہ طلوع ہو تو ۱۹ حروف سفید پانی پر لکھے نیچے دو آدمیوں کے نام لکھ دیئے جائیں، ان دونوں کے درمیان نفرت پیدا ہو جائے گی۔ اس طرح کے عملیات ناجائز تعلقات کو ختم کرانے کے لئے کرنے چاہئیں۔ ورنہ گناہِ عظیم ہو گا۔



- جب برجِ عقرب کا نواں درجہ ہو تو حرف طا کو ۹ مرتبہ برگد کے پتے پر لکھ کر ان دو شخصوں کے نام لکھیں جن کے درمیان پھوٹ ڈلوانی ہو۔ پھر اس پتے کو کسی کنوئیں میں ڈال دیں بحکمِ خدا دونوں کے درمیان اختلاف پیدا ہو جائے گا۔
- اگر ایک ہزار دو سو مرتبہ اس حرف کو کسی کاغذ پر لکھ کر اس کاغذ کو پانی میں ۲۴ گھنٹے گھول کر اس پانی سے حلوا تیار کر کے ان دو شخصوں کو حلوہ کھلائیں جن میں محبت کرانی ہو تو دونوں میں محبت پیدا ہو گی۔
- اگر نو سو مرتبہ حرف "ط" لکھ کر نہر کے پانی میں گھول کر عاشق کو پلا دیں تو اس کے دل سے عشق زائل ہو جائے گا۔
- اگر اس حرف کو ۹ مرتبہ اور حرف ہ کو ۵ مرتبہ کسی سیسے کی تختی پر لکھ کر اس وقت جب قمر منزلِ طرف میں ہو اور اس حرف کی عزیمت لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو ساری دنیا مرعوب ہو جائے۔
- اگر حرف طا کو ایک ہزار دو سو مرتبہ سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر طالب و مطلوب کو ان کی ماؤں کے نام کے ساتھ لکھ کر اس نقش کو شربت میں گھول کر دونوں کو پلائیں۔ تو دونوں میں زبردست محبت پیدا ہو گی۔
- اگر حرف طا ۹۰۹ مرتبہ لکھ کر مطلوب کا نام نیچے لکھ کر عاشق کو پلا دیں تو عشق زائل ہو جائے اور اس کے دل سے مطلوب کی محبت ختم ہو جائے۔
- اگر کسی کاغذ پر ۹ مرتبہ حسب ذیل انداز سے حرف طا لکھ کر اس بچے کے گلے میں ڈال دیا جو بہت ضدی ہو تو اس کی ضد ختم ہو جائے گی۔

نقش اس طرح بنائیں۔

۷۸۶

ط ط ط ط ط ط ط

ط ط ط

● ۔بزرگوں نے فرمایا ہے کہ جو شخص حرف طا کا نقش مثلث ۹ × ۹ لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ وہ دورانِ سفر کبھی تھکان محسوس نہیں کرے گا۔

● ۔اگر کوئی اس حرف کو تین سطروں میں ۹ مرتبہ لکھکر اس سے اردگرد اضمار لکھ دے اور پھر اس کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے دُکان میں لٹکا دے تو دُکان میں خوب برکت ہو۔

● ۔اگر کوئی اس حرف کو ۱۹ مرتبہ لکھ کر اپنے تکیہ میں رکھ لے تو بدخوابی سے محفوظ ہو جائے۔

● ۔اگر کوئی شخص اس حرف کو سو ۱۰۰ مرتبہ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو اُس کے فہم وادراک میں اضافہ ہو۔

● ۔اگر کسی شخص کا بخار نہ اُترتا ہو تو اس شخص کے گلے میں ۹ مرتبہ حرف طا لکھ کر لٹکا دے۔ انشاء اللہ بخار چند دن میں اُتر جائے گا۔

کُند ذہن انسان اگر اس حرف کو روزانہ نوّے مرتبہ نوّے دن تک پڑھے تو اس کی کند ذہنی رفع ہو گی۔

اس حرف کی ریاضت ۱۴ روز کی ہوتی ہے۔ اس کے مؤکل کا نام هطیائیل ہے۔ اس حرف کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ اَیُّھَا الْمَلِكُ



هطیائِیلُ بحَقِّ شمهط شمهیط اشمهوطط شلح اجب وتوکّل بکذا وکذا العجل الوحا ولاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

شیخ محمد عبداللہ مغربی فرماتے ہیں کہ انسان کو بلوانا، غائب کو حاضر کرنا، مسافر کو حاضر کرنا اور روحانیت کو ظاہر کرنا اس حرف کے ذریعے عین ممکن ہے۔ خواہ یہ لوگ کوسوں دُور ہوں۔ اس حرف کی عزیمت کو ہرن کی کھال پر لکھکر یا سفید کاغذ پر لکھکر فتیلہ بنا کر چراغ میں روشن کریں۔ اور چراغ کے پاس بیٹھکر اس عزیمت کو چالیس مرتبہ پڑھیں۔ اس حرف کا بخور جلاتے رہیں۔ اس کا بخور عود اور زعفران ہے۔ انشاءاللہ رُوحانیت حاضر ہو گی۔ عامل اس سے قول وقرار کر لے اور اس کو اس کا پابند کرے کہ میں جب بھی طلب کروں گا۔ تمہیں آنا ہو گا۔

عزیمت یہ ہے۔ یا شمخشال یا طمهطیال، طال یا جعط طیطال یا وعطهطیال یا وخطیطال یا مخمصطال اقسمت علیکم بالحروف العظم وصاحب المقام الاقوم والمحال الافخوان تسمعوا وتطیعوا وتجیبوا الداعی وتسمعوا قولی وبلغوا ما ارید —— فی ما ارید کیف ما ارید وتفعلوا اردت من الافعال۔

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ اگر کسی شخص نے حروف تہجی کی حسبِ قاعدہ زکوٰۃ ادا کر رکھی ہے اور حرف طا کی زکوٰۃ بھی ادا کر رکھی ہے تو اس شخص کے لئے حرف طا کے عملیات ایک بیش قیمت دولت ہیں۔ اس لئے وہ شخص جو حروف تہجی کا عامل ہوتا ہے اس کے عملیات بہت کم خطا کرتے ہیں۔ اور اللہ کے فضل وکرم سے وہ علم الحروف سے بھرپور فائدہ

اٹھاتا ہے۔

جن حضرات کے نام کا مفرد عدد ۹ ہوتا ہے وہ لوگ اگر اس حرف کو ۹ مرتبہ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور وہ حضرات جن کا نام حرف ظ سے شروع ہوتا ہے وہ لوگ بھی اگر اس حرف کو ۹ مرتبہ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں تو اللہ کے فضل و کرم سے انھیں قدم قدم پر عزت و دولت نصیب ہو۔

یہ تمام باتیں یقین سے تعلق رکھتی ہیں۔ لیکن اس طرح کے عملیات سے استفادہ کرتے وقت یہ یقین بھی دل میں جاگزیں ہونا چاہئے کہ ان کی حیثیت اسباب و تدابیر کی سی ہے۔ دینے والی ذات ہر حال میں اور ہر صورت میں رب العلمین کی ہے۔ کسی بھی حرف کو اور کسی بھی عدد کو فی ذاتہٖ مؤثر سمجھ لینا شرک ہے۔ اور ہر مسلمان کو شرک سے دور رہنا چاہئے۔ اسی میں اس کی فلاح ہے۔

## ظ

مزاج آبی۔ اعداد مکتوبی ۹۰۰، اور اعدادِ ملفوظی ۹۰۱ ہیں۔

مؤکل کا نام لوزائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ مؤخر میں آیا ہو۔ یہ چاند کی ۲۷ ویں منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا لوزائیل بحق ظا، اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک



صفاتی نام یا ظاہرُ شروع ہوتا ہے۔ یہ حرف قرآن حکیم میں ۸۴۲ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

اگر کوئی شخص کسی ظالم سے ڈرتا ہو تو اس حرف کو سو۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر ظالم کے گھر کی طرف رُخ کر کے پھونک مارے تو اس کے دل سے خوف و دہشت ختم ہو جائے گی۔

اگر دو۲ افراد کے درمیان عداوت کرانی ہو تو جب آفتاب بُرج دلو میں ۱۳ درجے پر ہو تو ظ کسی شیشے پر ساٹھ۶۰ مرتبہ لکھ کر کسی درخت پر لٹکا دیں۔ اس شیشے پر اُن دو۲ افراد کے نام بھی مع اُن کی ماؤں کے لکھیں۔ جلد ہی دونوں میں جُدائی واقع ہو جائے گی۔ لکھتے وقت سُرخ ہرتج کی دھونی دیں۔

اگر پانچوں وقت کی نماز کے بعد ۹۰۰ مرتبہ حرف "ظ" پڑھا جائے تو دُنیا مسخر ہو جائے۔

اگر حرف "ظا" کو ۹۰۰ مرتبہ لکھ کر کسی مرگی والے کے گلے میں ڈالیں تو اللہ کے فضل و کرم سے مرگی ختم ہو جائے گی۔

جو شخص دنیا میں اپنی شہرت و مقبولیت چاہے وہ سفید ریشم کے کپڑے پر ہرے رنگ سے حرف "ظ" ۹ مرتبہ جمعہ کی پہلی ساعت میں لکھے۔ عُروج ماہ میں لکھے تو بہتر ہے۔ پھر اس پر ۹۰۰ مرتبہ حرف "ظا" پڑھ کر دم کر دے اور اس کپڑے کو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ کچھ ہی دنوں کے بعد زبردست شہرت و مقبولیت حاصل ہوگی۔ حرف ظا کو ریشم کے کپڑے پر اس طرح لکھیں۔

اٹھاتا ہے۔

جن حضرات کے نام کا مفرد عدد ۹ ہوتا ہے وہ لوگ اگر اس حرف کو ۹ مرتبہ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور وہ حضرات جن کا نام حرف ظ سے شروع ہوتا ہے وہ لوگ بھی اگر اس حرف کو ۹ مرتبہ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں تو اللہ کے فضل و کرم سے انھیں قدم قدم پر عزت و دولت نصیب ہو۔

یہ تمام باتیں یقین سے تعلق رکھتی ہیں۔ لیکن اس طرح کے عملیات سے استفادہ کرتے وقت یہ یقین بھی دل میں جاگزیں ہونا چاہئے کہ اُن کی حیثیت اسباب و تدابیر کی سی ہے۔ دینے والی ذات ہر حال میں اور ہر صورت میں ارب العٰلمین کی ہے۔ کسی بھی حرف کو اور کسی بھی عدد کو فی ذاتہٖ مؤثر سمجھ لینا شرک ہے۔ اور ہر مسلمان کو شرک سے دُور رہنا چاہئے۔ اسی میں اس کی فلاح ہے۔

# ظ

مزاج آبی۔ اعداد مکتوبی ۹۰۰، اور اعدادِ ملفوظی ۹۰۱ ہیں۔

مؤکل کا نام لوزائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ مؤخر میں ہو۔ یہ چاند کی ۲۷ ویں منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا لوزائیل بحق ظا، اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک



صفاتی نام یا ظاہرُ شروع ہوتا ہے۔ یہ حرف قرآن حکیم میں ۸۴۲ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

اگر کوئی شخص کسی ظالم سے ڈرتا ہو تو اس حرف کو سو مرتبہ پڑھ کر ظالم کے گھر کی طرف رُخ کر کے پھونک مارے تو اس کے دل سے خوف و دہشت ختم ہو جائے گی۔

اگر دو افراد کے درمیان عداوت کرانی ہو تو جب آفتاب بُرج دلو میں ۱۳ درجے پر ہو تو ظ کسی شیشے پر ساٹھ مرتبہ لکھ کر کسی درخت پر لٹکا دیں۔ اس شیشے پر اُن دو افراد کے نام بھی مع اُن کی ماؤں کے لکھیں۔ جلد ہی دونوں میں جُدائی واقع ہو جائے گی۔ لکھتے وقت سُرخ مرچ کی دھونی دیں۔

اگر پانچوں وقت کی نماز کے بعد ۹۰۰ مرتبہ حرف "ظ" پڑھا جائے تو دُنیا مُسخر ہو جائے۔

اگر حرف "ظا" کو ۹۰۰ مرتبہ لکھ کر کسی مرگی والے کے گلے میں ڈالیں تو اللہ کے فضل و کرم سے مرگی ختم ہو جائے گی۔

جو شخص دنیا میں اپنی شہرت و مقبولیت چاہے وہ سفید ریشم کے کپڑے پر ہرے رنگ سے حرف "ظ" ۹ مرتبہ جمعہ کی پہلی ساعت میں لکھے۔ عُروج ماہ میں لکھے تو بہتر ہے۔ پھر اس پر ۹۰۰ مرتبہ حرف "ظا" پڑھ کر دم کر دے اور اس کپڑے کو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ تعالیٰ کچھ ہی دنوں کے بعد زبردست شہرت و مقبولیت حاصل ہوگی۔ حرف ظا کو ریشم کے کپڑے پر اس طرح لکھیں۔

| ظ | ظ | ظ |
|---|---|---|
| ظ | ظ | ظ |
| ظ | ظ | ظ |

اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کا وقار ہمیشہ قائم رہے اور اپنوں اور بیگانوں میں اس کو ایک طرح کی فوقیت حاصل رہے تو اس کو چاہئے کہ حرف ظؔا کا نقش مربع اتوار کے دن پہلی ساعت میں بنا کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں کے بعد اس کو اپنے مقصد میں کامیابی ملے گی۔ نقش اس طرح بنے گا۔

۷۸۶

| ۲۲۸ | ۲۲۴ | ۲۱۷ | ۲۳۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۸ | ۲۳۰ | ۲۲۹ | ۲۲۳ |
| ۲۳۳ | ۲۱۹ | ۲۲۲ | ۲۲۶ |
| ۲۲۱ | ۲۲۷ | ۲۳۲ | ۲۲۰ |

بحق ظاہر



# ع

مزاج خاکی۔ اعداد مکتوبی ۷۰، اعداد ملفوظی ۱۳۰ ہیں۔ مؤکل کا نام لومائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو ۴۴ ۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھنا چاہئے۔ جب قمر منزلِ زبانا میں ہو۔ اگر زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا لوعائیل بحق عین۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کے ۶ صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یا عزیزُ یا علیمُ یا عظیمُ یا علیُّ یا عفوُّ یا عدلُ۔ یہ حرف قرآن حکیم میں ۹۲۲۰ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

بُرج اسد کا جب دوسرا درجہ طلوع ہو تو ۴ "ع" تانبے کی لوح پر لکھیں۔ اور اس کے نیچے طالب و مطلوب کے نام اور اُن کی ماؤں کے نام لکھیں۔ اس کے بعد اس لوح کو آگ میں دفن کر دیں۔ لکھنے کے دوران پیپل کے کوئلے کی دھونی دیں۔ تو طالب و مطلوب کے درمیان زبردست محبت پیدا ہو جائے گی۔

اگر ۷۰ مرتبہ مشک و زعفران سے سفید کاغذ پر حرف ؔع لکھیں اور طالب و مطلوب کے نام بھی لکھیں۔ پھر اس کو میٹھے پانی سے دھو کر مطلوب کو پلائیں۔ تو مطلوب طالب سے بے پناہ محبت کرنے لگے۔

اگر ۱۰ مرتبہ ؔع پھٹکری کے پانی سے یا کبوتر کے خون سے لکھ کر برگِ ترنج اور گلاب کے پانی سے دھو کر قولنج کے مریض کو پلائیں تو اللہ کے فضل و کرم سے صحت یاب ہو جائے۔

اگر زہرہ و مشتری کی تسدیس کے وقت مشک و زعفران و گلاب سے غ سات مرتبہ لکھ کر اپنے نام کے اعداد بھی مع اسم والدہ کے لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے تو مقصد میں کامیابی نصیب ہو۔ اگر زہرہ و مشتری کی تسدیس کے وقت مشک و زعفران و گلاب سے غ ۷ مرتبہ لکھ کر اس کے پیٹ میں مطلوب کا نام لکھ کر نیچے طالب کا نام لکھ کر طالب کے دائیں بازو پر باندھ دیں تو مطلوب کے دل میں بے اندازہ محبت قائم ہو جائے۔ اور وہ طالب کا گرویدہ ہو جائے۔

## غ

مزاج خاکی۔ اعداد مکتوبی ۱۰۰۰، اور اعداد ملفوظی ۱۰۶۰ ہیں۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ رشا میں ہو یہ چاند کی ۲۸ ویں منزل ہے اگر زکوٰۃ باموکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اَجِبْ یَا لوخائیلُ بحق غین۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کے ۳ صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یَا غنیُ، یا غفورُ، یا غفارُ۔ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۲۲۰۸ مرتبہ ہوا ہے — موکل لوخائیل ہے۔

● ۔ اگر برج دلو کے ۹ درجے کے وقت نحس ساعت میں ایک ہزار غ برہنہ قبرستان میں جا کر مردے کے کفن پر لکھ کر دشمن کے گھر میں



دفن کر دے تو دشمن کا خانہ خراب ہو۔

● ۔ اگر ساعتِ نحس میں ایک ہزار مرتبہ غ پڑھ کر دشمن کے گھر کی طرف پھونک مار دے تو دشمن رسوا و برباد ہو۔

● ۔ اگر مٹی کی پلیٹ پر ستر مرتبہ غ لکھ کر اس کو الٹا کر کے جس گھر میں دفن کر دیں تو اس گھر کے لوگ سکون و عافیت سے محروم ہو جائیں اور بالآخر گھر چھوڑ کر چلے جائیں۔

واضح رہے کہ اس طرح کے عملیات صرف اس وقت کرنے چاہئیں جب دشمن حد سے زیادہ فاسق و فاجر اور حد سے زیادہ ظالم و جابر ہو۔ ناحق کسی کو پریشان کرنا یا برباد کرنا بہت بڑا گناہ ہے۔ اور اس طرح کے گناہ کی سزا بھی سخت ترین ہے۔ ہم نے کتمان حق سے بچنے کے لئے اور عملیات کی تکمیل کے لئے اس طرح کے عملیات نقل کر دیئے ہیں۔ لیکن ہم اپنے قارئین سے اس بات کی تاکید کرتے ہیں کہ وہ صرف جائز معاملات میں اس طرح کے عملیات کریں۔ اور ناجائز امور میں اس طرح کے منفی عملیات سے دُور رہیں۔ اور ہر حال میں اپنے رب کی پکڑ سے ڈریں۔



# ف

یہ حرف مزاج کے اعتبار سے آتشی ہے۔۔۔ اعداد مکتوبی ۸۰ ہیں، اعداد ملفوظی ۸۱ ہیں۔ مؤکل سرحمکائیل ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ اکلیل میں ہو یہ چاند کی ۱۷ ویں منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ بامؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا سرحمکائیل بحق فا۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک صفاتی نام شروع ہوتا ہے۔ "یا فتّاح"

قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۸۴۹۹ مرتبہ ہوا ہے۔

- اگر کوئی شخص اس حرف کو ۸۰ روز تک ۸۰ مرتبہ پڑھکر دشمن کیطرف کو پھونک مارے تو دشمن تباہ و برباد ہو جائے
- اگر کوئی شخص بھاگ جائے تو نئے ٹاٹ پر ایک ہزار مرتبہ یہ حرف لکھکر مفرور کا نام مع اسم والدہ لکھکر آگ میں جلائے۔ انشاءاللہ بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔ اس عمل کو ایک ہزار مرتبہ پڑھکر اللہ کے فیصلے کا انتظار کریں۔
- اگر اسّی مرتبہ کسی چینی کی پلیٹ پر "ف" لکھکر پانی سے دھو کر اس عورت کو پلائیں جو ولادت کے درد میں مبتلا ہو تو فوراً بچہ پیدا ہو جائے۔ اور قطعاً تکلیف نہیں ہوگی۔



- اگر عورت و مرد میں ناجائز تعلقات ہوں اور کوئی انھیں ختم کرنا چاہے تو جس وقت برج جدی اوّل درجے ۲۹ دقیقے پر طلوع ہو۔ تو بکری کے شانے پر ۸۰ مرتبہ حرف "فا" لکھ کر چاروں طرف "یا جبرائیل یا عزرائیل یا میکائیل یا اسرافیل لکھے اور کسی قبرستان میں دفن کردے، لکھتے وقت پیپل کے سوکھے ہوئے پتوں کی دھونی لیتا رہے۔ انشاءاللہ بہت جلد مرد و عورت میں جدائی پیدا ہوگی۔
- اگر نو ہزار مرتبہ حرفِ فا کپڑے پر لکھکر چاروں مؤکلین کے نام مشک و زعفران سے لکھے ساعتِ زہرہ یا ساعتِ مشتری میں جب کہ ان پر دو ستیارگان کے مابین نظر تسدیس یا نظر تثلیث واقع ہو۔ پھر چوب انار یا بیری کے ۳ پائے بناکر اور پھر تانبے کا چراغ رکھیں۔ اس میں مصری و شہد خالص در روغن زرد ملاکر نقش کا فتیلہ رکھے ۔۔۔ اور اس کا منہ خانہٗ مطلوب کی طرف کرے اور یہ عمل خلوت میں کرنا واجب ہے جہاں غیر کا دخل نہ ہو۔ اور پھر طالب و مطلوب کے مکمل ناموں کے اعداد کی تعداد کے مطابق عزیمت "یا فا بحق یا سرحمائیل" پڑھے یا ۹ ہزار بار یہ عزیمت پڑھے۔ مطلوب فوراً حاضر ہوگا۔
- اگر کسی کے کاروبار کو بند کرنا مقصود ہو تو اس کے نام کو حرف فا میں امتزاج دیکر اس کو مالِ تجارت میں رکھدیں۔ تجارت اس کی بند ہو جائے گی۔ اور ۲۰ مرتبہ حرفِ فا کسی مکان کے دروازے پر لکھکر چپکا دیں تو وہ مکان خالی ہو جائے گا۔ اگر حرفِ فا کا نقش لکھکر کسی گھر میں چسپاں کردیں تو وہاں کی خیر و برکت اُڑ جائے گی۔

نقش اگلے صفحہ پر دیکھئے۔

۷۸۶

| ۱۹ | ۲۳ | ۲۶ | ۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۱۳ | ۱۸ | ۲۴ |
| ۱۴ | ۲۸ | ۲۱ | ۱۷ |
| ۲۲ | ۱۶ | ۱۵ | ۲۷ |

# ق

یہ حرف مزاج کے اعتبار سے آبی ہے۔ اس کے اعداد مکتوبی ۱۰۰ ہیں اور اعداد ملفوظی ۱۸۱ ہیں۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ شولہ میں ہو یہ چاند کی ۱۹ ویں منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ باموکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا عطرائیل بحق قاف۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کے ۵ صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یا قُدوس، یا قابض، یا قادر، یا قوی، یا قہار۔ قرآن مجید میں اس حرف کا استعمال ۶۸۱۳ مرتبہ ہوا ہے۔ اس کے مؤکل کا نام عطرائیل ہے۔

اگر کسی دشمن کی خواب بندی کرنی ہو تو اس طرح نقش بنائے۔ اور نقش کے نیچے دشمن کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھکر قبرستان کی زمین میں دفن کر دے۔ دشمن کی نیند اڑ جائے گی۔ اس مثالی نقش میں نقش کے چاروں طرف دس دس قاف بنائے گئے ہیں۔ لیکن نقش بناتے



وقت چاروں طرف سو سو قاف بنانے چاہئیں۔

۷۸۶




ساعتِ عطارد میں کسی زرد رنگ کے کاغذ پر دو سو مرتبہ قؔ لکھکر طالب و مطلوب کا نام لکھکر اُن کی ماؤں کے نام کے ساتھ بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں تو مطلوب کی نیند اُڑ جائے گی۔ اور اُس وقت تک اُڑی رہے گی جب تک وہ طالب سے ملاقات نہ کرلے۔

محبت کے لئے کسی سفید کاغذ پر سو مرتبہ "ق" لکھکر طالب و مطلوب کے نام حسبِ قاعدہ لکھکر کسی درخت پر تعویذ لٹکا دیں۔ تعویذ کو ہرے رنگ کے کپڑے میں پیک کرلیں۔ انشاء اللہ مطلوب بے قرار ہو کر طالب سے آملے گا۔

اگر کسی مقصد کے لئے حرف "ق" کو سو مرتبہ سو دن تک لگاتار پڑھے تو مقصد میں انشاء اللہ کامیابی ملے گی۔

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ حرف قاف قویٰ کو تقویت دیتا ہے۔ اگر کوئی شخص اس حرف کو ۲۱ مرتبہ لوہے کی تختی پر لکھکر بازو پر

باندھ لے تو بھاری سے بھاری پتھر اٹھالے۔

حرف قاف کو اللہ نے قوت کا سرچشمہ بنایا ہے۔ جو شخص حرف قاف کے اعداد نقش مربع کی شکل میں اتوار کے دن پہلی ساعت میں شیر کی کھال پر لکھ کر اپنے بازو پر باندھ لے تو درندے اور وحشی جانور اور جن وانس اس سے خوف کھانے لگیں۔

اگر حرف قاف کا دائرہ بنا کر کوئی عامل اس دائرے میں بیٹھ کر کوئی عمل کرے تو کوئی جن وغیرہ اس کو نقصان نہ پہنچا سکے۔

حرفِ قاف کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۳۱ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۲۹ | ۲۳ | ۱۸ | ۳۰ |
| ۲۲ | ۲۶ | ۳۳ | ۱۹ |
| ۳۲ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۷ |

بحق یا قوی یا قدیم یا قادر یا قہار یا قائم

بزرگوں نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ حرف "قاف" پڑھ کر سو مرتبہ یہ پڑھے۔ وَعَنَتِ الْوُجُوهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّومِ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔ اس کے بعد اپنے مقاصد کے لئے دعا کرے۔ انشاء اللہ مقاصد میں بھرپور کامیابی عطا ہوگی۔ بہت ہی عجیب و غریب عمل ہے۔ اور بزرگوں کی خاص عطا ہے۔ جو آپ کی خدمت میں بلا تامل پیش کر دیا ہے۔ آپ اس سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔ اور ناچیز کو بھی دعاءِ خیر میں یاد رکھیں۔



# ك

مزاج آبی۔ اعداد مکتوبی ۱۲۰ اعداد ملفوظی ۱۰۱ ہیں۔ موکل حروزائیل ہے اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ زہرہ میں ہو۔ یہ چاند کی ۱۱ ویں منزل ہے۔

اگر زکوٰۃ با موکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا حروزائیل بحق کاف۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کے تین صفاتی نام شروع ہوتے ہیں یا کبیرُ یا کفیلُ یا کریمُ۔ یہ حرف قرآن حکیم میں ۹۵۹۲ مرتبہ استعمال ہوا ہے

- اگر زہرہ یا مشتری یا قمر کی ساعت میں ایک سو بیس مرتبہ حرف ک لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اور ہر روز دو سو مرتبہ حرفِ ک پڑھ کر اپنے اوپر دم کرتا رہے تو لوگوں کی نظروں میں محبوب ہو جائے۔
- اگر کوئی شخص اس نقش کو لکھ کر اس کے چاروں طرف ۲۰ کاف لکھ کر اپنے پاس رکھ لے پھر ہر روز رات کے وقت دو سو مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونکے تو لوگوں کی نظروں میں مقبول اور باوقار ہو جائے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

ك ك ك ك ك

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۱۰۵ | ۱۰۲ | ۹۹ |
| ۱۰۳ | ۹۸ | ۹۳ | ۱۰۴ |
| ۹۷ | ۱۰۰ | ۱۰۷ | ۹۴ |
| ۱۰۶ | ۹۵ | ۹۶ | ۱۰۱ |

ك ك ك ك ك

● - دشمنوں کی زبان بندی اور حاسدوں کے حسد سے بچنے کے لئے جب برج جوزا ۲۰ درجے تک پہنچے تو کاغذ پر چالیس ۴۰ حرف کاف لکھے۔ اور اس کو موم کے اندر کر کے کسی پتھر کے نیچے دبا دے اور نیچے ایک سطر میں دشمنوں کے نام اور ان کی ماؤں کے نام لکھ دے۔ انشاء اللہ سب کی زبان بند ہو جائے گی۔ لکھتے وقت مصطگی کی دھونی دے۔

● - اگر حرف کاف کو اس انداز سے لکھ کر اپنے گھر میں چسپاں کر دیں۔ تو خیر و برکت خوب ہو۔

جبرائیل | میکائیل

ک

اسرافیل | عزرائیل

● - اگر کوئی شخص دشمنوں میں گھرا ہوا ہو۔ اور کسی جگہ سے بھاگنے کا ارادہ کرے اور یہ چاہے کہ کوئی شخص اس کو نہ دیکھ سکے تو اس کو چاہیئے کہ بدھ کے دن ساعتِ عطارد میں جو سورج نکلنے کے بعد پہلی ساعت ہوتی ہے۔ اس میں سو مرتبہ حرف ک ایک کاغذ پر دس سطروں میں دس دس ۱۰ مرتبہ لکھ لے اور اس کاغذ کو دائیں بازو پر باندھ لے۔ اور اس کے بعد سات سو مرتبہ حرف کاف کو باموکل پڑھے۔ اس طرح۔ یا کاف بحق حروزائیل۔ اس عمل کے اوّل و آخر سات ۷ مرتبہ درود شریف اور سو سو ۱۰۰ مرتبہ "یا کریمُ یا کفیلُ یا کافی" پڑھے۔ اور اپنے دونوں ہاتھ پر دم کر کے اپنے چہرے پر مل لے۔ انشاء اللہ دشمنوں کو نظر نہیں آسکے گا۔ یقین کے ساتھ یہ عمل کر کے جہاں جانا ہو چلا جائے۔ انشاء اللہ کوئی نہیں دیکھ سکے گا۔



بہت ہی قیمتی عمل ہے۔ اس عمل کو بطورِ آزمائش عمومی حالات میں کر کے تجربہ کریں۔ اس کے بعد خصوصی حالات میں اس سے فائدہ اٹھائیں۔ اور اپنے دشمنوں کے سامنے سے گزر جائیں۔ انشاء اللہ کوئی نہیں دیکھ سکے گا۔

● - اگر حرف کاف کو دو ۲ سو مرتبہ صبح اور دو ۲۰۰ سو مرتبہ شام کو پڑھ لے اور ہر فرض نماز کے بعد بیس ۲۰ بیس مرتبہ پڑھ لیا کرے تو زبردست تسخیر حاصل ہو۔

● - حرف کاف کو اگر دو ۲۰۰ سو مرتبہ چاروں سمت کی طرف رُخ کر کے پڑھ لے۔ اس کے بعد سجدے میں جا کر بھی دو ۲۰۰ سو مرتبہ پڑھ لے تو مُراد پُوری ہو۔ سب سے پہلے مغرب کی طرف رُخ کر کے پڑھے۔ پھر مشرق کی طرف۔ اس کے بعد شمال کی طرف رُخ کر کے پڑھے۔ اور اخیر میں جنوب کی طرف رُخ کر کے پڑھے۔ پھر سجدے میں جا کر پڑھے اور تعداد پُوری ہو جانے پر سجدے سے سر اٹھا کر، ہاتھ اٹھا کر دُعا مانگے۔ انشاء اللہ جو بھی مُراد ہو گی پُوری ہو گی۔

## ل

مزاج خاکی۔ اعداد مکتوبی ۳۰ اور اعداد ملفوظی ۷۱ ہیں۔ موکل طاطائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزل صرفہ میں ہو۔ یہ چاند کی ۱۲ ویں منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ باموکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔ اجب یا طاطائیل بحق لام

اس حرف سے حق تعالیٰ کا ایک صفاتی نام یالطیف شروع ہوتا ہے۔

قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۳۰۴۳۲ مرتبہ ہوا ہے۔

جب بُرج قوس ۱۹ درجے پر ہو تو ۸ لام کورے مٹی کے پیالے پر چاروں مؤکل جبرائیل، اسرائیل، میکائیل، عزرائیل نام کے ساتھ لکھے۔ لکھتے وقت صندل کا بخور لیں۔ آخر میں طالب و مطلوب کے نام مع اسماءِ والدہ لکھ کر اس نقش کو چولہے کے نیچے اس طرح دبا دے کہ آنچ پہنچتی رہے۔ انشاء اللہ مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہوگی۔

● ۔چاندی یا سونے کے پترے پر اپنا نام مع والدہ کے لکھے اور اس کے اردگرد ۷ بار لام کا دائرہ کھینچ دے۔ اس کے بعد اس پترے کو دریا کے کنارے پر دبا دے۔ انشاء اللہ تمام مخلوق اطاعت کرے گی۔

● ۔کسی چھری پر ۷ مرتبہ لام لکھے اور ۱۷ مرتبہ لام پڑھ کر بادام کی دو گریوں پر پڑھے۔ اُن کو چھری سے ٹھوکا دیکر بادام کی گری نکال کر ایک گری مرد کو ایک گری عورت کو دے۔ ان کے درمیان کیسی ہی عداوت کیوں نہ ہو۔ باہم محبت پیدا ہوگی۔

● ۔اگر ہر روز وقت اور جگہ کی قید کے ساتھ دو سو بار حرف لام پڑھا کرے تو دشمنوں کی تکلیف دہی سے نجات پائے۔

● ۔لام کا نقش مثلث حُب کے لئے پینے کیلئے دیا جائے تو مطلوب فوراً مسخر ہو۔

● ۔طریقہ اس کا یہ ہے حرف لام کا مثلث آتشی چال سے بنایا جائے اور اس کے چاروں طرف ۱۴ مرتبہ لام لکھا جائے اور نقش کے نیچے طالب و مطلوب کے نام لکھے جائیں۔ پھر یہ نقش میٹھے پانی میں گھول کر مطلوب کو



پلایا جائے ——— انشاء اللہ فی الفور اس کا اثر سامنے آئے گا۔

نقش اس طرح بنے گا۔

٧٨٦

| ١١ | ٦ | ١٣ |
|---|---|---|
| ١٢ | ١٠ | ٨ |
| ٧ | ١٤ | ٩ |

الحب فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں۔

● ۔اگر کوئی شخص ۳۰ مرتبہ رانگ کی تختی پر لکھ کر ۵ رمضان کو اپنے پاس رکھے تو ہر بُرائی سے محفوظ رہے۔




مزاج آتشی۔ اعداد مکتوبی ۴۰ اور اعداد ملفوظی ۹۰ ہیں ـــ مؤکل رومائیل ہے۔

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ عوا میں ہو یہ چاند کی ۱۳ ویں منزل ہے۔ اس حرف سے حق تعالیٰ کے ۲۱ نام شروع ہوتے ہیں۔

یَا مُهَيْمِنُ، یَا مُصَوِّرُ، یَا مُعِزُّ یَا مُذِلُّ، یَا مُقِیْتُ، یَا مُجِیْبُ، یَا مَجِیْدُ، یَا مَتِیْنُ، یَا مُحْصِیُ، یَا مُبْدِیُ، یَا مُمِیْتُ، یَا مَاجِدُ، یَا مُقْتَدِرُ، یَا مَانِعُ

یَامُقَدِّمُ ، یَامُوَخِّرُ ، یَامُتَعَالِیُ ، یَامُنْتَقِمُ ، یَامَالِکُ ، یَامُقْسِطُ ، یَامُغْنِیُ ۔

یہ حرف قرآن حکیم میں ۵۳۵۶۳ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

- ۔جب سُورج بُرج جوزا کے ۴ درجے پر ہو تو محبت کے لئے یہ عمل کریں۔ ۱۲۰ مرتبہ م لکھیں۔ اور طالب و مطلوب کے نام اُن کی والدہ کے ناموں کے ساتھ لکھیں ___ لکھنے کے دَوران خوشبو سلگائیں۔ اس کے اس نقش کو ایسی جگہ دبادیں۔ جہاں اس کو آنچ پہنچتی رہے۔ انشاء اللہ چند ہی روز میں مطلوب بے قرار ہو کر طالب کے پاس پہنچ جائے گا۔
- ۔بعض ماہرینِ علم الحروف نے لکھا ہے۔ اگر یہ نقش سیسے پر کندہ کر کے استعمال میں لائیں تو زیادہ موثر ثابت ہوتا ہے۔
- ۔شیخ ابوالعباس بونیؒ نے لکھا ہے کہ جو شخص ۴۰ روز تک صبح اُٹھ کر نمازِ فجر کے بعد میم کی اس شکل پر مسلسل نظر ڈالے اور ۴۰ مرتبہ رُوزانہ اس آیت کو پڑھے۔ قُلِ اللّٰھُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ تا حِسَاب (آیت سورۂ آلِ عمران سپارہ ۳ع۳) تو اس کو زبردست فتوحات نصیب ہوں گی اور کامیابی ہر جگہ اس کے قدم چومے گی۔
- ۔اگر ہرن کی کھال پر سو (۱۰۰) مرتبہ میم لکھ کر سلاطین سے ملاقات کے وقت اپنی زبان کے نیچے دبالے یا اپنے دائیں ہاتھ میں دبالے تو بادشاہ کی خصوصی عنایات اس پر ہوں۔
- ۔اگر ۴۰ مرتبہ مَ طشتری پر لکھ کر چالیس (۴۰) دن تک نہار مُنہ دھو کر پیئے تو حافظہ میں زبردست اضافہ ہو۔
- ۔اگر کسی سے کوئی چیز طلب کرنی ہو۔ تو نوّے مرتبہ میم زبان سے



ادا کر کے اس کے گھر کی طرف رُخ کر کے پھونک مارے اور ۴۰ دن تک لگاتار ایسا کرے۔ انشاء اللہ اس کا دل متوجہ ہو گا۔

- ۔اگر نوّے مرتبہ میم پڑھ کر قرض دار کا تصور کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک مارے اور اس عمل کو ۱۳ دن تک جاری رکھے تو انشاء اللہ قرض دار قرض ادا کر دے گا۔
- ۔اگر حرف میم کا نقش مندرجہ ذیل طریقہ سے تیار کر کے طالب و مطلوب کے نام کے ساتھ لکھ کر طالب اپنے پاس رکھے تو مطلوب شدتِ محبت میں گرفتار ہو جائے گا اور طالب سے ملے بغیر اس کو چین نہیں آئے گی۔ اس نقش کو ساعتِ قمر میں لکھیں۔

نقش اس طرح بنائیں۔



| م | م | م | م | م | م |
|---|---|---|---|---|---|
| م | م | م | م | م | م |
| م | م | م | م | م | م |
| م | م | م | م | م | م |

الحب فلاں ابن فلاں علیٰ حب فلاں ابن فلاں

بحق یاروما ئیل و بہ لطف وکرم یامالکُ یامومنُ یامہیمنُ






مزاج خاکی - اعداد مکتوبی ۵۰ اور اعداد ملفوظی ۱۰۶ ہیں -

مؤکل حولائیل ہے -

اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ سماک میں ہو - یہ چاند کی ۱۴ ویں منزل ہے اگر زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں - اجب یا حولائیل بحق نون -

اس حرف سے حق تعالیٰ کے دو نام شروع ہوتے ہیں - یا نورُ یا نافعُ - قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۵۱۹۰۴ مرتبہ ہوا ہے -

● - اگر گھوڑے کے نال پر ۲۱ مرتبہ حرف نٓ لکھکر طالب و مطلوب کے نام اُن کی ماؤں کے نام کے ساتھ لکھکر آگ میں ڈال دیں تو مطلوب کے دل میں طالب کی محبت کروٹ لینے لگے - واضح رہے کہ اس طرح کے عمل جائز راستوں ہی میں کرنے چاہئیں - ناجائز کر کے گناہگار نہ ہوں

● - اگر حرف نون ۵۰ مرتبہ لکھکر اپنے پاس رکھے تو تمام موذی جانوروں سے حفاظت میں رہے -

● - جو کوئی اس نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھے گا، اس کی تمام جائز حاجتیں انشاءاللہ پوری ہوں گی -

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے -






● - اگر فولادی چھری پر ایک سو مرتبہ حرف نون لکھکر دیوار میں گاڑ دیں اور دشمن کا نام اس کی والدہ کے نام کے ساتھ لکھ دیں جب تک یہ چھری دیوار میں گڑی رہے گی - دشمن کو نیند نہیں آئے گی - یہ عمل فاسق و فاجر دشمن کے لئے بہت ہی ظلم وستم سہنے کے بعد کرے - خواہ مخواہ کسی کو پریشان کر کے اللہ کے غضب کا مستحق نہ بنے -

● - اگر سرخ کاغذ پر حرف نون کالی روشنائی سے پچاس مرتبہ لکھکر اپنے گھر میں لٹکا لے تو تمام موذی جانوروں مثلاً سانپ بچھو وغیرہ سے گھر کی اور گھر میں رہنے والوں کی حفاظت رہے -

● - جب آفتاب برج ثور میں داخل ہو کر پچاس دقیقے پر پہونچے اس وقت ایک کاغذ پر ۸ بار حرف نون لکھے اور نیچے مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھکر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے - انشاءاللہ مطلوب بے قرار ہو کر اظہار اطاعت کرے گا -

● - اگر کوئی شخص حرف ن کو پانچ سو مرتبہ لکھکر اپنے گھر میں لٹکالے تو اس کا گھر آفات سے محفوظ رہے گا -

● ۔حرف نونؔ کا نقش کسی سے حاجت پُوری کرنے کے لئے بھی تیر بہدف ہے۔ نقش بنا کر طالب و مطلوب کا نام نقش کے نیچے لکھدیں ۔ دو نقش تیار کریں۔ایک اپنے سیدھے بازو پر باندھیں۔ اور ایک نقش کو کسی پھلدار درخت پر لٹکا دیں۔انشاء اللہ چند ہی دنوں کے بعد مطلوب سے جو مقصد ہو گا وہ پُورا ہو جائے گا۔مثلاً اگر زید ابن سلمہ سے قرض لینا ہے۔تو نقش اس طرح تیار کریں گے۔

۷۸۶

ن ن ن ن

| ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۷ | ۲۰ | ۱۳ | ۱۰ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۱۹ |

اَجبْ یاحولائیل بحق نون

اللّٰھم قلب والّف زید ابن سلمہ علیٰ حبّ ذاکر ابن سلمہ

برائے وصُولیابیٔ قرض یامقلّب القلوبُ والابصار

یانورُ یانافعُ

● ۔اگر گھر کی دیوار پر پچاس مرتبہ نون لکھکر چسپاں کر دیا جائے تو گھر میں خیر و برکت رہے اور گھر نظرِ بد سے بھی محفوظ رہے۔





# و

مزاج بادی، اعداد ۶، اعداد ملفوظی ۱۳ ہیں۔مؤکل رفتمائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزل ھنفہ میں ہو یہ چاند کی چھٹی منزل ہے۔اگر زکوٰۃ باموکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔اجبْ یارفتمائیل بحق واؤ۔

اس حرف سے حق تعالیٰ کے ۸ صفاتی نام شروع ہوتے ہیں۔ یا وہابُ، یاواسعُ، یاودودُ، یاوکیلُ، یاواحدُ، یاواجدُ، یاوالیُ، یاوارثُ۔

قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۲۵۵۳۶ مرتبہ ہوا ہے۔

● ۔محبت کے لئے جب آفتاب برج اسد میں ہو تو ۳۶ ر واؤ تانبے کی تختی پر کندہ کر کے اور طالب و مطلوب کا نام اُن کی ماؤں کے نام کے ساتھ لکھ کر آگ میں دفن کر دیں تو بہت جلد مطلوب طالب کے قدموں میں آجائے گا۔

● ۔اگر مطلوبہ مقاصد میں ناکامی ہو رہی ہو تو حروف واؤ کا ورد چھ سو مرتبہ روزانہ ۶۰ دن تک کریں۔ انشاء اللہ مقاصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

● ۔دشمن کی خواب بندی کے لئے ہرن کی دباغت شدہ کھال پر حرفِ واؤ ۹۹ مرتبہ اس وقت لکھیں جب قمر تحت الشعاع میں ہو اس پر دشمن اور اس کی ماں کا نام بھی لکھ دیں اور اس طرح لکھ دیں۔

"خوابْ بند کردم فلاں ابن فلاں را"

اس کے بعد اس کو کہیں ہوا میں لٹکا دیں تو دشمن کی نیند اُڑ جائے گی۔

● ۔اگر کسی کے سفر کی بندش کر دی گئی ہو تو صبح کو ۶۰؍ مرتبہ حرف واؤ کو ۱۱؍ دن، ۲۱؍ دن یا چالیس۴۰ دن تک پڑھیں، انشاءاللہ بندش کھل جائے گی۔

● ۔ واؤ اعداد مکتوبی ۶؍ اور اعدادِ ملفوظی ۱۳؍ اور اس کے اعداد عربی ۶۵۴؍ ہیں، اُن کی مجموعی تعداد کل ۴۸۴؍ ہوتی ہے۔اُن میں سے حسب قاعدہ ۱۲؍ گھٹا کر ۳؍ سے تقسیم کیا جائے تو حاصل ۱۵۷؍ ہوئے ایک باقی بچا، اس لئے ساتوے خانہ میں ایک کا اضافہ ہوگا۔

نقش مثلث خاکی اس طرح بنے گا۔

۷۸۶

| ۱۶۰ | ۱۶۶ | ۱۵۸ |
|---|---|---|
| ۱۵۹ | ۱۶۱ | ۱۶۴ |
| ۱۶۵ | ۱۵۷ | ۱۶۲ |

اس کی عزیمت یہ ہے، اس نقش کے نیچے لکھ دیں۔

ودھوال۔وجھوال۔ولھوال۔وعھوال۔ورھوال۔

وخھوال۔وغھوال۔

یہ نقش عزیز خلائق کے لئے انشاءاللہ تیر بہدف ثابت ہوگا۔ شرط یہ ہے کہ وہ عامل اس کو تیار کرے۔جس نے حروف تہجی کی زکوٰۃ نکال رکھی ہو یا جس نے حرف واؤ کی زکوٰۃ ادا کر رکھی ہو۔

اگر کوئی شخص اس حرف کی زکوٰۃ ادا کرنا چاہے تو چاند کی چھٹی منزل



منزل ہفتہ میں ادا کرے، قمر منزل ہفتہ میں داخل ہونے کے بعد تقریباً ۲۴؍ گھنٹے تک اسی منزل میں رہتا ہے۔اس وقت زکوٰۃ ادا کرنی چاہئے۔

زکوٰۃ کی ادائیگی کے لئے ۴۴۴۴؍ مرتبہ اس طرح پڑھیں۔

اجِبْ یا رفتمائیل بحقِ یا واوُ

دورانِ قرأت کافور کی دھونی لیں، اس طرح زکوٰۃ اصغر ادا ہو جائے گی اور یہ زکوٰۃ ایک سال تک کے لئے کار آمد ہوگی۔

یہ حرف محبت اور دوستی کے کاموں کے لئے خاص طور سے مؤثر ہے، یہ بعض امراض کے لئے بھی مؤثر ثابت ہوتا ہے مثلاً اگر کسی کو دست آرہے ہوں تو حرف واؤ ۶؍ مرتبہ لکھ کر اس پر دُعا پڑھ کر دم کر دیں اور پھر اس تعویذ کو مریض کے گلے میں ڈلوا دیں، انشاءاللہ فوراً دست بند ہو جائیں گے۔

دُعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا وَھَّابُ یَا وَاحِدُ یَا وَالِیُ یَا وَارِثُ یَا وَدُوْدُ اَنْ تَسْخِرَلِیْ مَلَائِکَتَکَ یَمْتَثِلُوْنَ اَمْرِیْ مِمَّا لَکَ فِیْہِ وَمِنَّا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝۔

یعنی بزرگوں نے فرمایا ہے کہ دُعا کے ساتھ ساتھ اضمار بھی پڑھ کر دم کر دینا چاہئے۔

اضمار یہ ہے۔

اَجِبْ یَا طَوْطَیَائِیْلُ، یَھْیُوْہُ ھَدُوْہُ یَمُوْہُ وَدُوْدُ وَھَّابُ اَجِبْ وَتَوَکَّل بَنَدا۔

اگر مذکورہ دعا اور اس اضمار کو ہر فرض نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لیا جائے

تو قدر و منزلت میں اضافہ ہو اور نیکی کی توفیق عطا ہو۔

حرف واؤ کے ذریعہ ایک بغض و عداوت کا عمل بھی کیا جاتا ہے جو حد سے زیادہ مؤثر ہے، طریقہ اس کا یہ ہے کہ جب قمر برج سرطان میں داخل ہو تو سفید موم سے ایک پتلا بنایا جائے اور بھیڑ کی کھال پر ایک دائرہ بنائیں، اس دائرے میں طالب و مطلوب کے نام مع اسم والدہ لکھے جائیں اور نقش کے چاروں طرف ۴۴ واؤ اس طرح لکھے جائیں کہ ہر واؤ کے درمیان ۶۰، عدد لکھا جائے، پھر اس نقش کو موم کے پتلے کے پیٹ میں رکھ کر کسی قبر کے پیروں کی طرف دبا دیں۔ بہت جلد دونوں کے درمیان زبردست اختلاف پیدا ہو گا۔

واضح رہے کہ اس طرح کے عمل ناجائز تعلقات کو ختم کرنے کے لئے کرنے چاہئیں۔ اگر کوئی شخص کسی جائز تعلقات کو خراب کرنے کے لئے ایسا عمل کرے گا تو دنیا و آخرت میں وہ خود ذمہ دار ہو گا اور ممکن ہے کہ وہ خود بھی رجعت کا شکار ہو جائے۔

## ہ

مزاج آتشی۔ اعداد ملفوظی ۵ ہیں۔ اور مکتوبی ۶ ہوتے ہیں مؤکل دوریائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ ہقعہ میں ہو یہ چاند کی پانچویں منزل ہے۔ اگر زکوٰۃ با مؤکل ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔



اَجِبْ یَا دُوْرَیَائِیْلُ بِحَقِّ ھَا۔

اس حرف سے اللہ کا ایک صفاتی نام شروع ہوتا ہے۔ یَا ھَادِیُ قرآن حکیم میں اس حرف کا استعمال ۱۹۰۷۰ مرتبہ ہوا ہے۔

● یہ حرف محبت کے لئے تیر بہدف ہے، جس وقت آفتاب برج ثور میں داخل ہو اس وقت حرف ھا کو سات سو مرتبہ پڑھے مع مؤکل کے اور ساتھ ساتھ ہر سیکڑے میں طالب و مطلوب کے نام لیتا رہے اور ہر سیکڑے پر سیاہ مرچ پر دم کر کے آگ میں ڈالتا رہے، اس طرح سات سیاہ مرچوں پر پڑھ کر آگ میں ڈالے اور سیاہ مرچوں کی دھونی بھی لیتا رہے، بعدہٗ راکھ کو کپڑے میں لپیٹ کر اس میں تھوڑا سا موم اور شکر شامل کر کے مطلوب کی چوکھٹ پر دفن کر دے۔ انشاء اللہ مطلوب بے قرار ہو گا۔

● اگر حرف ھا کو ایک ہزار مرتبہ روزانہ با مؤکل پڑھے تو تمام اقارب و احباب محبت اور دوستی کا اظہار کرنے لگیں۔

● اگر پرانی قبر کی مٹی لے کر اس پر ستر مرتبہ حرف ہ پڑھ کر دشمن کے گھر میں ڈال دیں تو دشمن کا خانہ خراب ہو جائے۔

● اگر کسی فقیر پر فقر و فاقہ کا دورہ دورہ ہو تو کسی چوراہے سے چالیس سنگریزے اٹھالے اور ہر ایک سنگریزے پر چالیس بار حرف ہ پڑھ کر دم کرے اور اپنے گھر میں دفن کرتا رہے۔ لگاتار چالیس دن ایسا ہی کرے انشاء اللہ فقر و فاقہ سے نجات مل جائے گی۔



# ی

مزاج بادی۔ اعداد مکتوبی ۱۰، اعدادِ ملفوظی ۱۱ ہیں۔ مؤکل سراکیطائیل ہے۔ اگر اس حرف کی زکوٰۃ نکالنی ہو تو اس حرف کو ۴۴۴۴ مرتبہ اس وقت پڑھیں جب قمر منزلِ جبیہ میں ہو یہ چاند کی دسویں منزل ہے۔ اگر باموکل زکوٰۃ ادا کرنی ہو تو اس طرح پڑھیں۔

اجب یا سراکیطائیل بحق یا۔

یہ حرف قرآن حکیم میں ۲۵۹۱۹ مرتبہ استعمال ہوا ہے۔

● جب آفتاب برج قوس میں داخل تو کاغذ یا ریشمی کپڑے پر حرف ی ۱۲۱ مرتبہ اور مطلوب کا نام مع اسم والدہ لکھ کر فتیلہ بنا کر گائے کے گھی میں جلائے اور صندل کی دھونی دے تو مطلوب کا دل طالب کی محبت میں گرفتار ہوگا۔

● اگر طالب و مطلوب ان کی ماں کے ناموں کے ساتھ لے کر اُن کے چاروں طرف حرف ی لکھ دے پھر طالب اس نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے تو انشاء اللہ مطلوب طالب کی محبت میں گرفتار ہوگا۔

● زبان بندی کے لئے یہ عمل مجرب ہے، ساعتِ عطارد میں حرف ی کو ایک ہزار مرتبہ سُرخ کاغذ پر کالی روشنائی سے لکھے اور کسی بھاری پتھر کے نیچے دبا دے، دشمنوں کے نام بھی اس پر لکھ دے تو دشمنوں



کی زبان بند ہوگی۔

● جو شخص حرف ی کو ریشمی کپڑے پر سو بار لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ اس کے تمام دشمنوں کی زبان بند ہوگی۔

● اگر کوئی شخص اس نقش کو کاغذ پر گلاب و زعفران سے ساعتِ سعید میں لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو عالمِ ارواح سے اس کی مدد ہوگی۔

● اگر آلاتِ زراعت پر سو بار حرف ی کندہ کر کے اس سے کھیتی کرے تو کھیتی بے اندازہ اور بے شمار ہوگی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |



# حُروف کی دعوت اور چلّہ کشی کے طریقے

اولیاء اللہ اور مقربین کو بلند درجات پر پہونچانے کی حرف الف میں خاص تاثیر ہے۔ جس کو اس حرف کے ظاہری اور باطنی علم کی تحقیق ہوگئی۔ وہ تمام عالم کو مسخر کرسکتا ہے۔ اور یہ جنّت کی نعمتوں میں سے ہے۔

## حُروفِ ابجد کے اثرات

حرف الف، دُنیا کا نچوڑ اور انتہا اور تمام عالم کا مرجع ہے۔ حرف الف کا قیام اسمِ قیوم کے اسرار میں سے ہے اور اسم اعظم یعنی اسم اللہ کا بھی پہلا حرف ہے۔ سورۂ فاتحہ اور اکثر سورتوں کے اوّل میں آیا ہے۔ یہ حرف نورانی بالذات قائم جو تمام امتوں میں سے ایک امت ہے۔ اس کے اعمال دو طرح کے ہیں۔ ایک تو خلوت و تنہائی کے ساتھ اور دوسرا بغیر خلوت و تنہائی کے یہی اعمال بالخاصیۃ ہیں۔ کند ذہن کے لئے ایک ہزار بار حرف الف ریشمی کپڑے پر لکھ کر سینہ پر باندھیں تو ذہن کھل جائے گا اور جو بات سُنے گا یاد رہے گی۔

## وصالِ محبوب اور کند ذہنی کا علاج

حرف الف کے عدد ملفوظی (۱۱۱) کو اپنے اور محبوب کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے ساتھ رکھو تو اللہ تعالیٰ تمہارے محبوب کو تم پر مہربان کردے گا۔ اور سب مشکل کام تم پر آسان ہوجائیں گے۔ اگر عاشق و



معشوق کے نام کے حروف کو ترتیب دے کر اتوار کے دن شمس کی ساعت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو معشوق سے توقع سے زیادہ حسن سلوک پائیگا۔

حرف الف کی شکل کو سونے کی انگوٹھی پر جب کہ قمر برج حوت میں ہو کندہ کرکے دعوت اور اضمار کرے (جس کا ذکر آئندہ ہوگا)، تو تمام حکام میں قبولِ عظیم حاصل ہوگا۔ شکل حرف یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶ | ۴۱ | ۳۴ |
| ۳۵ | ۳۷ | ۳۹ |
| ۴۰ | ۳۳ | ۳۸ |

## خزانہ نکالنا اور اُس کی حفاظت

اگر کسی خزانہ سے مال نکالنا ہو اور چاہتے ہو کہ کوئی مانع نہ ہو تو حرف الف اور اس کے مؤکل اور اضمار کو لکھ کر پاس رکھو اور بقدر حاجت نکال لو۔ اگر حرف الف کو مع اضمار ایک پتھر پر لکھ کر مال میں رکھ دیں اور یہ دُعا پڑھیں تو مخلوق کی نظروں سے چھپے رہیں گے اور حرف الف کی تکسیر کرکے مسدس میں شرفِ آفتاب مریخ کی گھڑی میں ایک کاغذ پر سُرخ روشنائی سے لکھیں تو جو شخص اس کو اپنے پاس رکھے گا۔ کوئی ہتھیار بھی اس پر اثر نہ کرے گا۔ اور کسی سے دل کی بات کہلانا چاہو تو تم اس حرف کو اپنی دائیں ہتھیلی پر بائیں ہاتھ سے اپنے خون سے لکھو جب کہ قمر منزل شرطین میں ہو، اور مریخ اس کی طرف ناظر ہو۔ پھر سوتے شخص کے سینے پر اپنا ہاتھ رکھ دو تو وہ شخص اپنے دل کا تمام حال بیان کردے گا۔ اگر کسی کھڑے شخص سے مصافحہ کرو تو وہ فوراً اپنے

دل کی بات کہدے گا۔ شکل اس کی یہ ہے۔

| ۳۶ | ۳۰ | ۲۴ | ۱۳ | ۷ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۱۹ | ۳ | ۳۵ | ۱۷ | ۱۲ |
| ۶ | ۱۰ | ۴ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۲ |
| ۲۰ | ۲ | ۲۹ | ۱۱ | ۳۱ | ۱۸ |
| ۱۵ | ۳۴ | ۸ | ۲۷ | ۵ | ۲۲ |
| ۹ | ۱۶ | ۳۳ | ۴ | ۲۳ | ۲۶ |

## حرفِ الف کے مؤکل کی تسخیر

ف الف کی خلوت ۲۸ ہے اپنے ظاہر و باطن کو پاک کرے اور خلوت میں بیٹھے اور ایک سو گیارہ مرتبہ ہر نماز کے بعد دعوت اور اضمار پڑھے اور حرف الف کی شکل لکھکر اپنے سامنے رکھے۔ جس روز مؤکل ظاہر ہوگا۔ تمام خلوت کی جگہ منور ہو جائے گی۔ اور مؤکل آسمان و زمین کے درمیان معلق دکھائی دے گا۔ جو کچھ عہد و پیمان اس سے کرنا ہو کرلے۔ پھر جو کام بھی اس سے کہو گے وہ پورا کرے گا۔ حرف الف کی خلوت کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ تنہائی میں یہ دُعا بغیر تعداد پڑھے اور الف کی شکل اپنے سامنے رکھے۔

## قبولیت و محبت کی عجیب تاثیر اور اضمار حرف الف

جاننا چاہیے کہ مخلوقات میں حروف بھی ایک طرح کی مخلوق ہیں۔ اگر حروف کو بغیر خلوت و ریاضت بھی پڑھا جائے تو محبت و قبول کی عجیب تاثیر بخشتے ہیں۔ اضمار یہ ہے۔



أجب أیها الملك هطمطلنیا قیل بطیا میل الرئیس الاکبر
اور دعوت یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم اللّٰھم انی
اسئلک یا من لہ العظمۃ و الآلاء و المجد و الکبریاء
یا اللہ ۳ بار یا ربّاہ ۳ بار یا ھو یا سیداہ اسئلک السر
الاعظم ان تسخرلی روحانیتک و البسنی بھا نورًا و جمالاً
و قبولاً و ھبنی سرًا من اسرار الالف اصرفہ فیما ارید
ایھا الحرف المتحرک من الیقظۃ و التلقی بشرف اسملک
و بالنار و النور و الظل و الحرور و بما اخرجہ القدیم من
تدبیرہ و بسر ما وضعت فی اللوح المحفوظ من العلم منشأ
الامور و بسر امدادک الالف و بامرک النافذ بکلیلیا و
ملیلیا طلیا و ھلیا و مریا و تیا و ھیتا و بالالف الامر و بحق
اھیا شراھیا اذونای اصباؤت ال شدای و الامر العظیم
ازجر الرئیس الاکبر ھمطھلفیا بیل ان تتوکلوا بکذا و کذا
العجل الوحا۔

اس دعوت کے پڑھنے والے کی محبت کو اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں ڈال دے گا۔ مؤکل سے جب کچھ ضرورت ہو یا کسی سے انتقام لینا ہو تو مرغی کے انڈے پر حرف الف کی صورت بنا کر آگ میں ڈالتے جاؤ اور دُعا پڑھتے جاؤ تو مؤکل حاضر ہو کر ہر حاجت پوری کرے گا اس کا اضمار یہ ہے۔

ﻟﮧ دوران عبارت اگر ۲ یا ۳ یا ۷ لکھا ہو تو اس کا مطلب یہ ہے کہ گذشتہ اسم یا فقرے کو ۲ بار، ۳ بار یا ۷ بار پڑھنا ہے۔

أَجِبْ أَيُّهَا الْمَلِكُ الْعَظِيْمُ السَّيِّدُ طَهْطَامِيْلُ الرَّئِيْسُ الْأَكْبَرُ
وَاسْرِعْ بِحَقِّ همه ٢ یهوٖن ٢ شکیل ٢ سَلحُوا اُجِبْ
وَاهْبِطْ تَمَثَّلْ لِيْ بِصُوْرَةٍ حَسَنَةٍ اَلْوحا الْعَجَلَ - اور حرفِ
الف کی روحانیت میں بخور کی حاجت نہیں۔ مگر دیگر حروف میں یہ
بخور روشن کر ڈالے (طالب چاہے تو تصرف کر سکتا ہے) پھر اسکے
بعد یہ پڑھے۔ اَجِبْ یَا اَلِفُ وَافْعَلْ لِیْ کَذَا وَکَذَا۔

## حرف باء کے خواص اور اسکے مؤکل کی تسخیر

اس حرف کا مزاج سرد
خشک ہے۔ یہ حروفِ باقیہ میں سے ہے۔ یہی حرف باطنِ الف
اور وجود کا راز ہے۔ اس کی تصریف تا قیامت قائم رہے گی۔ لوگ
اسی کے طفیل حقائق کو ان کا علم اور توحید کے دلائل پاتے ہیں۔
حرفِ بار میں عالم علوی و سفلی کی طرف اشارہ ہے۔ حرفِ باء کو اللہ
تعالیٰ نے یہ بڑائی دی ہے کہ بسم اللہ کو اس سے شروع کیا اور صحیفۂ
آدم بھی اسی سے شروع ہوا۔
اللہ تعالیٰ نے جب قرآن کریم نازل کیا تو جبرئیلؑ نے حضور صلی اللہ
علیہ وسلم سے عرض کیا اِقْرَأْ یَا مُحَمَّدُ بِاسْمِ رَبِّكَ) یعنی حرف باء
جو ذات کے لئے مضمر تھا اب صفات ذات کو ظاہر کرنا چاہتا ہے۔
اسرارِ تجلّی کی نظیر قبل ازیں پہچان چکے ہو۔ مضمر صفات سرِّ افعال
حرف ب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے حرف بار کے ساتھ ۲۴ مؤکل پیدا
کئے ہیں۔ جن میں سے ہر مؤکل کے تحت لاتعداد فرشتے مقرر کئے۔ یہ
سب مؤکل اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتے رہتے ہیں۔



## فراخی رزق وحلّ المشکلات

حرف ب کے اصلی اعداد اور
وہ اسماء جن کے اوّل میں حرف
ب ہے لکھکر اگر غریب شخص اپنے پاس رکھے، تو اللہ تعالیٰ اس کی
روزی کشادہ کر دے گا اور اسی طرح لکھکر خشکی کے مریض کو پلائیں
تو اس کو صحت ہوگی۔ اگر حرف ب ۱۶ مرتبہ اور بسم اللہ ۱۹ مرتبہ لکھکر
اس کے ساتھ یہ آیت بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لکھیں اور اپنے پاس
رکھیں تو تمام مشکلات آسان ہوتی ہیں۔

## محبّت و قبولیّت حاصل کرنیکا عمل

اگر محبت و قبولیت چاہو تو چاندنی
رات میں چاند کی طرف منہ کر کے
حرف باء ۱۹ مرتبہ اور اس کے اضمار ۱۶ مرتبہ لکھیں اور پڑھتے رہیں
اَجِبْ یَا خَادِمَ حَرْفِ الْبَاءِ بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥
پھر آخر میں چاند کو سلام کر کے اپنے منہ پر اپنے ہاتھ پھیر لیں اور لکھے
ہوئے کو زبان سے چاٹ لیں۔ اسی طرح چودھویں رات تک کریں تو
مؤکلات مہربان ہو جاتے ہیں اور حاجت پوری کرتے ہیں۔
اگر حرف ب اور اسمائے قمر اپنی ہتھیلی پر لکھ کر چاند کی طرف منہ
کر کے دعوت اور اضمار پڑھا اور لکھا جائے اور اَجِيْبُوْا اَيَا رُوْحَانِيَّةَ
الْحُرُوْفِ وَاقْضُوْا حَاجَتِيْ وَامْزِجُوْا رُوْحَانِيَّتِيْ بَيْنَ الْعَوَامِ الْمِزْبَانِ
سے کہا جائے تو مقصد حاصل ہوگا۔

## بخار دور، مطلب برآری و قبولیّت عام

چینی کے برتن میں حرف
ب مع اضمار اور بسم اللہ
اور آیت بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الخ اور وہ اسماء جن کے شروع میں

حرف بؔ ہے لکھکر اس برتن میں چنبیلی کا تیل ڈال کر اپنے چہرہ پر لگائے تو عظیم قبولیت حاصل ہوگی اور جمعہ کے دن اگر کوئی شخص حرف باء مع بسم اللہ اور اضمار اور ان اسماء کو جن کے شروع میں حرف باء ہے لکھکر اپنے بازو پر باندھے تو اللہ تعالیٰ اس کا سینہ کھول دیتے ہیں اور سستی اس سے دور کر دیتے ہیں۔ اگر کسی شخص سے استفادہ کرنا ہو تو اُس کے نام کے حروف کو تکسیر کر کے جن اسماء کے اوّل میں حرف باء ہے ان کی بھی تکسیر کر کے سب کو یکجا کرو اور اسم یَا بَرُّ پورے سو مرتبہ پڑھکر شخص مطلوب کے پاس جاؤ تو مطلب برآری ہوگی۔ اور اگر حرف باء سولہ بار تین کاغذوں پر لکھکر بخار والے کو پلائیں تو بخار دُور ہو۔ اگر مخلوق میں قبول عام ہونا ہو اور قمر منزل بطین میں ہو تو اس لمحہ چاندی کی انگوٹھی بنوا کر یاقوت کا نگینہ اس میں جڑوا کر حرف باء کو مع اسم بدوح کے اس پر نقش کرو اور پہن لو قبولیت عام حاصل ہوگی

حرفِ باء کے لئے خلوت کاملہ بہت ضروری ہے۔ اس کا خادم مہیائیل ہے۔ اگر تم اس سے خدمت لینا چاہو تو ریاضت کے بعد حرفِ باء لکھکر اپنے سر سے باندھو اور دعوت و قسم بعد ہر نماز ۳۸ مرتبہ پڑھو اس عمل کی ریاضت چالیس دن ہے۔ مؤکل حاضر ہوگا، جو کہو گے تعمیل کرے گا، بخور جو چاہو جلاؤ۔ جب کہو گے یَا خَادِمَ حَرْفِ الْبَاءِ تو فوراً مؤکل حاضر ہوگا۔

## اسم بَدُّوح کا نقش اور اسکے عظیم خواص

نقش بدوح کو پتھر پر لکھکر جس دیوار پر لگائیں اس گھر میں چور داخل نہ ہوگا۔ جب کسی خزانہ میں تمہیں طلسمی پانی دکھائی



دے تو حرف باء ایک ٹھیکری پر لکھکر اس پانی میں ڈال دو تو وہ پانی فوراً خشک ہو جائے گا۔ ایک مٹھی میں پانی لیکر اس پر حرف باء کی دعوت دم کر کے ڈاکوؤں میں پھینک دو تو وہ سب اندھے ہو جائیں گے

| ح | و | د | ب |
|---|---|---|---|
| د | ب | ح | و |
| ب | و | د | ح |
| و | ح | ب | د |

## زباں بندی اور خزانہ نکالنا

زبان بندی کیلئے اگر حرف ب مع ان آیات کے جو زبان بندی کے واسطے مناسب ہیں لکھے تو مفید ہے اور خزانے نکالنے میں بھی حرف بؔ سے مدد ملتی ہے۔ حرف ب کی دعوت یہ ہے۔ اَجِبْ یَا خَادِمَ الْبَاءِ وَکُنْ عَوْنًا لِّیْ عَلٰی مَا اُرِیْدُ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا رَبَّ الْاَرْبَابِ یَا رَازِقَ الْخَلْقِ بِغَیْرِ حِسَابٍ ۝ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ رُوْحَانِیَّۃَ ھٰذَا الْحَرْفِ یَقْضُوْا حَوَائِجِیْ فَاِلَیْکَ اَشْکُوْ ضُعْفَ قُوَّتِیْ وَبِکَ اَسْتَعِیْنُ وَ اَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْکَ التُّکْلَانُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۝ اَجِبْ یَا خَادِمَ حَرْفِ الْبَاءِ بِھُبُوْبِ الْاَرْیَاحِ وَ مُسْتَقَرِّ الْاَرْوَاحِ وجرھبوب ۲ وکرکبوب ۲ فبعوت ۲ سیقوب ۲ وسایوب ۲ اَجِبْ بِحَقِّ مَنِ ابْتَلٰی اَیُّوْبَ وَ بِالْمُصْطَفٰی الْمَحْبُوْبِ عَلَیْہِ بِمَا فِیْہِ مِنَ السِّرِّ اَسْتَجِبْتُکَ وَ اَخَذْتُ نَاصِیَتَکَ بِالَّذِیْ قَالَ لِمَنِ الْمُلْکُ الْیَوْمَ لِلّٰہِ الْوَاحِدِ الْقَھَّارِ وَھَّابٍ وَاھِبٍ ۝

يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ط

حرف ب کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ یَا خَادِمَ حَرْفِ الْبَاءِ السَّیِّدِ

حوھیائیل بلیس یبج ھلیج ذِی النُّوْرِ الْاَمِعِ ذی الْاٰلَاءِ وَالْکِبْرِیَاءِ ؕ

## حرفِ جیم کے خواص اور اسکے مؤکل کی تسخیر و بے شمار فوائد ؛؛

ج کا مزاج سرد و تر و جمالی و جلالی شامل ہوا کے ہے اور یہ حروف مراتب میں سے ہے۔ اس سے کام لینے والے کا کام کرتا ہے۔ حرف ج مع ان اسمار کے جن کے اوّل میں جیم ہے کاغذ پر لکھکر گرمی کے بخار کے مریض کو پلائیں تو بہت جلد فائدہ ہوتا ہے۔ اگر غائب کو حاضر کرنا ہو تو تین سو مرتبہ حرف ج مع اضمار واسم مطلوب کے نیلے رنگ کے کپڑے پر لکھکر بتی بنا کر روغن زیتی میں جلاؤ اور اضمار پڑھتے رہو۔ تو شخص غائب کے حاضر ہونے میں بجز مسافت کے کچھ اور دیر نہ ہوگی۔ اگر تین مرتبہ حرف ج مع اسم مؤکل سُرخ پتھر یا سونے یا سُرخ تانبے کی مثلث تختی پر لکھیں اور ہر حرف پر تین مرتبہ لکھیں اور لکھنے والا اس کو اپنے پاس رکھے تو عزت زیادہ ہوگی اور پوری دُنیا اس کی تعظیم کرے گی۔ اگر ان اسمار کو جن کے اوّل میں جیم ہے۔ ہرن کی جھلی پر سُرخ روشنائی سے لکھکر اپنے پاس رکھیں تو قبولیت عام پیدا ہوگی۔

## وضع حمل میں سہولت اور قبولیتِ عام

اگر حرف ج بشکل مثلث لکھکر اس کے گرد حرف ج اور مؤکل کا نام اس پر لکھکر حاملہ کی کمر میں باندھیں تو فوراً وضع حمل ہو۔



حرف ج کے خواص یہ ہیں۔ دُنیا میں ٹھنڈک پیدا کرتے ہیں تا کہ سورج کی گرمی دُنیا کو جلا نہ دے۔ اگر حرف جیم انگوٹھی پر لکھکر اس کے گرد اضمار بھی لکھکر اپنے پاس رکھیں اور دعوت پڑھتے جائیں اور ۵۳ مرتبہ ج کہیں تو کبھی پیاس نہ لگے گی۔ نیلے کپڑے جو کسی گھوڑے سے اٹھایا ہو۔ اس پر حرف جیم کسی شخص کے نام کے ساتھ تکسیر کرکے لکھیں پھر اس کو پلائیں تو مرض قولنج میں وہ شخص گرفتار ہوگا۔

## دشمن کو بیمار ڈالنا اور پوشیدہ خزانہ نکالنا

اور اگر کھانے میں کھلائیں اور خادم حرف کو اس پر مقرر کریں تو فالج میں مبتلا ہوگا۔ اور اگر شخص مطلوب کے نام سے کسی کپڑے پر مع اس کے اسمار جلیل وجمیل کے تکسیر کرکے لکھیں اور اپنے ساتھ رکھیں تو قبولِ عام حاصل ہو۔ اگر تازہ انڈے پر حرف ج مع اضمار لکھکر جہاں خزانہ کا شبہ ہو وہاں جاکر دروازہ کھولیں تو دروازہ فوراً کھل جائے گا۔ اس سے عہد لیں وہ سب حاجتیں پوری کرے گا۔ حرف ج کا نقش اور اس کے فائدے اور اس کی دعوت۔

دعوتِ حرفِ ج یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

جَلَبْتُ بِجَاهِ الْجَبَرُوْتِ وَبِعِزَّةِ الْعَظَمَةِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَبِالْوَاحِدِ الْاَحَدِ الْمَاجِدِ الْقَيُّوْمِ الدَّائِمِ الَّذِىْ لَا يَمُوْتُ جَلِيْلُ تَجَلّٰى لِلْجَبَلِ وَجَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا جَلَبْتُ مَطْلُوْبِىْ مَحْبُوْبِىْ لَيْسَ جَيْبٌ سِوَاهُ الْقَرِيْبُ الْمُجِيْبُ اَجِبْ يَا حَرْفَ الْجِيْمِ بِمَا فِيْكَ مِنَ الْبِرِّ وَالْمَحَبَّةِ وَالتَّهَايُجِ جَدُّكَ الْجَلِيْلُ۔ اَجِبْ مُطِيْعٌ وَبِحَقِّ الشَّمْسِ وَالْبَهِيْجِ جِيْمُ جَعَلْتُكَ جِيَادِىْ وَاَقْسَمْتُ

عَلَیْكَ بِرَبِّ الْعِبَادِ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْاَمْرُ وَالْحُکْمُ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط أَجِبْ یَاطَعْیَا ئِیْلَ وَافْعَلْ کَذَا وَکَذَا بِهٰذَا الْحَرْفِ۔

نقش یہ ہے

| ۵ | ۱۸ | ۱۵ | ۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱۷ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۲۰ | ۷ |
| ۱۹ | ۸ | ۹ | ۱۴ |

یہ حرف بہت جلدی مؤکل کو حاضر اور حاجت پوری کرتا ہے اس کا اضمار یہ ہے۔

مع۔ لیصف لھلطفلھلح احوج موجود سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰئِکَةِ وَالرُّوْحِ أَجِبْ اَیُّھَا الْمَلِكُ طَعْیَا ئِیْلُ اَلْوَاحَا الْعَجَلُ السَّاعَةَ

## حرف دال کا مزاج وخواص اور اسکے مؤکل کی تسخیر کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا

یہ سَرد و تر ہے اللہ تعالیٰ نے اس کے چاروں طبائع کو مکمل کیا ہے اسمار مثل دائم و دیّان وغیرہ کے ساتھ جب اُسے مربع تختی پر لکھیں اور دفق کے چاروں گوشوں پر چار" دال "لکھیں تو ہر شخص اس سے محبت کرنے لگے گا۔

حرف دال میں دیمومیت اور بقار کے اسرار ہیں۔تم کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہو تو اس حرف" د "کو لکھکر پانی سے دھولو اور اسمائے



دالیہ پڑھکر اس پر دم کرو۔پھر محبوب کو پلادو، یہ عمل مقناطیس کا کام کرے گا۔اگر طالب و مطلوب کے نام ریشمی کپڑوں پر مع تکسیر حرف دَ و حرف اضمار لکھکر اپنے پاس رکھیں تو مطلوب کو محبت ہو۔اگر حرف دَ کو ۳۶ بار وفق کے اندر لکھیں اور اس کے گرد حرف دَ لکھکر انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے اُسے رکھیں تو اس انگوٹھی کا پہننے والا صاحبِ نعمت ہوتا ہے۔

## عجائبات الٰہی کا دیدار

اگر حرف دال کو ۲۶ مرتبہ لکھکر آیت کریمہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ مَعَهٗ الخ ایک کپڑے پر مع اسم مؤکل و اضمار لکھکر اپنے پاس رکھیں تو ایسے عجائباتِ صنعت دیکھے جن کی انتہا نہیں ہے۔حرف دَ کی ریاضت بہت بڑی ہے۔اس کا مؤکل شلہائیل ہے۔اگر مؤکل کا تابع کرنا منظور ہو تو ۲۰ دن چلہ کرو اور بعد ہر نماز دعوت پڑھتے رہو تو مؤکل حاضر ہو کر تعمیل حکم کرے گا۔ نقش حرف دال یہ ہے۔

| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس کی ابتدائی دعوت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ دَعْوَتُ رَبًّا عَظِیْمًا یَرَی السِّرَّ وَالْبُرْهَانَ دَیَّانَ یَوْمَ الدِّیْنِ اَدَمْ عَلٰی لُطْفِكَ وَلَطِیْفِ صُنْعِكَ۔ أَجِبْ أَیُّهَا الْمَلِكُ سَمْهَیَا ئِیْلُ

سُبْحٰنَكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ ذٰلِكَ یَامَوْلَایَ، سَخِّرْ لِیْ
حَرْفَ الدَّالِ بِدَالِ الدَّوَامِ وَبِدَوَامِكَ بِتَصْرِیْفِ اَمْرِیْ وَ
بِتَوْفِیْقِكَ عَلَیَّ وَخَلِّعْ ذَاالسُّنَّةِ الَّذِیْ لَایَتَاَخَّرُ اَوْ اَعْوَجَ مَا
عِوَجَ فَیَعُوْجُ وَ بِھُوْیَارَاِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا تَرْتَابُ یَادَالُ
بِاَلِفِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط۔ اس کا بخور
دار فلفل اور قصب الزریرہ ہے۔ اس حرف کے وسیلے سے طلب
کرو گے پاؤ گے اور اضمار یہ ہے۔ الجنۃ ھیططف ھططف نھالیج
اَجِبْ اَیُّھَا الْمَلِكُ بَارَكَ اللّٰهُ فِیْكَ

## حرفِ ھا کے خواص اور اسکے مؤکل کی تسخیر

یہ حرف طبعاً ہوائی اور حروفِ مہمات میں سے رُوحانی باطنی اور قائم بنفسہٖ ہے۔ علویات میں اس حرف کا عوامل حرف نور مطلق سے ہے جو محبت میں کامل ترین اثر رکھتا ہے اُسے نیلے کپڑے پر مطلوب کے نام کے ساتھ لکھکر چراغ میں روشن کریں اور اضمار پڑھتے جائیں تو مطلوب فوراً حاضر ہوتا ہے

## ذہین لوگوں کے دلوں میں ہیبت اور بدخوابی کا عمل

کند ذہن اس حرف کو ۴۵ مرتبہ اسم یَاحَیُّ کے ساتھ لکھے اور اپنے پاس رکھے تو فہم نصیب ہو۔ یہ حرف سونے یا چاندی کی انگوٹھی پر جب کہ قمر منزلِ ھنعہ میں ہو اور جمعہ کا دن ہو، کندہ کرا کے پہننے والے کی ہیبت لوگوں کے دلوں میں قائم ہوتی ہے۔ بدخوابی کیلئے مع اضمار یہ حرف لکھکر سرہانے رکھے تو بدخوابی



اس کی خاصیت دست بند کرتا ہے۔ اس کو لکھکر اور اضمار اس پر دم کر کے دستوں کے مریضوں کو دے۔ دست بند ہو جائیں گے۔ اگر اسے واو والے اسماء کے ساتھ اس شخص کے نام پر لکھیں جس سے محبت کرنا ہو اور اضمار بھی پڑھیں تو محبت حاصل۔ اس دعوت کی خلوت میں تین وقت بخور روشن کریں اور حرف واؤ لکھکر اپنے سر پر باندھ لیں اور دعوت ہر نماز کے بعد ۲۸ بار پڑھیں تو مؤکل حاضر ہوگا۔ جس کا نور آفتاب کی طرح روشن ہوگا۔ وہ بعد سلام کہے گا کیا کام ہے۔ اس سے کہنا تم میری خدمت کرو وہ خدمت بجالائے گا۔ اور جس وقت تم طلب کرو گے فوراً حاضر ہوگا۔ اس کا نام طویائیل ہے۔ جب تم اس کو طلب کرو تو حرف واؤ کو سونے کی انگوٹھی پر جب قمر اس حرف کی منزل میں ہو کندہ کر لو عود اور مصطلگی کا بخور دیکر ۴۵ مرتبہ ہر نماز کے بعد اضمار پڑھو تو تمہاری ضرورتیں پوری کرے گا۔ دعوتِ حرفِ واؤ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ یَاوَدُوْدُ یَا
وَھَّابُ یَاوَالِیْ یَاوَاحِدُ یَاوَارِثُ یَااَللّٰهُ اَسْئَلُكَ بِسِرِّ اَسْمَائِكَ
الْعِظَامِ وَبِنُوْرِ وَجْھِكَ الْكَرِیْمِ الَّذِیْ نَارَتْ بِهِ الظُّلُمٰتُ اَنْ
تُوَلِّیَنِیْ وَتُوَلِّنِیْ بِوَلَایَتِكَ وَتَكْشِفُ لِیَ الْغِطَاءَ عَنْ سِرِّ الْوَاوِ
وَاَعْطِنِیْ تَصْرِیْفَهٗ یَا وَھَّابُ وَاوَاھْبِطْ یَاطُوْطِیَائِیْلُ وَاَنْتَ
یَاوَرْدَیَائِیْلَ بِاَمْرِ اللّٰهِ وَبِحَقِّ مَاتَعْلَمُوْنَ مِنْ عَظِیْمِ قُدْرَةِ
اللّٰهِ وَبِحَقِّ جِبْرَئِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعِزْرَائِیْلَ اَجِیْبُوْا
اَیُّھَا الْمُلُوْكُ وَاْتُوْنِیْ بِحَقِّ الْحَرْفِ الْوَاوِ وَبِحَقِّ مَنْ خَلَقَكُمْ
وَخَلَقَهٗ ھَیَا یَامَوْلَائِیْ مِنْكَ اَرْجُوْ وَاَطْلُبُ الْمَدَدَ وَاِلَیْكَ رُجُوْعِیْ

نہ ہو اگر محبوب کے نام ساتھ اس حرف کو تکسیر کرکے اپنے پاس رکھنے والے کی محبت سے محبوب بے قرار ہو جاتا ہے۔ حرف ھَا کا نقش اور اس کی دعوت اور اُن کے خواص شکل نقش یہ ہے۔

| ۱۱ | ۲۴ | ۲۱ | ۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۱۷ | ۱۲ | ۲۳ |
| ۱۶ | ۱۹ | ۲۶ | ۱۳ |
| ۲۵ | ۱۴ | ۱۵ | ۲۰ |

اور دعوت یہ ہے کہ جو روزانہ بعد نماز ۴۵ مرتبہ موافق شروط خلوت میں پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہَبْ لِیْ مِنْ مَوَاهِبِكَ یَا وَهَّابُ یَا رَزَّاقُ یَا فَتَّاحُ یَا عَلِیْمُ یَا رَبَّاهُ یَا سَیِّدَاهُ یَا غَایَةَ قَصْدَاهُ یَا مُنْتَهٰی اَمْلَاهُ یَا مَلْجَأَ الْخَالِقِیْنَ اَنْتَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ هَبْ لِیْ یَا یهمهٔ اللّٰهُ هیا ھا ۲ ساہ اهیا ها وَاحِدٌ عَزِیْزٌ ذلها اَجِبْ اَیُّهَا الْمَلِكُ وَافْعَلْ كَذَا وَكَذَا الْعَجَلَ یَا حَرْفُ الْهَاءِ اَمِدَّنِیْ بِالْمَحَبَّةِ عِنْدَ الْخَلْقِ هَیَا بِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اور اس کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ اَیُّهَا الْمَلِكُ هیهائیلُ بِحَقِّ وح اَهْلِیْكَ سَلْمُوْحُ یَاهُ۔ اَجِبْ وَتَوَكَّلْ بِكَذَا وَكَذَا الْوَحٰی الْعَجَلُ السَّاعَةَ

## حرف واؤ کے خواص اور اس کے فائدے اور اس کا مؤکل، دشمنوں کا علاج

یہ صرف محبت و دوستی کی اصل ہے



اَسْئَلُكَ بِمَا قَدَّرْتَهُ فِی اللَّوْحِ اَنْ تَحْفَظَنِیْ یَا حَفِیْظُ وَادْعُنِیْ مَنْ یَسُوْءُنِیْ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اَلْوَاحَا اَلْوَاحَا تُوْنِیْ طَائِعِیْنَ مَجِدْ بِاَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

## استسقاء میں مبتلا اور بیمار ڈالنے کا عمل

اگر کسی شخص کو استسقاء میں مبتلا کرنا ہو تو ان حروف اور اضمار کو معکوس کرکے لکھے مع اس شخص کے نام کے جس کو بیمار ڈالنے کا ارادہ ہے، پانی میں گھول کر اس کو پلائے وہ شخص فوراً بیمار ہو جائے گا اور اضمار اس کا یہ ہے۔

اَجِبْ یَا طُوْطَیَائِیْلُ بهیرہ ھد وہ ودود وَهَّابُ اَجِبْ فِیْ وَتَوَكَّلْ بِكَذَا۔ اگر اس دعا کو ہر نماز کے بعد پڑھے تو اللہ تعالیٰ کے نزدیک تیری قدر و منزلت علویات میں زیادہ ہو۔ اور تجھ سے نیک کام سرزد ہوں۔

## حرف ز کے خواص اور فائدے

حرف زَ نقطہ دار سرد و تر ہے۔ اور حیوانات میں عجیب و غریب تاثیر کا حامل ہے۔ اسمائے الٰہی بجز اسم زکی اور اسم عزیز کے اور کہیں ظاہر نہیں۔ جمعرات کے دن جب قمر مشتری کے مقابل ہو حرف زَ لکھ کر اپنے پاس رکھو عزت و ہیبت نصیب ہوگی۔ اگر اونٹ کی پنڈلی پر اس کے عدد اس پر لکھیں جب قمر اسی منزل میں ہو اور اپنے پاس رکھیں تو کبھی تکان نہ ہو۔ اگر جنگل میں سو جائے تو کوئی موذی جانور اس کے قریب نہ آئے۔ اور جب بارش کی ضرورت ہو تو اس حرف کو سیاہ بکری کی کھال پر لکھ کر اس کو مینڈھے کے سر پر رکھو پھر حضورِ قلب سے دعوت اور اضمار پڑھو اور بارش کے لئے اللہ سے دعا کرو اور

یہ الفاظ پڑھو۔ اُحْضُرُوا اَیُّھَا السَّحَابُ وَالْمَطَرُ۔ قدرتِ الٰہی سے بارش ہو یہ مجرب ہے۔

## بارش اور دُودھ گھی میں برکت ہو اور مطلوب طالب ہو — حرف ز کی خاصیت

یہ بھی ہے کہ اگر لکھ کر کسی چیز میں رکھا جائے تو اس میں برکت ہو گی۔ خصوصاً دُودھ اور گھی میں بہت برکت ہوتی ہے۔ جب قمر اس کی منزل میں ہو تو رُوپیہ لکھ کر اس کے گرد اضمار لکھو۔ پھر اس کو گھی میں ڈال دو تو اس گھی میں برکت ہو گی۔ اگر حرف ز مع اضمار لکھ کر اپنے پاس رکھو تو غیب سے رزق ملے گا۔ حرف ز کے دائرہ کو جو شخص مُشک و زعفران سے مطلوب کے نام سمیت لکھ کر اپنے پاس رکھے گا، تو مطلوب اس کا طالب بن کر اس کی خدمت کرے گا۔ شکل حرف ز کی یہ ہے۔

| ۵ | ۱۰ | ۳ |
|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۹ | ۲ | ۷ |

حرف ز کی دعوت بہت عظیم ہے۔ ہر نماز کے بعد ۲۱ مرتبہ پڑھے مؤکل حاضر ہو گا۔ اور جو کہو گے قبول کرے گا۔ بخور اس کا یہ ہے۔ زعفران، کشمش اور تخم زیتون۔ جب اس کی چلہ کشی کا ارادہ ہو تو اضمار کو دعوت اور قسم کے ساتھ پڑھو اور حرف ز کو انگوٹھی پر کندہ کر کے ہاتھ میں پہن لو پھر عظیمت کا وِرد شروع کرو تو مؤکل حاضر ہو گا اور تم سے عہد کرے گا اور تمہاری تمام حاجات پُوری کریگا۔ دعوت یہ ہے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ زِدْلِی یَا اللّٰہُ شَوْقًا اِلَیْکَ وَرَغْبَۃً لَدَیْکَ فِیْمَا اُحِبُّ اِلٰی ذِکْرِکَ وَعَامِلْنِیْ بِحَقِّ لُطْفِکَ وَاَلْبِسْنِیْ نُوْرًا وَّجَمَالًا اَسْتَعِیْنُ بِہٖ عَلٰی کَشْفِ اَسْرَارِ النُّقْطَۃِ الَّتِیْ مِنْ حِسِّھَا تَزَلْزَلَتِ الْجِبَالُ وَتَدَکْدَکَتْ مِنْ ھَیْبَۃِ رَبِّ الْعِزَّۃِ سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ اَلْعَجَلْ اَلْخَادِمُ الْحَرْفُ الزَّاءِ برغاہ زیاہ ۲ یدبزبوہ ۲ زوہ ۲ بزوہ بِاَمْرِ اللّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ جَلِیْلٌ جَمِیْلٌ سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ھیا بطیا طیا طلی طلیا علیہ ریان ھیاں امان عجل وترایاتی وَاکْشِفْ لِیْ عَنْ اُمُوْرِکْ ھیا یا زای بِعِزَّۃِ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝ اَجِبْ وَتَوَکَّلْ بِکَذَا وَکَذَا بِاَلْفِ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۝

اس دُعا کو صحرا میں پڑھو گے تو تیرے پاس ہر طرف سے گھر کر خود بخود شکار آئے گا۔ اور اس کا اضمار یہ ہے۔

اَجِبْ اَیُّھَا السَّیِّدُ عَلْمَشَائِیْلُ بِحَقِّ سَعْدُ وْسٍ ھَطَاطِمْ ۲ بھیط اَجِبْ بِحَقِّ یمرہ الوحا العجل الساعۃ

## حرفِ ح کے خواص اور مرض سے شفا — یہ حرف حا حلقی اسرارِ حیات میں ہے۔

اس کے اعداد ۸ ہیں۔ اُسے کرسی سے پہلے درجہ میں نسبت حاصل ہے بیماریوں سے شفا اس کے خواص ہیں۔ اس حرف کو مریض کے نام کے ساتھ مع اسمار حائیہ مثل حی وغیرہ کسی برتن میں لکھ کر قدرے شہد سے حل کر کے پلائیں۔ انشاء اللہ چند ایام میں مریض تندرست ہو جائے گا۔

## گرمی اور آگ سے حفاظت اور شہوات کا علاج

سخت گرمی میں طلوع و غروب کے وقت اسماء حائیہ پڑھے، گرمی اُسے تکلیف نہ دے گی، چاہے کتنا ہی سفر کرے اور پیاس اُسے معلوم نہ ہو گی۔ صاحبانِ حال جو اس حرف کی تاثیر سے واقف ہیں آگ میں کود پڑتے ہیں اور اُن کو کوئی ضرر نہیں ہوتا بلکہ آگ ٹھنڈی ہو جاتی ہے۔ شہوت کو باطل کرنا بھی اس حرف کی خاصیت ہے۔ جب کہ اُسے انگوٹھی پر مع اسم مؤکل و اضمار کندہ کر کے پہنیں تو بہت نفع ہوتا ہے۔

## حرفِ ح کے خواص اور اس کی دعوت

حرف حاجب کسی اسم سریانی یا عربی میں آتا ہے تو وہ اسم بھی مندرجہ بالا فائدے دیتا ہے۔ اور اگر اسم کے درمیان میں آتا ہے تو عوامل پر زیادہ اثر کرتا ہے۔ اس حرف کی خلوت بہت ہلیل ہے۔ ہر نماز کے بعد یہ دعوت ۱۰ مرتبہ پڑھو تو ایک روشن نور سامنے آئے گا اور تم مخاطب ہو کر عہد کرے گا اور جب تم کہو گے اَجب یاخادم حرفِ الحاءِ اِفعل کذا۔ تو وہ فوراً حاضر ہو گا۔ اگر تم کو اس کے مؤکل طفیائیل کو تابع کرنا ہو تو خلوت میں بیٹھ کر یہ دعا و دعوت پڑھو۔ یاحروفَ الحاءِ الاما اَحببتَ و اَجلبتَ لِی المُلوک، طفیائیل مؤکل حاضر ہو گا۔ دعوت اس کی یہ ہے۔ بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ط سُبحَانَ الحَلِیمِ عَلٰی مَن عَصَاہُ۔ اَللّٰھُمَّ یَا حَلِیمُ حَالِی سَقِیمٌ وَاَنتَ بِہٖ عَلِیمٌ اَسئَلُکَ بِجَاہِ مُحَمَّدٍ عَلَیہِ السَّلَامُ وَمُوسٰی الکَلِیمِ خُذ بِیَدِی وَانصُرنِی عَلٰی مَن ظَلَمَنِی وَصَرِّفنِی فِی قَضَاءِ الحَاجَاتِ



وَاجعَلنِی مُستَرشِدًا بِاَمرِکَ وَاستَعِفنِی بِالقَولِ وَالعَمَلِ فِی ھٰذَا السِّرِّ حَتّٰی اَصرِفَہٗ اُرِیدُ ھَیَا یَا حَا حَلَمتُ عَلَیہِ حیاح حطوج حیث الی ححج حج حوا احر حواجت حوای حواح ففی الحَالِ قَضَیتَ حَاجَتِی بِحَقِّ حَلِیمُو ھاھیا السَّاعَۃَ وَاسرَع بالعجل وَتَصَرَّف فِیمَا طَرَقتُکَ اَلوَحَا العجل بِاَلفِ لَاحَولَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ العَلِیِّ العَظِیمِ ط اور بخور اس کا کافور ہے اور اضمار اس کا یہ ہے۔ وَھلجُ وَھلجُ یَغشلا مَا اَعظَمَ شَانَہٗ وَاعَزَّ سُلطَانَہٗ اَجِب اَیُّھَا المَلِکُ طِفیَائِیلُ وَافعَل کَذَا وَکَذَا فِی ھٰذِہِ السَّاعَۃِ العَجَلَ الوَحَا۔

## حرف ط کے خواص دردِ سر، کان اور موذی جانوروں سے حفاظت

یہ حرف ط بغیر نقطہ والی دو حرارتوں کا مجموعہ ہے اس حرف ط کا عمل و فعل اس عالم علوی اور عالم سفلی دونوں میں ہے۔ اور یہ حرف تمام عالم میں پرواز کرتا ہے۔ جب اس حرف کو ۹ بار اور ط کو ۵ بار کسی تختی پر جب کہ قمر اس کی منزل میں ہو مع اضمار و مؤکل لکھیں اور اس کو اپنے پاس رکھیں تو تمام عالم اس کے خوف سے کانپے گا۔ اگر دردِ سر والے کے باندھے تو اُسے آرام ہو گا اور اس حروف کو اسی ترتیب سے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں تو کوئی موذی جانور اس کے قریب نہ آئے گا۔ اس حرف کے عدد ۱۸ ہیں اور اگر ۹ در ۹ کے نقش میں ہرن کی جھلی پر چاند کی پہلی تاریخ میں اپنے پاس رکھیں تو سفر میں جتنا جی چاہے چلتے نکال

نہ ہو۔ یہ حرف اور اس کے چوطرفہ اضمار لکھ کر کسی مکان یا دکان میں لگائیں تو اس میں برکت ہوگی اور جو اس سے لکھکر اپنے پاس رکھے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے اسباب غنی پر فلاح فرمائے۔ اور سر کے نیچے رکھے تو وہ بدخوابی سے محفوظ رہے۔

**آگ نہ جلائے، زیادہ سفر سے تکان نہ ہو، عقل زیادہ ہو، بخار کو فائدہ ہو، دشمن کی بربادی**

ایک قاعدہ کلیہ: یہ ہے کہ جس اسم کے عدد مفرد ہوں وہ عوالم قبض میں تصرف کرتا ہے اور جس کے عدد زوج ہوں وہ عوالم بسط میں عمل دخل کرتا ہے۔ یہ وہ راز ہے جو اللہ تعالیٰ نے اپنے اولیا پر ظاہر کیا اور حرف کے نقش کی تاثیر یہ ہے کہ اگر اس کو مع حرف طا کے اپنی ہتھیلی پر لکھکر اضمار پڑھو اور آگ اپنے ہاتھ میں لے لو یا آگ کے اندر ہاتھ داخل کرو تو ہاتھ ہرگز نہ جلے۔ جو شخص اس نقش کو اپنے ساتھ رکھے اس کا ذہن تیز ہو۔ جس شخص کو عرصہ سے بخار آتا ہو اگر لکھکر اپنے پاس رکھے تو بخار دور ہو۔ اگر اس حرف کو گندھک کے ٹکڑے پر لکھکر کسی کے گھر میں آگ پر ڈال دو تو وہ سارا گھر جل جائے۔ کند ذہن جب اس حرف کو ۱۸ بار روزانہ پڑھے تو اس کی عقل میں اضافہ ہوگا۔ اگر کسی شخص کے پیر کے نیچے سے مٹی لیکر اس کی پوری صورت بنا کر اس پر ۸۱ بار یہ حرف پڑھے اور اضمار و دعوت پڑھکر اس صورت پر دم کر کے اس شخص کے گھر میں ڈالے تو اس کا گھر برباد ہو۔ اس کی خلوت چودہ دن ہے۔ ہر نماز کے بعد ۹ بار دعوت پڑھنا چاہئے۔ سرخ روشنی کا مؤکل حاضر ہو کر اطاعت



کرے گا۔ اس کے مؤکل کا نام عطیائیل ہے۔ حسب دستور دعوت میں مشغول رہو اور دعوت حرف ط یہ ہے۔ آسیب دور ہو۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ طَلَبْتُ مِنَ اللّٰهِ الْمَعُوْنَةَ عَلٰى مَطْلُوْبِىْ حَتّٰى يَبْسُطَ اِلَى الطَّاءِ بِطَرْدِ مَنْ طَلَبَنِىْ، اَجِبْ يَا طَا بِتَطَاوُلِ عَظْمَةِ ذِى الطَّوْلِ الشَّدِيْدِ طَيَاطِيُوْ يَا اللّٰهُ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ طَلْطَيَا ط ۲ يَاهُ يَا طَاطُ طَيُطُوْا طَطَلَا طَهْفِيْطًا طَنْطُوْطَ اَلْوَحَا طَنِطِيْطًا طَرْدَ مَنْ يُّقَاتِلُنِىْ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ اُطْرُدْهُ تَبَّتْ مِنْ ذِى الطَّوْلِ مَطْلُوْبِىْ عَجِّلْ يَا خَادِمَ الطَّاءِ وَ اِلَّا اَشْكُوْكَ اِلٰى عَلَّامِ الْغُيُوْبِ وَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ ط۔ جب یہ دعا دفینہ یا خزانہ کے دروازہ پر پڑھی جائے تو خزانہ کا نگہبان بھاگ جاتا ہے اگر اس کو لکھکر آسیب زدہ کو دھونی دو، تو آسیب جل جائے گا۔ اضمار اس کا یہ ہے۔ اَجِبْ اَيُّهَا الْمَلِكُ هَطْيَا بِيْئُلُ بِحَقِّ شمهط، ستمطوط شلح اَجِبْ وَ تَوَكَّلْ بِكَذَا وَ كَذَا الْعَجَلَ الْوَحَا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ ط

**حرف یا کے خواص اور بے شمار فائدے**

یہ دو نقطوں والا حرف ی طبعاً ناری ہے اور حروف کرسی میں سے ہے۔ جس حرف کے اوّل میں ی ہے وہ اس کی امداد عالم کرسی سے کرتا ہے۔

**ہر قسم کے گناہوں اور فسق و فجور سے توبہ کا عمل**

یہ حرف حقیقت منادی سے متعلق ہے۔ کیونکہ اس کے عدد دس ہیں۔ جب دس مرتبہ حرف ی مع اسماء یائیہ

لکھکر سالک ابتدائے سلوک میں پیئے تو شہوت کی آتش سے دور رہے گا اور اگر ۱۰۰ بار اس کو لکھکر اور دھو کر کوئی گناہ گار، فسق و فجور میں مبتلاء شرابی کو پلاؤ تو اللہ تعالیٰ اس کو توبہ کی توفیق دے گا۔ اور اگر ۱۰۰ مرتبہ یہ حروف کدال پر لکھکر کنواں کھودو تو جلدی پانی نکلے اور برکت ہو۔ حرف یا اسمار الٰہی میں سے ہے۔ جس اسم کے ساتھ حرف یا مع ھا نہ ہو، وہ جلد قبول نہیں ہوتا۔ نقش کی شکل یہ ہے:-

| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
|---|---|---|---|---|---|
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |
| ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی | ی ی |

اس حرف یٰ کی خلوت کرنے والے کو ارواحِ روحانیہ پر قوتِ قہریہ ملتی ہے۔ اس کی خلوت میں اتنے دن بیٹھے کہ اس کا موکل سپید نور والا حاضر ہو کر تمہارا مقصد پورا کرے اس کا نام ہر قبائیل ہے۔ دعوتِ حرف یٰ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا مُحْیُ یَا مُمِیْتُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَحْیِ قَلْبِیْ بِذِکْرِکَ وَاِلَیْکَ اَشْکُوْ ضُعْفَ قُوَّتِیْ وَقِلَّۃَ حِیْلَتِیْ ھَبْنِیْ اَللّٰھُمَّ ھِبَۃً مِّنْ عِنْدِکَ مُعِیْنَنِیْ عَلٰی مَصَالِحِ اَرْتُھَا بِطَاعَتِکَ یَا شَدِیْدُ یَا اللّٰہُ یَا مُنْعِمُ بِالنِّعَمِ قَبْلَ اِسْتِحْقَا یَا مُحْسِنُ یَا مُجْمِلُ یَا مُتَفَضِّلُ یَا اَرْحَمَ



الرّٰحِمِیْنَ سَخِّرْلِیْ حَرْفَ الْیَاءِ حَتّٰی یَقْضِیْ حَاجَتِیْ مِنْ مَعَاشِیْ یَا مَوْلَائِیْ فِیْکَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْکَ التُّکْلَانُ فَاِنِّیْ اُقْسِمُ عَلَیْکَ بِکَ تَفْعَلُ لِیْ مَا اُرِیْدُ وَاُحِبُّنِیْ فِیْ لَیْلِیْ وَنَہَارِیْ وَغُدُوِّیْ وَاٰصَالِیْ سقطای سمعطیای وادعیای وشراھیا اھیا شراھیا ادونای اصباؤت ال شدای کلیم سُبْحَانَ مَنْ بِذِکْرِہٖ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ سلمطویای لیعای سقیطای وقد قُلْنَا مَا قُلْنَا وَاَقْسَمْنَا مَا اَقْسَمْنَا عَلَیْکَ بِنَفْسِکَ وَکَیْفَ یَکُوْنُ اَوْ یَفُوْزُ مَنْ عَصَی اللّٰہَ اَجِبْ وَائْتِنِیْ بِکَذَا وَکَذَا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط۔ حرف یا کی دعوت کا بخور نیلوفر ہے اور اس کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ یا مھرقائیل بحق یاہ ۲ ہوہ ۲ ومضح ۲ ھلف ۲ اَجِبْ وَتَوَکَّلْ بِکَذَا وَکَذَا بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکَ ۵

## حرفِ کٓ کے خواص، قبولیتِ عوام، طحال و مالیخولیا کا علاج، کھیتی کی حفاظت

یہ حرف باطن حکم سے ہے دراصل اس میں تین الف ہیں۔ جن کاموں میں تم الف سے کام لے سکتے ہو

انھیں میں کاف سے بھی عمل دخل کر سکتے ہو۔ جب یہ حرف نیلے کپڑے پر مع اسمارِ موکلات و اضمار لکھا جائے اور انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے رکھا جائے تو پہننے والے کو قبولِ عظیم نصیب ہوتا ہے۔ اگر اس حرف کو ۸ در ۸ کے نقش میں وضع کر کے طحال پر بائیں جانب رکھیں تو ورم طحال دور ہو جائے اور ایسا معلوم ہو گویا ایک شعلۂ آتش نے اندر

داخل ہو کر سب کچھ جلا دیا ہے۔ جب ان حروف کو مع اضمار و موکل چار ٹھیکروں پر لکھکر کھیت کے چاروں کونوں میں دفن کرے تو ہر آفت سے کھیت اور کھیتی محفوظ رہے۔ اگر بکری کی کھال پر اسکو لکھکر وہ شخص جس کا دماغ مالیخولیا وغیرہ سے کمزور ہوگیا ہے رکھے تو اس کو شفاء ہوگی۔ اس کے موکل کا نور سبز ہے۔ دعوت حرف کی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط كَتَبْتُ بِكَرَمِ اللّٰهِ وَ تَكَلَّمْتُ بِحَمْدِ اللّٰهِ وَ اَشْكُرُهٗ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ يَا مَالِكَ الْمُلْكِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا مَنْ اَمْرُهٗ بَيْنَ الْكَافِ وَالنُّوْنِ يَا مَنْ اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ہ اَسْئَلُكَ بِكَافِ كِفَايَتِكَ يَا مُكَوِّنَ الْاَكْوَانِ حَتّٰى يَكُوْنَ بِكُلِّ الْكَائِنَاتِ كَمِيْنًا عَجِّلْ لَا يَرُوْعُكَ رُوْحٌ وَلَا يَقْرُبُكَ فَتُوْنٌ كَفْكَفَاؤُكَ كَفَّكَ كُفُوًا اَكَافِیْ بِلِكُمْ كُنْتُمْ كَامِلِيْنَ كَمِلْ عَجِّلْ يَا كَافِیْ بِكُلِّ الْكُلِّ سُبْحٰنَ مَنْ بِذِكْرِهٖ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ يَعْلَمُ مَا هُوَ فِی الضَّمِيْرِ وَمَا تُخْفِيْهِ الْخَوَاطِرُ وَتَرْمِيْهِ الْقُلُوْبُ اہ يَاہ ۳ اَلَا لَوْلَاهُ لَكُنْتُ كَلَمْتُكَ كَلَا مَا يَتَضَمَّنُ اسْتِيْفَاءَهٗ بِطَاعَتِهٖ اَجِبْ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ وَحَفِظَكَ وَرَعَاكَ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ہ

دعوتِ حرف ك کا بخور کلونجی اور کافور ہے۔ اس کا ذکر ہر نماز کے بعد ۲۸ بار اور اضمار بھی ۲۸ دفعہ پڑھے تو مطلوب حاصل ہوگا اور اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ يَا حَرْفَ الْكَافِ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ وَعَلَيْكَ بِحَقِّ سُوْرَةِ عہ سفواہ لهميط ۳ حيث بيعود



هيطاجش سعد وس اَجِبْ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ وَعَلَيْكَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ہ

## حرف ل کی دعوت اور نقشِ جنات کو جلانے کا عمل

یہ تعریف کے لئے عام طور پر آتا ہے اور اسم اعظم میں سے ہے جس سے بسم اللہ کے حروف مراد ہیں۔ نیز اسم لطیف میں یہ حرف ظاہر ہوا ہے۔ جو کوئی اس حرف کو اس کے اعداد کے موافق لکھکر بیمار کو پلائے تو آرام ہوگا۔

**جنات جلادو** جب تم کسی جن کو جلانا چاہو تو حرف لام کی قسم پڑھکر کہوا سے حرف لام کے موکل اس جن کو جلادو تو فوراً وہ جل جائے گا۔ اس کے موکل کا نام ہیطائیل ہے۔ اس کا سفید نور ہے۔ حرف لام کی دعوت کرنے لگو تو ہر نماز کے بعد ۴۵ مرتبہ دعوت کو پڑھو تو موکل ظاہر ہوگا اور تم سے معاہدہ کرے گا اور حرف لام کو سیف الطالب بھی کہتے ہیں۔ اور دعوت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط لُطْفَكَ، اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ شَمْلِیْ بِخَيْرِ خَلْقِكَ فَلَكَ الْحَمْدُ وَلَكَ الشُّكْرُ لَيِّنْ لِیْ كُلَّ صَعْبٍ يَا اللّٰهُ ۳ يَا لَطِيْفُ ۳ لَكَ الْاٰلَاءُ وَالنَّعْمَاءُ اَسْئَلُكَ بِتَلَأْلُئِ اَنْوَارِ عَظَمَتِكَ السَّنِيَّةِ نُوْرًا اَسْتَفِیْءُ بِهٖ عَلٰى كَشْفِ سِرِّ اللَّامِ لَيِّنْ لِیْ لِطَبْعِكَ يَا لَامُ فَاَنِّیْ دَعَوْتُكَ يَا اللّٰهُ يَا مَنْ هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ، اَجِبْ اَيُّهَا الْمَلَكُ وَائْتِنِیْ لِمَنْ طَغٰى وَتَمَرَّدَ مِنَ الْمُلُوْكِ وَالْخُدَّامِ اَجِيْبُوْا بِمَنْ تَدَكْدَكَتِ الْجِبَالُ الشَّوَامِخُ بِهَيْبَتِهٖ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ کیجئے۔

| ۲۱۷ | ۲۳۰ | ۲۲۷ | ۲۲۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۲۸ | ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۲۹ |
| ۲۲۲ | ۲۲۵ | ۲۳۲ | ۳۱۹ |
| ۲۳۱ | ۲۲۰ | ۲۲۱ | ۲۳۷ |

لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى وَ الصِّفَاتُ الْعُلْيَا لَاتُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَ هُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ لَآاِلٰهَ اِلَّاهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ اَلُوَاحَا يَالَامُ وَعَجِّلْ بِقَتْلِ الظَّالِمِيْنَ سُبْحٰنَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۝ مَنْ اَطَاعَهُ نَجَا وَمَنْ عَصَاهُ هَبًّا هَبًّا۔ يَا لَامُ بِالنَّيْلِ وَاللَّيَالِ وَمِلْيَالِ وَ بِسْرِيَالِ وَطَفْرَائِيْلُ اَجِيْبَرُ بِالْعَرْشِ الْمَجِيْدِ وَ الْكُرْسِيِّ الْوَاسِعِ ۝ لِيَنْ لِيْ اِجَابَتَكَ اِلٰى مَادَعَوْتُكَ وَسَلَّطْتُكَ عَلٰى مَنْ عَصَانِيْ مِنَ الْاَرْوَاحِ بِحَقِّ مَنْ يَقُوْلُ لِشَيْئٍ كُنْ فَيَكُوْنُ هَيَايَاحَسَنَ الطَّالِبِ وَ افْعَلْ كَذَا وَكَذَا هَيَا اَيُّهَا الْحَاضِرُوْنَ مِنَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِيِّيْنَ بِرَبِّكُمُ الَّذِیْ لَاشَيْئَ اَعْظَمَ مِنْهُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝ بخور اس کا بادام لوبان اور نیلوفر ہے۔ جب تم حرف لام لکھکر پانی میں کھولکر بخار کے مریض کو پلاؤ گے تو اس کا بخار دُور ہو جائے گا اور اضمار حرف لَ یہ ہے۔ اُجِبْ یَا عَقِیْطُ ۲ طس حلذم ملحس وتوَکَّلْ بِکَذَا وَکَذَا اَلْوَحَاہُ



## حرف مَ کے خواص اور فائدے، کشفِ غیب اور مقبولیّت عوام اور خزانہ نکالنا

حرف مَ کا تعلق تین عالموں سے ہے۔ یعنی عالمِ ملک، عالمِ ملکوت اور جبروت سے جو شخص اس کو چالیس مرتبہ مع اس آیت کے لکھکر اپنے پاس رکھّے تو اللہ تعالیٰ اس پر پوشیدہ راز اور عالم ملک و ملکوت کا کشف اس کو حاصل ہو گا۔ آیت یہ ہے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ الخ جو شخص اس حرف کو مع اسمارِ میمیہ کے جو چالیس ہیں لکھکر اپنے پاس رکھے تو اس کو ہیبت و عظمتِ عظیم اور قبولیت عالم علوی و سفلی کے حاصل ہو اور اگر کوئی اپنے خلوت کدہ کی دیوار پر اس حرف کو لکھکر روزانہ چالیس مرتبہ اس کو دیکھکر یہ آیت پڑھے۔ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تا الخ تو اللہ تعالیٰ اس کا حکم تمام عالم پر جاری فرمائے گا۔ اگر اس حرف کو چالیس مرتبہ مع اضمار اور اسم موکل سونے یا چاندی کی انگوٹھی پر (جب کہ قمر برج حوت میں ہو) لکھکر اپنے پاس رکھّے تو تمام مخلوق محبّت کرے اور اگر اس کو مطلوب کے نام سے مربوط کر کے مع دعوت و اضمار لکھکر اور بتی بنا کر روشن کرے تو مطلوب فوراً حاضر ہو جائے۔ اس کی خلوت کا یہ طریقہ ہے کہ اپنے خلوت خانہ کی دیوار پر حرف میم لکھے اور بعد ہر نماز ۴۰ بار دعوت و اضمار پڑھے تو موکل حاضر ہو گا اور جو حاجت ہو گی پوری کرے گا۔ ہر نماز کے بعد ۴۰ مرتبہ یہ الفاظ کہے۔ اَجِبْ یَا خَادِمَ حَرْفِ الْمِیْمِ وَاَعْطِنِیْ رُوْحًا مِنْ رُوْحَانِیَّتِكَ یَخْدِ مُنِیْ فِیْمَا اُرِیْدُ۔ دعوتِ حرف میم یہ ہے۔

بسم الله الرحمٰن الرحیم ط اللّٰھم ملکاً من ملکك املك به
ملکاً تاماً مالك الملك یا ذا الجلال والاکرام۔ یا موّمن یا
مھیمن یا معطی یا مانع یا مالك الملك ملکنی خادم ھذا
الحرف او امزجه بروحانیتی یا ارحم الراحمین اجب یا
میم وابطل حرکات الکنوز واجلب الارزاق والق محبتی
فی قلوب الخلائق اجمعین ۔ اللّٰھم اطعنی لمحة من لمحاتك
یا میم منحك الله النعم۔ اللّٰھم انعم بالنعم التامة یوم
تمور السماء مورا ھیا بنعم نحیم وھیملا یا میم بحق
اھدنا الصراط المستقیم السمر بیام واضر یام ولعه سلطم
الوھیم اجب یا میم بحق جبرائیل ومیکائیل واسرافیل
وبقوة الملك مھیائیل اکرم یا الله حرف المیم حتی تکون
من العوالم بین المقربین ھیا وارجع الی کرامتك من الله
الکریم اھبط واطرد ھؤلاء العمار من مکان کذا وکذا الوحا
العجل۔ اضمار اس کا یہ ہے۔ اجب یا شراجیل بحق حمیشا
الق حجج یاہ یا موہ اھیا حجمسلط لعیاہ بنورہ الانوار ومنور
الابصار اجب بارك الله فیك بحق ھذا الحرف۔

اس حرف کے موکل سے جو خزانہ چاہو نکال سکتے ہو۔

## حرف نون کے خواص اور اسکے موکل کی تسخیر، قولنج و پیٹ کے درد کا علاج ہر قسم کے شکار کیلئے عمل

یہ حرف نورانی بھی ہے اور ظلمانی بھی
اس کا مزاج سرد خشک ہے اگر اس کو تیرہ بار ایک آئینہ پر لکھ کر



یہ آیت بھی لکھیں۔ اللّٰہ نور السمٰوات والارض تا آخر تو جس ستارہ
کی روحانیت کو حکم دیں وہ قبول کرے اور اگر اس کو انگوٹھی کے نگینے پر
مع اضمار لکھ کر خزانہ کی طرف جائے تو اس خزانہ کا موکل اس شخص سے
ڈرے گا۔ اور بھاگ کر جائے گا نیز قولنج اور پیٹ کے درد کا مریض
اس کو اپنے پاس رکھے تو شفا ہو۔ اگر اس حرف کو سیسہ کی تختی پر
جب قمر اس کی منزل میں ہو مع اسم موکل وہ تختی دریا میں ڈالے تو
چاروں جانب سے مچھلیاں اس کے گرد جمع ہو جائیں گی۔ اگر خشکی کا
شکار کرے گا تو ہرن اور خرگوش ہر جانب سے جمع ہو جائیں گے۔ اگر
اس کا اضمار لکھ کر کسی گھر میں رکھے تو ہر طرف سے ارواح وہاں جمع ہوں

## کشادگی رزق اور حصول خزانہ ارواح کو جمع کرنا دشمن کی ویرانی وغیرہ

اگر یہ حرف مع اضمار نون کے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو رزق کے دروازے
کھل جائیں گے اگر اس حرف کو کسی پتھر پر پچاس مرتبہ مع اضمار لکھے اور
اس کے موکل سے کہے "اے موکل اس مال کی حفاظت کرو" تو وہ مال
محفوظ رہے گا۔ اگر ایسے مکان میں جاؤ جہاں مال ہو تو حرف نون پتھر پر لکھ کر
اس مال خانہ میں ڈال دو اور دعوت پڑھتے رہو تو جس قدر مال تم کو
درکار ہو لے لو۔ اگر حرف نون کی خدمت کرو گے تو پھر تم کو ان اعمال
کی ضرورت نہ رہے گی اور اگر طلسمی پانی کو باطل کرنا چاہو جب قمر اسکی
منزل میں آئے) حرف نون کو سیسہ کی تختی یا پتھر یا ٹھیکری پر لکھ کر اس کے
گرد اضمار لکھو اور پانی میں ڈال دو تو وہ جم جائے گا اور اس حرف کی
دعوت بہت عظیم ہے۔ پانی غائب ہو جائے گا۔ اگر اس حرف کو مٹی پر لکھ کر

وہ مٹی کسی مُرغ کی گردن میں اس طرح باندھو کہ جب مُرغ چلے تو وہ مٹی
گرے تو وہ مکان ویران ہو جائے گا۔ اگر چاہو کہ محفوظ رہے۔ محفوظ
رہے گا، اگر اس حرف کو ہتھیلی کے برابر کے سیسہ کی تختی پر لکھکر
ریت کے دریا میں ڈال دو تو وہ جم جائے گا۔ اس حرف کی دعوت
بہت عظیم ہے اس کے موکّل کا نور آفتاب کی طرح معلوم ہوتا ہے۔ وہ
تم سے عہد کرے گا۔ تم اس دعوت کو ہر نماز کے بعد ۵۰ بار پڑھتے رہو
مع اضمار کے۔ اس کے موکّل کا نام صطریائیل ہے۔ اگر وہ آنے میں
تاخیر کرے تو حرف نون سے اس کو طلب کرو تو وہ فوراً حاضر ہوگا اور
جو کام اس سے لینا چاہو وہ فوراً تعمیلِ حکم کرے گا۔ دعوت یہ ہے
حرف نون کا عظیم نقش و دعوت یہ ہے۔




نَوِّرِ اللّٰهُمَّ قَلْبِیْ وَشَعْرِیْ وَبَصَرِیْ وَجَوَارِحِیْ وَبَدَنِیْ
بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ الَّذِیْ نَوَّرْتَ بِهٖ اَهْلَ طَاعَتِكَ یَا مُنَوِّرَ
الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ یَا نُوْرَ كُلِّ النُّوْرِ یَا هَادِیْ یَا نُوْرُ كُلِّ شَیْءٍ
مَنْتَ الَّذِیْ فَلَقْتَ الظُّلُمٰتِ بِنُوْرِكَ اَسْئَلُكَ اَنْ تُنَوِّرَنِیْ
بِالْاَنْوَارِ یَا مَنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا اِذَا دَعَاهُ وَیَكْشِفُ السُّوْٓءَ
اَسْئَلُكَ اَنْ تُرْسِلَ لِیْ حَرْفَ النُّوْنِ یَا سِیْنِیْ فِیْ خَلْوَتِیْ حَتّٰی



اَمَالَ مِنْهُ مَارِنِیْ۔ اَجِبْ بِتَلَالِیْٔ اَنْوَارِ الْعُجُبِ وَنُوْرِ الْخَالِقِ
هَیَا یَا نُوْنُ بِالَّذِیْ لَا اَعْظَمُ مِنْ نُوْرِهٖ نُوْرُ اَجِبِ الدَّاعِیْ اِلْزَامًا
لِنُوْنِ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ وَبِالنَّارِ وَالنُّوْرِ وَالظِّلِّ وَالْحَرُوْرِ
وَالسَّمَاءِ وَالْمُرُوْرِ وَمُسْتَقَرِّ الْاَرْوَاحِ بمرلیاغرلیان بنوریان
بتوریان ۲ علیون ۲ طلعون قهرلون سیمان شان دیان یوم
الدین بالف لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اس
کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ اَیُّهَا الْمَلِكُ صفریائیل بِحَقِّ سلسلہ
شلشلع شهفع سردیح مرد رخ مهلیش نعجم یاه یبوه ۲
نُوْرُ الْاَنْوَارِ اَجِبْ وَتَوَكَّلْ الْعَجَلَ الْوَحَا السَّاعَةَ بَارَكَ اللّٰهُ
فِیْكَ وَعَلَیْكَ اس کا بخور دار چینی ہے اور موانع خزانہ کے دفع کرنے کے لئے
چونہ کا بخور روشن کرنا چاہئے۔

## حرف سٓ کے خواص، اس کے موکّل کی تسخیر وضعِ حمل میں سہولت پھوڑے پھنسیوں کا علاج

گرم و خشک لفظ ہے۔ اگر اسکو درد سر اور آدھے سر درد
کا مریض مع اضمار کے لکھکر باندھے تو آرام ہو۔ اس کو اسمائے سین کے
ساتھ ریشم پر مع سورہ یٰس لکھکر اپنے پاس رکھے تو محبت عالم اور قبول عام
نصیب ہو اور دشمنوں کی زبان بند ہو جائے گی۔ اگر اس کو انڈے پر
لکھکر حاملہ عورت کو کھلائیں تو وضع حمل آسانی ہو اور جب اس حرف
کو کسی برتن میں لکھکر پانی سے دھو کر اس پانی سے زخم اور پھوڑے
پھنسی کو دھوئیں یا مرہم میں ملائیں تو بہت جلد صحت ہو۔ جب یہ حرف

مع اعداد موافق لکھکر زخموں کا مریض اپنے پاس رکھے تو اس کو جلد صحت ہو۔ اس کی خلوت کی ترکیب یہ ہے کہ اس کی قسم کو نوے بار روز پڑھے تو ایک نور مثل آفتاب ظاہر ہوگا۔ جو حاجت ہوگی عامل پوری کرے گا اور لازمی ہے کہ اس حرفِ نون کو لکھکر تنہائی میں اپنے پاس رکھے اس کے خادم کا نام طقیائیل ہے وہ حاضر ہوگا۔ جو کام کہو پورا کرے گا۔ نقش حرف سین اور اس کی دعوت یہ ہے۔




بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ۔ سَلَامٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ الرَّحِيۡمِ۔ عَلَيۡنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيۡنَ۔ يَا اللّٰهُ اَنۡتَ الصَّمَدُ اللّٰهُ الۡقَيُّوۡمُ يَا دَيَّانَ يَوۡمِ الدِّيۡنِ اَسۡئَلُكَ بِحَقِّ اَسۡمَاءِكَ الَّتِيۡ هِيَ اَسۡلَمُ الۡاَسۡمَاءِ وَاَشۡرَفِهَا اَسۡئَلُكَ بَا حَلِيۡمُ يَا مَوۡلَايَ تَحَنَّنۡ عَلَيَّ وَالۡطُفۡ بِيۡ فِي الشَّدَائِدِ وَنَزِّوۡ بِهَا وَارۡاَفۡ بِيۡ رَاۡفَةَ الۡمُحِبِّ بِالۡمَحۡبُوۡبِ يَا رَؤُوۡفُ يَا رَحِيۡمُ بِالۡمَصِّ تَصَوَّدۡلِيۡ يَا حَرۡفَ السِّيۡنِ حَقَّ الشَّاهِدَ لَكَ حِيَانًا وَاقۡضِ حَاجَتِيۡ فِيۡمَا لِيَنۡفَعُنِيۡ مِنۡ اَمۡرِي الۡوَحَا الۡعَجَلَ بِصَرِيۡرِ الۡقَلَمِ فِي اللَّوۡحِ الۡمَحۡفُوۡظِ احرج ونرائی بِحَقِّ صَاحِبِ صُوۡصِ هَبُوۡرٍ بِمَا يَتَرَبَّوا مِنَ الۡوَاحِدِ الصَّمَدِ اَنَا رَبُّكَ لَبِالۡمِرۡصَادِ يَا اللّٰهُ يَا وَاحِدُ يَا صَمَدُ اَجِبۡ بِحَقِّ سُلَيۡمَانَ ابۡنِ دَاؤُدَ بِاَلۡفِ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ فَمِنِّيۡ اَشۡرَفُ بِاَمۡرٍ مِّنَ الۡاُمُوۡرِ اَفۡعَلُهٗ۔ اور اس کا اضمار یہ ہے اَجِبۡ اَيُّهَا الۡمَلِكُ بِحَقِّ سلطیع ۲ علفح یاہ علصلحیم سرح یردبخ صد یاہ یموسر ھیا شراھیا اذوناى امپلوف ال شدای اَجِبۡ وَ تَوَكَّلۡ بِكَنَا۔ اور اس کا بخور گوند ہے۔

## حرف عین کے موکل کی تسخیر اور خواص عقل و فہم کا حصول

یہ حرف مرد تر ہے اسی حرف عین سے آنکھوں کو نور اور دل کو سرور ملتا ہے جب قمر اس کی منزل میں ہو اس وقت یہ حرف اور اسماء عینیہ ایک کاغذ پر لکھکر اپنے پاس رکھے تو تمام مخلوق تمہاری مطیع ہوگی۔ اگر کند ذہن اس کو اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ اس پر عقل و فہم کے دروازے کھول دیتا ہے۔

## ضیق النفس کا علاج اور قبولیت عوام

یہ حرف اس آیت کے ساتھ ضیق النفس کے لئے بھی لکھا جاتا ہے۔ عَالِمُ الۡغَيۡبِ وَالشَّهَادَةِ ایک برتن میں اس لکھے ہوئے اسم کو قدرے شہد ڈال کر دھوئیں اور پلادیں تو انشاءاللہ شفا ہوگی۔ جمعہ کے دن سفید ریشم پر مع اضمار اس حرف کو لکھکر اسے انگوٹھی کے نیچے رکھ لیں تو تمام لوگوں میں محبت اور قبول عظیم ہو۔ اگر اس کے اعداد و اضمار کو نیلے ریشم پر الٹا لکھکر موم اور کلونجی کی دھونی دیکر اور اضمار پڑھکر اس کے اوپر دم کرکے جس جگہ کو ویران کرنا ہو وہاں دفن کر دیں تو وہ جگہ ویران ہو جائے گی۔ اس کی خلوت کی ترکیب یہ ہے

کہ حرف ع لکھ کر اپنے سر سے باندھو اور ریاضت میں مشغول ہو جاؤ، عود اور عنبر روت کا بخور روشن کرو تو انشاء اللہ حاجت پوری ہو گی۔ حرف ع کا نقش اور دعوت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط عَلِّمْنِيْ اَللّٰهُمَّ عِلْمًا عَلَّمْتَهٗ لِاَوْلِيَآئِكَ وَاَلْهِمْهُ لِيْ فِيْ قَلْبِيْ وَانْفَعْنِيْ بِهٖ كَمَا نَفَعْتَ الْخَوَاصَّ مِنْ خَلْقِكَ فِيْكَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ التُّكْلَانُ۔ اَللّٰهُمَّ الْطُفْ فِيْ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ حَتّٰى اَسْتَعِيْنَ فِيْ عُلُوْمٍ اسْتَخْرَجْتَهَا لِاَهْلِ طَاعَتِكَ وَعَافِنِيْ مِنْ هٰذِهِ الزَّلَّةِ وَتَعَطَّفْ لِيْ وَعَطِّفْ عَلَيَّ قُلُوْبَ الْمَخْلُوْقَاتِ يَا عَطُوْفُ يَا رَءُوْفُ يَا وَدُوْدُ سَخِّرْ لِيْ عَبْدَكَ خَادِمَ حَرْفِ الْعَيْنِ وَثَبِّتْ قَلْبِيْ لِمُخَاطَبَتِهٖ وَارْسِلْهُ لِيْ لِيُعَلِّمَنِيْ عِلْمَ اَوْلِيَآئِكَ وَاَنْبِيَآئِكَ الْكِرَامِ يَا عَلِيْمُ ۳ يَا اَحِيْنُ الْوَحَا يَا عَيْنُ بِتَلْمِيْعٍ وَعَقْدٍ وَعَيْنٍ وَعَنْقُوْعٍ اِعْمَلْ لِيْ مَا اُحِبُّ وَافْعَلْ لِيْ مَا اٰمُرُكَ بِحَقِّ السِّرِّ الْعَيْنِيِّ عسوع وَبِحَقِّ الْاٰيَاتِ الْبَيِّنَاتِ اَجِبْ يَا خَادِمَ هٰذَا الْحَرْفِ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ وَعَلَيْكَ وَاُقْسِمُ عَلَيْكَ اَيُّهَا الْعَوْنُ الْمُبَارَكُ بِسِرِّ عَظَمَةِ اللّٰهِ وَاٰيَاتِهٖ وَاَسْمَآئِهٖ وَبِحَقِّ مَنْ لَّهُ الْعِزَّةُ وَالْجَبَرُوْتُ وَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى وَنُوْرُهٗ لَا يُطْفٰى وَعَرْشُهٗ لَا يَزُوْلُ وَكُرْسِيُّهٗ لَا يَتَحَرَّكُ اَلْوَحَا بِعِزَّةِ اللّٰهِ اَلْوَحَا بِحَقِّ مَنْ يَعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰى اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ الْعَظِيْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اس کا اضمار یہ ہے۔

اَجِبْ يَا شَرَاهِيْلُ بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ وَعَلَيْكَ بِحَقِّ يعظم عدنق



اردیف سبع یاہ یموہ عاطود وناوی انا اللہ ایبل اهلها اَجِبْ وَتَوَكَّلْ اَلْوَحَا الْعَجَلَ۔ جب کوئی شخص حرف عین کے مؤکل کو بذریعہ بلائے تو مؤکل حاضر ہو کر عامل کی حاجت پوری کرتا ہے۔ خصوصاً علم صنعت کے مطابق یہ طریقہ رائج ہے۔

## حرف ف کے مؤکل کی تسخیر اور اسکے بیشمار فوائد

یہ حرف گرم تر ہے اور دو حرف کے درمیان ہے (جب قمر اپنی منزل میں ہو) تو اس حرف کو اس کے اعداد کے موافق لکھ کر تمام قسم کے تیل سے دھو کر (جن میں ان حروف میں سے یہ حروف ہوں، آ، ب، ق، ج، ن، ف، س) فالج زدہ شخص پر اس کی مالش کرے تو سات مرتبہ کی مالش میں شفا ہو۔ جس بچہ کی زبان نہ کھلی ہو اس کے لئے حرف "ف" مع اضمار (جب قمر اس کی منزل میں ہو) لکھو اور بچہ کے گلے میں ڈالو، زبان کھل جائیگی۔

## کسی جگہ کی آگ بجھانے یا جلانے کا عمل اور حرف فا کا نقش اور دعوت

جس وقت خلوت کا ارادہ ہو، دعوت واضمار او حرف فا سات مرتبہ لکھوا لو خلوت میں پاس رکھو مؤکل حاضر ہو بڑا کام جو تم چاہو انجام دے گا۔ اگر کسی خزانہ میں آگ لگی ہو اور وہ بجھتی نہ ہو تو اس حرف کی برکت سے بجھ جائے گی۔ اور اسی طرح روشن ہو سکتی ہے کہ اس حرف کو ٹھیکری پر (جب کہ قمر اس کی منزل میں ہو) مع اضمار لکھ کر آگ میں ڈالو آگ جل اٹھے گی دعوت حرف فا اور شکل نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَامَنْ یَّفْعَلُ مَایَشَآءُ وَیَخْتَارُ وَیَحْکُمُ مَا یُرِیْدُ۔ لَہُ الْحُکْمُ وَاِلَیْہِ تُرْجَعُوْنَ لَارَادَّ لِحُکْمِہٖ وَلَا مُعَقِّبَ لِقَضَائِہٖ وَلَا یَحِیْلَ لِعَبْدِہٖ مِنْ مَعْصِیَتِہٖ اِلَّا بِتَوْفِیْقِہٖ وَرَحْمَتِہٖ اَسْئَلُکَ اَللّٰھُمَّ الْاَفْعَالَ الرَّبَّانِیَّۃَ وَالْاَنْوَارَ السَّاطِعَۃَ الرَّحْمَانِیَّۃَ یَامَنْ لَہُ الْاٰلَآءُ وَالنَّعْمَآءُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ ھَیِّئْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ رُشْدًا وَاَعْطِنِی الْاِجَابَۃَ یَارَبِّ فَلَسُوْفَا یَمْلَسُوْنَ یفضفریلحویوف سارایونف سلھوف بنورائیل فھو فھوفلک رفیق الفوز بالجنات بخیوف فیلفوفثھشھوف ۲ شفا ۲ شفنف ۲ شخنف ۲ شعیف ۲ شیحثوا سفیسعیسعصوف یضعنفل جنس حسف بِاَمْرِکَ فاھانا فَاِنَّکَ سوہ ومورودھاوا مشی ولا بَاْسَ فِیْ غَضَبٍ وَلَا نَتُوْرَ بِالْفَوْزِ الْقَائِمِ اَلِّفْ بَیْنِیْ وَبَیْنَ کَذَا اِفْعَلْ لِیْ کَذَا وَکَذَا اِنَّمَا اَلِفْ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ بخور اس کا فلفل اور دھنیا ہے۔ اور اس کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ یلسمطسطائیل بحق سلطف سطیطال کیطم لطم لطش ۲۲ ھنک اَجِبْ وَاکْشِفِ الْحِجَابَ بَیْنِیْ وَبَیْنَکَ الْعَجَلَ الْوَحَا السَّاعَۃَ ہ



## حرف صؔ کے خواص اور نقش اس کے موکل کی تسخیر معاش میں خیر و برکت اور موذیوں سے حفاظت

(صؔ اسم اعظم کے حروف میں سے ہے)

اس کی بہت سی خاصیتیں ہیں۔ اگر یہ حرف ریشمی کپڑے پر مع اسم موکل اور اضمار لکھکر اس کو انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے رکھکر پہنے تو معیشت میں خیر و برکت ہو اور موذیوں سے حفاظت رہے۔ یہ حرف جؔ کے مانند تصرف کرتا ہے۔ جب خلوت کا قصد ہو تو ہر نماز کے بعد ۷۰ مرتبہ دعوت اور اضمار پڑھکر یہ الفاظ پڑھو۔ اَجِبْ یَاخَادِمَ حَرْفِ الصَّادِ وَافْعَلْ لِیْ کَذَا تو موکل حاضر ہوگا۔ اور جو اس کا ورد کرے اللہ اسکو اطاعت کی قوت دے گا۔

ص ص ص ص ص
ص
ص
ص ص ص ص ص ص

دعوت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ سَاَلْتُکَ یَامَنْ وَضَعَ الذِّلَّۃَ عَلٰی رِقَابِ عِبَادِہٖ فَھُمْ مِنْ سُلْطَانِہٖ خَائِفُوْنَ یَامَنْ تَضَرَّدَ بِالْعِزَّۃِ وَالْبَقَاءِ وَالْعَظْمَۃِ وَالْکِبْرِیَاءِ فَجَمَعَ خَلْقَہٗ مِنْ خِیْفَتِہٖ وَجِلُوْنَ وَدَاخِلُوْنَ تَحْتَ اَمْرِہٖ یَامَنْ اَوْلِیَآءُہٗ یَوْمَ الْفَزَعِ الْاَکْبَرِ اٰمِنُوْنَ۔ اَسْئَلُکَ یَاکَرِیْمُ بِالْقُدْرَۃِ الَّتِیْ نَظَرْتَ بِھَا اِلَی السَّمَآءِ فَارْتَفَعَتْ وَاِلَی الْاَرْضِ فَانْبَسَطَتْ وَاِلَی الْجِبَالِ فَانْسَطَحَتْ وَرَأَیْتَ اِلَی الْعُیُوْنِ فَتَفَجَّرَتْ وَاِلَی الْاَنْھَارِ فَجَرَتْ وَاِلَی الْقُلُوْبِ فَخَشَعَتْ وَوَجِلَتْ وَاِلَی الْاَلْسُنِ الْخُرْسِ فَنَطَقَتْ۔ قَالَتْ اَنْتَ

اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ اَنْ تَكْسُوْنِیْ نُوْرًا اَسْتَفِیْءُ بِهٖ عَلَی الْكَشْفِ وَ اَنْ
تُسَخِّرَلِیْ خَادِمَ حَرْفِ الصَّادِ الْمَلَكِ سَمْسَمَائِیْلُ وَ بِالْاِسْمِ الْكَبِیْرِ
السَّمَاوِیْ اَصْرِفُهٗ فِیْ شُغْلِیْ بِاَمْرِكَ النَّافِذِ اُسْتُرْلِیْ بِكَدْمٍ
وَ لِسَانٍ شَعْرِ بِ مَحْجُوْبِ زَادَ عِشْقَهٗ وَ ذَهَبَ مُعَجَّلٌ فِیْ
مُرَادِیْ، سَلُوْهُ لِخَیْرًا سُئَلُكَ فَلَا یَلْزِمُنِیْ هُوَ سَیِّدُ الْاَشْیَاءِ
یَا قَعْرَ یَاه ۲ وَمِنْ سِرِّ هٰذِهِ الْاَلْفَاظِ وَ لِتَسْلِیْطِ طَلْمِیْط وَهَیَا
بِاَلِفِ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اور اضمار یہ ہے
اَجِبْ یَا طَعِیْلُ بِحَقِّ حطیح سع ستع علطح لبح۔ یموہ سَلَامٌ
قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ۔ اَجِبْ وَ افْعَلْ كَذَا۔

## حرف قٓ کے خواص اور نقش اس کے مؤکل کی تسخیر، دشمن مغلوب اور زبان بندی

حرف ق بہ معیتِ اسمائے قافیہ جیسے قادر، قیوم اور قاہر ریشم پر لکھکر اگر انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے جو سرخ مثل یاقوت وغیرہ کے ہو رکھکر پہنے تو قبولِ عظیم حاصل ہوگا۔ اس کی خلوت کا ارادہ ہو تو دعوت و اضمار بعد ہر نماز ۱۰۰ مرتبہ پڑھیں اور حرف ق کی شکل لکھکر اپنے سر سے باندھے تو خادم حاضر ہوگا اور حکم بجالائے گا۔ عامل اس کو تنہائی میں آفتاب کی طرح روشن دیکھتا ہے۔ اور عامل کو لازم ہے کہ تنہائی میں قبلہ رخ بیٹھے۔
اس کی دعوت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قُدْرَتُكَ اَللّٰهُمَّ قَاهِرَةٌ لِاَعْدَائِكَ





وَ قُوَّتُكَ فَهَیْبَتُكَ قَائِمَةٌ اِلٰی اَوْلِیَائِكَ
اَسْئَلُكَ اَللّٰهُمَّ اَنْ تُقَبِّلَنِیْ
عَلٰی شَاطِیِٔ قُرْبِكَ وَ الْقُرْبِ اِلَیْكَ
یَا اللّٰهُ یَا قَرِیْبُ قَلْبِیْ قَلَقٌ
حَتّٰی یُلَاقِیَ مَا نُوِّرَ بَهْجَةٌ وَ
یَسْتَقِرُّ بِقَافِ قُدْرَتِكَ وَ اَمِدَّنِیْ بِقُوَّتِكَ یَا قَوِیُّ قُوَّتِیْ
بِقُدْرَتِكَ وَ قُوَّتِكَ الْقَوِیَّةِ حَتّٰی تَغْرُبَ الْاٰمِنُ لَا یَغْرُبُ
بِرِضَاكَ وَ رِفْعَتِكَ یَا مَقْصُوْدُ فَتَقَرَّبْتُ اِلَیْكَ الْقَافُ وَ تَقَلَّقَتِ
الْقَافُ حَتّٰی لَا یَسْتَقِرَّ بِهٖ اَجِبْ یَا كَافُ وَ اَسْرِعْ لِیَ الْاِجَابَةَ
قَبْلَ نُزُوْلِ الْقَضَاءِ وَ الْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ قَلْیُوْ بَالَ قَلِیْلٌ مِّنْ غَیْرِ
تَنُوْطٍ بِالْاِجَابَةِ اَجِبْ وَ تَوَكَّلْ بِكَذَا بِاَمْرِ الْقَاهِرِ الْقَادِرِ الْمُقْهِرِ
بِالْقَهْرِ و تفکفل یا قُلْتُ قِفْ عَنِ السُّلُوْوْنِ وَ اسْكُنْ مِنَ الْوُقُوْنِ
حَتّٰی تَقْضِیَ حَاجَتِیْ وَ شُغْلِیْ تعفقبفٌ و سقوعه هرشق شفا ق
هَیًّا بِالْمُلْكِ وَ الْمَلَكُوْتِ وَ بِنَفْعَةِ اِسْرَافِیْلَ وَ قَبْضَةِ عِزْرَائِیْلَ
وَ صَیْحَةِ جِبْرَائِیْلَ وَ قَبْضِ الْاَرْوَاحِ لَا تَسْتَقِرُّ حَتّٰی تَقْضِیَنِیْ حَاجَتِیْ
بِعِزَّةِ اللّٰهِ لِیَقْضِیَ اللّٰهُ اَمْرًا كَانَ مَفْعُوْلًا سُبْحَانَ یَحْكُمُ مَا یُرِیْدُ وَ اَنْتَ
بِنُوْرِ اللّٰهِ مُسْتَقِرٌّ لَوْلَا مَا قُلْتُ قِفْ قَلِیْلًا حَتّٰی نَرٰی مِنْهُمْ قُدْرَةً
فِیْ قُوَّةِ اللّٰهِ الْحَیِّ الْقَیُّوْمِ الْقَوِیِّ اَجِبْ وَ السَّلَامُ عَلَیْكَ وَ رَحْمَةُ
اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ۔ اس کا بخور صنوبر ——— اور اضمار یہ ہے۔
اَجِبْ بِحَقِّ علطف عطلق مهفیط علج یاه یموه قهریوه
اَجِبْ وَ افْعَلْ كَذَا۔

## حرفِ زَ کے مؤکّل کی تسخیر درختوں پر پھل لانا

حرف زَ پانچوں درجوں میں

سَرد ہے۔ دردِ سَر پیدا کرتا ہے۔ خچّر کی کھال پر اس کے عدد مراتب جس شخص کے نام سے لکھنا چاہو مع اس کی ماں کے نام کے پھر نیم کی لکڑی کے نیچے رکھکر اضمار پڑھتے رہو تو معمول کے سَر میں درد شروع ہو گا۔ پڑھتے وقت قبلہ رُو بیٹھے۔ اگر اس حرف کو لکھکر تم اپنے پاس رکھو اور اسم یارحیم کی تلاوت بھی کرو تو رزق فراخ ہو۔ اگر حرف "ز" کو سیسہ کی تختی پر (جب قمر اس کی منزل میں ہو) لکھکر اپنے پاس رکھیں تو عجائباتِ قدرت مشاہدہ میں آتے ہیں۔

حرف زَ کی دعوت بجالانے سے درختوں کے بارآور ہونے کا بھی فائدہ ہوتا ہے۔ اگر اس حرف کو اس گڑھے میں ڈال دیں۔ جس سے درختوں کو پانی دیا جاتا ہے۔ تو درخت بہت جلد بڑھتے اور بارآور ہوتے ہیں۔ اس کی دعوت میں بہ شروط مقررہ داخل ہو کر دعوت پڑھنا شروع کرو تو اس کا مؤکل حاضر ہو گا۔ اس کے سینہ میں شگاف ہو گا۔ جب یہ مؤکل تمہارا تابع ہو گا۔ جس مرگی کے مریض کی طرف اشارہ کرو گے وہ صحت پائے گا۔ اس کے مؤکل کا نام دھرقائیل ہے۔ حرف "ز" کی دعوت اور اس کا نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
رَبِّ اَسْئَلُکَ مَدَدًا رُوحَانِیًّا
تُقَوِّیْ بِہٖ قُوَایَ الْجُزْئِیَّۃَ وَالْکُلِّیَّۃَ
حَتّٰی اَقْھَرَ نَفْسَ کُلِّ جَبَّارٍ فِیْ



اَلْکُلِّیَّاتِ وَالْجُزْئِیَّاتِ حَتّٰی تَصِیْرَ نَفْسِیْ نَفْسِیَّۃً فَتَفِیْضُ اِلَیْھَا دَقَائِقُھَا اِنْقِبَاضًا یَسْقُطُ بِھَا قُوَایَ حَتّٰی لَایَبْقٰی فِی السُّکُوْنِ ذُوْرُوْحٍ اِلَّا وَالنَّارُ اَخْدِمُھَا بِظُھُوْرِھِمْ کَقَوْلِکَ یَا عَزِیْزُ تُسَخِّرْلِیْ خَادِمَ حَرْفِ الزَّایِ وَسِرِّ خَاصِیَّتِہٖ حَتّٰی اَقْضٰی بِھَا شُغْلِیْ وَاوِیْ وَاَمْرُ دِیْنِیْ یَا اللّٰہُ یَا قَوِیُّ یَا ذُوالْقُوَّۃِ وَالْبَطْشِ الشَّدِیْدِ یَا ھَادِیْ یَا نُوْرُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یھوہ ۲ یموہ ۲ رھیا شرھیا اوذنای اہ مباؤن ال شدای یھوہ ۲ یاہ ۲ ھوھی ۲ وجھتی وجاھی شاشاھیا بھیایا یا اللہ الالھہ الرَّفِیْعُ جَلَّا لُہٗ ھَیَّا یاربالا لاجلۃ بالف لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اور اس کا اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ اَیُّھَا السَّیِّدُ ھَرْیَائِیْلُ بحق سطبق حیوم قیوم رؤف ۲ لھلیخ یموہ ۲ یاہ ۲ الوحا العجل ۃ

## حرفِ شَ کے خواصِ اسکے مؤکل کی تسخیر و دشمنوں میں صُلح و عزّت و وقار کا حصول

حرف شَ دشمنوں میں صلح کرانے کے لئے بہت خوب ہے۔

اچھی ساعت میں مطلوب کا نام مع اضمار لکھکر اپنے پاس رکھیں تو مقصد حاصل اور بغض کے لئے معکوس اضمار کے سیسہ کی تختی پر لکھکر کسی جگہ دفن کر دیں۔ اگر اس حرف کو کوئی شخص مع اسمار شبینہ جیسے شہید و شاہد وغیرہ لکھکر اپنے پاس رکھّے تو ہیبت و عزّت نصیب ہوتی ہے خلوت اس کی ۲۸ دن ہیں۔ عامل دعوتِ اضمار پڑھتا رہے یہاں تک کہ خادم حاضر ہو اس کا نام حردیائیل ہے۔ حرف شین کی دعوت اور

نقش یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَشْمِلْنِیْ اَللّٰھُمَّ بِلُطْفِکَ بِالنِّعَمِ
السَّوَابِحِ کَمَا تَفَضَّلْتَ عَلٰی خَلْقِکَ
بِالْاٰلَاءِ وَالنَّعْمَآءِ وَاَنْ تَحْدَبَ
لِیْ خَادِمَ حَرْفِ الْبَاءِ الشَّیْنِ اُصَرِّفُہٗ فِیْمَا اُرِیْدُ مِنْ مَّصَالِحِ
تَفَضَّلْتَ بِھَا عَلَیَّ اَللّٰھُمَّ بِتَصْرِیْفِ التَّوْفِیْقِ وَالْعَمَلِ وَزِیَادَۃِ
الْعَقْلِ ھَیَا بَاش سمام بسابھین شھر یا بِحَقِّ سھا عَجِّلْ
لِیْ بِسِرِّ الْمَلِکِ الْعَظِیْمِ بِحِفْظِ الرِّیْحِ وَبِحَقِّ مُوْسٰی وَعِیْسٰی وَ
ذِی الْکِفْلِ وَاَیُّوْبَ وَمُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰی عَلَیْہِ السَّلَامُ شف
شفی۔ شف شعبشف اَجِبْ یَا شَیْنُ بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اور اس کا
اضمار یہ ہے۔ عدحص ۲ طلحیا س ۲ وَاَجِبْ اِفْعَلْ کَذَا۔

## حرف تا کے خواص، احتلام کا علاج نیز مکان خالی کرانے کا عمل

اس حرف کا مزاج موت کا سا ہے۔ یہ لیٹا ہوا الف ہے۔ اس کے خواص یہ ہیں۔ اگر کسی کو خواب میں احتلام زیادہ ہو تو اس حرف کو اس کے عدد کے مطابق مع اضمار اور آیت لکھ کر جس کے مکان میں ڈالو وہ شخص بہت جلد یہ مکان چھوڑ کر بھاگ جائے گا۔ اس حرف کو کچھوے کی پشت کے پیالے میں لکھ کر مریض درد معدہ کو پلائیں تو درد جاتا رہے گا۔ زبان بندی کیلئے لکھ کر دہلیز میں دفن کر دیں یا پانی میں گھول کر پلا دیں تو



جب وہ شخص بات کرنا چاہے گا تو اندر سے قلب بند ہو گا اور بات کرنے پر قادر نہ ہو گا۔ ریاضت اس کی ۲۸ دن ہے۔ اس کے مؤکل کا نام نویائیل ہے۔ جس کا نور آفتاب کی مانند ہے۔ اضمار و دعوت پڑھ کر اس کا بخور روشن کرے۔ اور دعوت اس کی یہ ہے۔ اور اس کا نقش یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ تَوَسَّلْتُ اِلَیْکَ
یَا سَیِّدُ السَّادَاتِ یَا مُحِیَ
الْعِظَامِ الرَّمَاتِ یَا بَاعِثَ الْاَمْوَاتِ
یَا بَاسِطَ الْاَرْضِیْنَ وَیَا رَافِعَ السَّمٰوٰتِ
یَا کَاشِفَ الْکُرُبَاتِ بِجَاہِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْمُجْتَبٰی
الْمَخْصُوْصِ بِالشَّفَاعَۃِ الْعُظْمٰی اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ خَادِمَ ھٰذَا الْحَرْفِ
بِقَضٰی حَاجَتِیْ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ اَجِبْ اَیُّھَا الْخَادِمُ
بِھٰذَا الْحَرْفِ بَارَکَ اللّٰہُ فِیْکَ وَعَلَیْکَ یَا تَوَّابُ ھَیَا سَیَعْلَمُوْنَ
۲ مھیوت ۲ سُبْحٰنَکَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ مَا اَعْظَمَ شَانُکَ وَلَھُوْبُ
سُبْحٰنَکَ مِنَ الْبَحْرِ سَدَّ اِلَیْکَ کَفٰی وَمَنْ اِسْتَعَانَ بِکَ نَجَا اَللّٰھُمَّ
اَقْضِ حَاجَتِیْ بِالْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ
اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ اَیُّھَا الْمَلِکُ مَرْعَیَا شِیْلُ بِحَقِّ سرھیل
صفیل طرسم طاہ یحوہ لواب العجل الوحا ھَیَا بَارَکَ اللّٰہُ
فِیْکَ وَعَلَیْکَ اٰمِیْن۔

## حرف ث کا نقش اور اس کی دعوت فوائد کثیرہ

حرف (ث) بخار کے مریض

کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر اسکو چاندی کی تختی پر مع اضمار لکھکر مریض پہنے یا دھو کر پیئے، تندرست ہو جائے گا۔ یہ حرف الف کے مانند کرتا ہے۔ اس حرف کو اپنی ہتھیلی پر لکھکر اضمار و دعوت پڑھو اور جس شخص کے سینہ پر دم کرو تو وہ تمہارا عاشق ہو جائے گا۔ اور اگر اس کو کسی شخص کے نام کے ساتھ لکھے اور اضمار پڑھے تو وہ شخص مطیع ہو جاتا ہے۔ احکام اور دولت مندوں کو مطیع کرنے کی اس حرف میں پوری تاثیری قوت ہے جب اس حرف سے کام لینا چاہو تو اس کا خادم تمام کام پورا کر دیگا۔ اس کی دعوت و اضمار ۱۳ دن پڑھیئے۔ تب خادم حاضر ہوتا ہے۔ بخور اس کا لہسن کے بیج ہیں جو سرکہ میں ڈالے گئے ہوں۔ ۱۳ دنوں تک بروقت تلاوت انھیں جلائے مقصد حاصل ہوگا۔ حرف ث کا نقش اور اس کی دعوت و فوائد کثیرہ۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نُثَبِّتُ قُدُرَتَكَ اَللّٰهُمَّ وَجُوُدُكَ فِي اِقۡدَامِ الۡقَدَمِ مِنۡ غَيۡرِ كَيۡفٍ وَلَا لَشُبۡيۡهٍ خَلَقۡتَ النُّطۡفَةَ وَالۡعَلَقَةَ وَالۡمُضۡغَةَ وَكَسُوۡتَ الۡعِظَامَ لَحۡمًا وَاَخۡرَجۡتَ الطَّبۡعَ فِي النَّفۡسِ فَجَعَلۡتَ الشَّمۡسُ مُنۡقَادَةً اِلٰى مَا اِنۡجَذَبَتۡ اِلَيۡهِ بِانۡتِخَابِ الۡاَمۡرِ وَالۡاِئۡتِمَارِ ثَلَاثَ تَمَال ثنورث تارمهجتى بِسِرِّ طَبۡعِ السَّيۡرُ فِي الۡقَلۡبِ اَجِبِ الۡاَمۡرَ يَا خَادِمَ حَرۡفِ الثَّاءِ بِحَقِّ فَالِقِ الۡحُبِّ وَالنَّوٰى وَجَاعِلِ اللَّيۡلَ سَكَنًا وَالشَّمۡسَ وَالۡقَمَرَ حُسۡبَانًا ذٰلِكَ تَقۡدِيۡرُ الۡعَزِيۡزِ الۡعَلِيۡمِ

اور اضمار یہ ہے۔ اَجِبۡ اَلۡخَادِمَ حَمۡيَائِيۡلِ بِحَقِّ لياليد ليدرس طمعت



اِنَّمَآ اَمۡرُهٗۤ الخ پڑھکر خلوت میں داخل ہو اور اپنی حاجت طلب کرے تو انشاء اللہ پوری ہو گی۔

## حرف خ کے خواص اور دشمنوں کے مجمع کو منتشر کرنا کہیں سے خرید و فروخت بند کرنا، کسی کو ڈرانیکا عمل

حرف خاء نقطہ دار طبعاً آبی

اور سرد و تر ہے۔ اگر اس کو کوری ٹھیکری پر مع اضمار معکوس لکھو اور نالی کے گندے پانی سے دھو کر لوگوں کے مجمع میں چھڑک دو، تو لوگ متفرق ہو جائیں گے۔ اگر سیسہ کی تختی پر لکھکر کسی جگہ دفن کر دو تو خرید و فروخت وہاں سے بند ہو جائے گی۔ اور اگر اس کو اپنی ہتھیلی میں لکھکر اضمار پڑھکر مٹھی بند کر لو اور جس کو ڈرانا ہو اس کے سامنے جاکر کہو اے فلاں "خوف کر" پھر اس کے آگے مٹھی کھول دو تو وہ تم سے خائف رہے گا۔ حرف خ کی دعوت اور اس کا نقش مع خواص۔ دعوتِ حرف خاء یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

خَلِّصۡنِيۡ اَللّٰهُمَّ مِنۡ كُلِّ هُمُوۡمِ الدُّنۡيَا وَخُذۡ بِنَاصِيَتِيۡ اِلَى الۡخَيۡرَاتِ يَا خَفِيُّ يَا عَالِمَ خَفِيِّ الۡاَمۡرِ وَهُوَ عَالِمُ خَفِيِّ الۡاَمۡرِ وَهُوَ عَالِمٌ بِهٖ اَسۡئَلُكَ يَا خَبِيۡرُ بِمَا فِي الضَّمَائِرِ اَنِلۡنِي السَّعَادَةَ وَدُلَّنِيۡ الۡاِرۡشَادَ فِيۡ اَمۡرِيۡ يَا خَبِيۡرُ اَسۡئَلُكَ اَنۡ تَكۡسُوۡنِيۡ نُوۡرًا اَشۡهَدُ بِهٖ عَلٰى سِرِّ الۡخَاءِ حَتّٰى اَقۡضِيۡ حَاجَتِيۡ يَا خَبِيۡرُ هيا ٢ اَلۡعَجَلَ عَجِّلۡ يَا خَاءُ بِالۡخَاتِمِ الۡخَلۡمُوۡنِيۡ خيرم اَسۡئَلُكَ اَنۡ تُمِدَّنِيۡ بِخَادِمِ حَرۡفِ الۡخَاءِ

وَبِخَيْرٍ مِّنْ خَلْقِكَ يَا مَنْ يَعْلَمُ السِّرَّ وَالْخَفِيَّ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى وَبِالْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اور اضمار یہ ہے۔ اَجِبْ بِحَقِّ هُوَ طیال عیوط الاوکس وکس خنجح ۲ خفج یاہ یموہ الوحل العجل السَّاعَةَ

حرف خ میں ہر قسم کی تاثیر موجود ہے۔

## حرف ذ کے خواص کثیرہ اور بیشمار فوائد مع نقش اور غصہ کا علاج!

حرف (ذ) لکھکر جسے کھلاؤ اُسے میٹھا معلوم ہو

اگر کسی کو طلب کرنے کا ارادہ ہو تو سفید ریشم پر اس حرف کو مع اسماء مطلوب و مادر لکھکر (جب قمر اس کی منزل میں ہو) اس کی بتی سی بنا کر کورے چراغ میں روشن کرو اور اضمار پڑھتے رہو تو مطلوب حاصل ہوگا۔ اگر کسی کی عقل خراب کرنا ہو تو اس شخص کی شکل بنا کر اس پر حرف ذال لکھکر اس کے گھر میں ڈال دو تو اس شخص کی عقل ماری جائے گی۔ اس حرف کو غصہ اور پیاس دور کرنے کے لئے لکھکر اپنے پاس رکھنا مفید ہے۔ جب اس کی ریاضت کرنا ہو تو ہر نماز کے بعد خلوت میں ۱۰۰ مرتبہ دعوت پڑھو موکل حاضر ہوگا

دعوت اور نقش یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَذِّ ذِيْ اَللّٰهُمَّ بِتِلَاوَةِ اَسْمَاءِكَ يَا رَبِّ تَذَلَّلَتْ بَيْنَ يَدَيْكَ تَذَلُّلَ الْعَبِيْدِ الْمُفْتَقِدِيْنَ بِالْحَاجَاتِ اِلَيْكَ وَتَذَذَّ ذُتْ

| ذ | | ذ |
|---|---|---|
| ذ ذ ذ | | ذ ذ ذ |
| ذ ذ ذ | | ذ ذ ذ |
| ذ ذ ذ | | ذ ذ ذ |
| ذ ذ ذ | | ذ ذ ذ |



بِاَسْمَاءِكَ تَلَذَّ ذُ الآءِكَ فِيْ سِرِّيْ وَجَهْرِيْ۔ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ خَادِمَ هٰذَا الْحَرْفِ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ هی اهیاہ یکوہ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## حرف ضاد کے بے شمار فوائد باعزت رہنے اور کسی کے گھر میں آگ لگانے کا عمل آسیب کا علاج!

حرف ضاد طبعاً سرد خشک ہے جو کوئی اس کو ریشمی کپڑے پر مع اضمار لکھکر اپنے پاس رکھے، بارعب رہے گا۔ اور ہر شخص اس کی بات مانے

## مچھر، مینڈک جمع کر دینا

اس حرف کو لومڑی کی چربی سے اگر لکھکر کسی شخص کے گھر کی دہلیز میں دفن کردہ تو مچھر، پسو، چوہے اور مینڈک اس مکان میں بہت سے اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ اگر کسی مکان میں آگ لگانی ہو تو اس حرف کے خادم کو حکم کردہ وہ آگ لگائے گا۔ اگر یہ کسی آسیب والے پر پڑھو گے، تو اس کا آسیب ہو جائے گا۔ حرف ض کا نقش یہ ہے۔



## حرف ظ کے خواص، موذی جانوروں کو جمع کرنا دشمنوں کو برباد کرنا، بچے ہر آفت سے محفوظ رہیں۔

یہ حرف ظا، نقطہ دار شش حرف ظا، غیر منقوطہ کے تصرف کرنے والا ہے۔ اس کو کیکر کی لکڑی پر لومڑی کی چربی سے لکھ کر جس گھر میں دفن کرو، سارے موذی جانور وہاں جمع ہو جائیں گے اور اگر اس حرف کو لکھ کر بچوں کے گلے میں باندھو تو باندھو تو ہر آفت و بلاء سے حفاظت رہے۔ اور اگر اسکو مع اضمار معکوس طور پر سیسہ کی تختی پر لکھ کر کسی گھر میں دفن کرو تو اس کے مکین متفرق ہو جائیں گے۔ یہ دعوت خلوت میں ۳۰۰ مرتبہ روز پڑھنے سے مؤکل حاضر ہو کر عہد و پیمان کرتا ہے۔ یہ حرف ہلاکت زمین میں دھنسانے اور قتل و بربادی کے کام دیتا ہے۔

حرف ظ کی نقش اور دعوت

| | |
|---|---|
| ظ ظ ظ | ظ ظ ظ |
| ظ ظ ظ | ظ ظ ظ |



# حروف کی ذاتی خصوصیات

## اپنے نام کے پہلے حرف سے اپنی شخصیت کا اندازہ کیجئے

**الف** — یہ حرف تمام حروف میں سب سے اہم اور بڑا ہے۔ اس حرف کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ باری تعالیٰ کے ذاتی نام کا پہلا حرف ہے۔ اور اسی حرف سے قرآن حکیم کی شروعات ہوتی ہے اور سب سے پہلے انسان حضرت آدم علیہ السلام کا نام بھی اسی حرف سے شروع ہوتا ہے اور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کا سرِ حرف بھی یہی حرف ہے احمد کے شروع میں یہی حرف ہے۔

یہ حرف کسی بھی معاملے میں سب سے اچھا یا سب سے بُرا ہو سکتا ہے۔ یہ حرف آزمائشوں سے وابستہ ہے یعنی وہ شخص جس کے نام کے شروع میں الف ہو یا وہ جگہ جس کے نام کے شروع میں الف ہو وہ طرح طرح کی آزمائشوں سے گذر سکتی ہے۔ شرط یہ ہے کہ یہ حرف نام کے شروع میں یا نام کے کسی بھی جزء کے شروع میں ہو۔ مثلاً حسن احمد صدیقی۔ یہ نام تین اجزاء پر مشتمل ہے۔ ایک جزء کے شروع میں ح ہے۔ دوسرے جزء کے شروع میں الف ہے اور تیسرے جزء کے شروع میں ص ہے۔ چونکہ اس نام میں جو تین جزءوں پر مشتمل ہے اس کے ایک جزء کے شروع میں الف آرہا ہے اس لئے اس نام کی

شخصیت طرح طرح کے انقلابات اور آزمائش کا شکار رہے گی۔

## ب

یہ حرف تقویٰ، کامیابی، اور بڑے بڑے کارناموں اور منصوبوں کی نشاندہی کرتا ہے۔ جس نام کے شروع میں حرف ب ہوگا وہ نام کامیابیوں سے اور منصوبہ بندیوں سے وابستہ ہوگا۔ اور بہت سے مخفی رازوں سے وہ شخصیت وابستہ ہوگی جس کا نام ب سے شروع ہوتا ہو یا اس کے نام کے کسی بھی جزو کا پہلا حرف ب ہو۔

## پ

یہ حرف قرآن حکیم میں موجود نہیں ہے۔ اس لئے بزرگوں کی رائے یہ ہے کہ اس حرف سے شروع ہونے والا نام نہیں رکھنا چاہیے۔ لیکن تجربات یہ بتاتے ہیں کہ یہ حرف ب کے ضمن میں آتا ہے اس لئے یہ حرف بھی سرفرازی، کامیابی اور کامرانی سے وابستہ ہے۔ یہ حرف اپنے اندر سچائی اور وقار رکھتا ہے۔ اگر یہ کسی بھی نام کے شروع میں ہو تو اس کی وفاداری، اور اس کی صداقت اظہر من الشمس ہوگی۔

## ت

یہ حقیقت شناس اور باریک بیں حرف ہے۔ پستی کے بعد بلندی اس کی خصوصیت ہے۔ اس حرف سے جو نام شروع ہوتا ہے وہ نام بہت سی ٹھوکروں کے بعد کامیابی تک پہونچ جاتا ہے۔ زوال کے بعد عروج اس نام کا مقدر ہوتا ہے۔ ت سے شروع ہونے والے نام جدوجہد کے حامل ہوتے ہیں اور وہ شخصیات جن کے نام کا حرفِ اوّل ت ہو مجاہد قسم کے لوگ ہوتے ہیں لیکن ان کو کسی بھی منزل تک پہونچنے سے پہلے خود کو بہت سی ٹھوکریں کھانی پڑتی ہیں یہ بار بار گرتے ہیں سنبھلتے ہیں اور اس کے بعد انھیں عروج



نصیب ہو جاتا ہے۔

## ٹ

یہ حرف بھی قرآن حکیم میں موجود نہیں ہے۔ یہ حرف آر پار کا حرف ہے۔ یعنی وہ شخص جس کے نام کا پہلا حرف ٹ ہو تو وہ آر پار والا شخص ہوگا۔ اِدھر یا اُدھر۔ یہ شخص منافقت سے دور رہو گا۔

## ث

یہ مثبت پہلو رکھنے والا حرف ہے۔ میدان میں ڈٹ کر مقابلہ کرنا اس کی اوّلین کوشش ہے۔ یہ دولت سے مالامال حرف ہے اس میں روحانی قوت بھی ہوتی ہے اور مادی طاقت بھی

## ج

اس حرف میں بیک وقت کئی قسم کے کمالات پائے جاتے ہیں یہ حرف علم و ہنر سے مالامال حرف ہے۔ یہ حرف بہادری، فتح، جرأت، طاقت، عظمت، ترقی، کامیابی، اور لڑائی جھگڑے، فساد اور شورش پسندی کا حرف مانا جاتا ہے، یہ آبادی کا حرف بھی ہے اور بربادی کا بھی۔ یہ حرف بہت سے کمالات کے باوجود حالات کا تابع ہے۔ اور حالات کے ساتھ ساتھ یہ اپنی خوبیوں سے روشناس کراتا ہے۔

## چ

یہ حرف بھی قرآن میں نہیں ہے۔ یہ حرف بہت تیز ترین حرف ہے۔ اس میں چستی اور چالاکی پائی جاتی ہے۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ اس میں بے بسی بھی ہے اور بے چارگی بھی۔ یہ بے سہارگی کا حرف بھی مانا جاتا ہے۔ اس حرف میں ظلم سہنے کی عادت ہوتی ہے۔ اس حرف کی اصلیت مظلومیت سے وابستہ ہے۔

## ح

اس حرف کی بہت سی خصوصیات ہیں۔ یہ دوسروں کے لئے رکاوٹ پیدا کرنے والا حرف ہے۔ یہ حرف خواہ مخواہ دوسروں کے کاموں میں حائل ہو جاتا ہے۔ یہ حرف اپنی خامیوں کی وجہ سے اپنے آپ کو برباد کرنے والا حرف ہے۔ اس حرف کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ یہ دوسروں کی حمایت کرتا ہے۔ اور اس کے بدلے میں بہت کچھ پاتا ہے یہ حرف محبت کا متلاشی ہوتا ہے۔ لیکن یہ حرف حاسدوں کے درمیان زندگی گذارنے والا حرف ہے۔ اس حرف کے دشمن اس کے اپنے ہی گروپ میں اس کے خلاف پلاننگ کرتے ہیں۔ اس حرف کو رکاوٹوں کے باوجود عروج بھی نصیب ہوتا ہے۔ اور یہ حرف اپنی کوتاہیوں کی وجہ سے زوال پذیر بھی ہو جاتا ہے۔

## خ

اس حرف کی خصوصیات غلامی ہے بے پروائی غیر ذمہ داری اس حرف کا خاصہ ہے۔ اس کی تقدیر بے سہارگی اور بے بسی ہے۔ اس حرف کو اگر کوئی مقام ملتا ہے تو اپنی بے لوث غلامی اور بے لوث خدمات ہی کی وجہ سے ملتا ہے اور اگر یہ حرف خدمت کی راہ چھوڑ کر کوئی دوسری راہ اختیار کرتا ہے تو اس کی تقدیر اس کو ٹھوکریں کھلاتی ہے۔

## د

اس حرف کی خصوصیات ترقی، شہرت، مقبولیت، کامیابی وقار اور سر بلندی ہے۔ اس حرف کے اندر ظالمانہ پہلو بھی پایا جاتا ہے۔ اپنے سفاکانہ رویہ کے باوجود یہ حرف مقبولیت حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔

## ذ

یہ حرف پستی اور رسوائی میں گھرا ہوا حرف ہے۔ اس



حرف پر بہت زیادہ ذمہ داریاں ہوتی ہیں۔ اگر یہ ان ذمہ داریوں کو پورا کرلے تو کامیابیوں سے ہمکنار ہو جاتا ہے۔ ورنہ یہ پستی کے اندھے غار میں گرا دیتا ہے۔

## ر

اس حرف کو حکمرانی اور اعلیٰ مقام عطا ہوتا ہے۔ یہ اپنے منصوبے یا کارکردگی کی وجہ سے بے شمار لوگوں میں مشہور ہو جاتا ہے۔ یہ حرف بے شمار اہمیتوں کا حامل ہے یہ ایسے افراد کے لئے بھی خوش بختی کا ذریعہ بنتا ہے جو ازراہِ تقدیر بھٹکے ہوئے ہوں یا کسی بھنور میں پھنس چکے ہوں۔ یہ حرف سفر اور خوشیوں کی بھرپور نمائندگی کرتا ہے۔

## ز

یہ حرف بیک وقت لڑائی، غم، مصائب، فتنہ، جنگ، ظلم و ستم کا شکار حرف ہے۔ یہ حرف دوسروں کی وجہ سے ملنے والے غموں کی نشاندہی کرتا ہے۔ یہ دردِ دل، اور دردِ دماغ میں مبتلا کرنے والا حرف ہے۔ یہ حرف اپنے حامل کو طرح طرح کی رنجشیں عطا کرتا ہے۔

## س

اس حرف کو جھکنے کے بعد امن ملتا ہے۔ اور جب اس کو امن و امان مل جائے تو یہ حرف کامیابیوں اور کامرانیوں کا حرف بن جاتا ہے۔

## ش

یہ حرف رہنمائی اور بڑائی کا حرف ہے۔ شہرت اور عزت کے میدان میں اس حرف کو بڑی اہمیت حاصل ہے جب اس حرف کو م سے مقاربت ہو تو یہ ظلم و ستم اور سفاکی کا حرف بن جاتا ہے۔ م سے مقاربت کا مطلب یہ ہے کہ اگر کسی کے نام میں ش سے متصل

م ہو تو یہ حرف اپنی سفائی کو ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً شمشاد۔ اس نام میں شمی کو م سے مقاربت ہے۔ وغیرہ۔

**ص**

یہ حرف نیکی، غلامی اور سچائی کا مظہر ہے۔ دوسروں کو تحفظ دینا بھی اس کی خصوصیت میں شامل ہے۔ خواہ وہ خصوصیت تحفظ یا طاقت کی ہو یا علم و معرفت کی ہو۔ اس حرف کا حق اور سچ کا گراف بہت بلند ہے مصیبتوں میں یہ حرف شاکر و صابر حرف ہے۔

**ض**

کمزوری اور ناتوانی اس حرف کی خصوصیت ہے۔ یہ حرف دوسروں کے رعب کا شکار رہنے والا حرف ہے اور دوسروں کے ظلم و ستم کا ہمیشہ نشانہ بنا رہتا ہے۔ یہ حرف اپنی کمزوری کے باوجود دوسروں کو نقصان پہونچانے کی صلاحیت بھی رہتا ہے۔

**ط**

یہ حرف طہارت پاکیزگی شہرت، مقبولیت اور عزت و ناموری کا حرف ہے۔ یہ دولت و فراوانی کا بھی حرف مانا جاتا ہے۔ یہ حرف اپنے حامل کو دوسروں کی نظروں میں معزز بناتا ہے اور اپنے ہم عصروں میں غیر معمولی مقبولیت اور شہرت عطا کرتا ہے۔

**ظ**

اس حرف کو خوش خبری دینے والا حرف تسلیم کیا گیا ہے۔ یہ حرف ہر میدان میں ڈٹ سکتا ہے۔ یہ حرف اپنے اندر بہت ساری خوبیاں رکھتا ہے۔ اور ہر آڑے وقت اپنی پوشیدہ خوبیوں کو واضح کرتا ہے۔

**ع**

یہ حرف پسندیدگی کا مظہر ہے۔ یہ خصوصاً حق پرستی کی طرف مائل رہتا ہے۔ اس حرف کے اندر عبادت گذاری



عظمت، بلندی بہت ہی زیادہ پائی جاتی ہے۔ اگر اس حرف کی ل سے مقاربت حاصل ہو جائے تو یہ علمی طاقت کو ظاہر کرنے والا بن جاتا ہے اور اگر اس کو الف سے مقاربت ہو جائے یہ پُراسرار طاقتوں کو ظاہر کرنے والا حرف بن جاتا ہے۔ طاقت اور بہادری بھی اس حرف میں شامل ہے ل سے مقاربت جیسے علی۔ الف سے مقاربت جیسے عامر۔ وغیرہ۔

**غ**

یہ حرف دوسروں کو خوشی عطا کرنے والا حرف ہے۔ یہ حرف دوسروں کی خدمت، غلامی اور محکومیت کو پسند کرنے والا بھی مانا گیا ہے۔ اس حرف کے اندر غیرت و حیا کی جھلک بھی پائی جاتی ہے۔

**ف**

بیان بازی میں اہم مقام رکھتا ہے۔ بہادری اور فرمانبرداری بھی اس کی خصوصیات میں شامل ہے۔ بہت ہی نفیس قسم کے کمالات اس سے وابستہ ہوتے ہیں۔ یہ حرف صحیح کو صحیح اور غلط کو غلط کہنے والا حرف ہے۔ اور یہ حرف زبردست دوراندیشی اور بڑھے ہوئے فہم کو ظاہر کرتا ہے۔

**ق**

یہ عالمانہ وقار رکھنے والا حرف ہے۔ یہ ذہانت کی بھی نشاندہی کرتا ہے۔ یہ طاقت کا سرچشمہ مانا جاتا ہے۔ یہ مسائل کو حل کرنے والا بھی ہے۔ اس حرف کی ایک خوبی یہ ہے کہ یہ کسی کی بے جا حکمرانی کو برداشت نہیں کرتا۔

**ک**

یہ علم، بلندی اور کامیابیوں کا حرف ہے۔ یہ حرف اپنے اندر بہت سی خوبیاں رکھتا ہے۔ اور ہر نازک موقع پر اپنے حامل کی زبردست امداد کرتا ہے۔ اور خود کو نقصان سے بچانے کی

صلاحیت بھی اس میں بدرجۂ اتم ہوتی ہے۔

### گ
یہ حرف قرآن حکیم میں نہیں ہے۔ بدکلامی۔۔ اس کی خصوصیت ہے یہ اکثر نقصان سے دوچار ہونے والا حرف ہے۔ یہ حرف اپنی خامیوں کی وجہ سے نقصان اٹھاتا ہے۔ یہ حرف کسی بھی وقت بڑی ذلت سے ہمکنار کرا سکتا ہے۔

### ل
یہ حرف جنگ اور بدامنی کا مظہر ہے۔ برائی، بدسلوکی اور بدمعاشی اس کی خصوصیات ہیں۔ یہ بدامنی اور فساد پھیلانے والا حرف ہے۔ اگر اس کو مقاربت ع، الف یا ط سے ہو جائے تو اس کی تاثیر بدل جاتی ہے۔ پھر یہ نیکی اور سعادت کو ظاہر کرنے والا حرف بن جاتا ہے۔ ع سے مقاربت جیسے علی، الف سے مقاربت جیسے آلِ حسن ط سے مقاربت جیسے لطیف وغیرہ۔

### م
اس حرف کی خصوصیات رہبری عطا کرنا، ہدایت کرنا، رہنمائی کرنا، پاکیزگی، طہارت بھی اس حرف کی خصوصیات ہیں۔ م کا حرف بہت طاقتور اور محبّت پرست قِسم کا حرف ہوتا ہے لیکن یہ حرف اپنے اندر ایک طرح کی ضد بھی رکھتا ہے۔

### ن
حمایت، فتح اور پاکیزگی اس حرف کی خصوصیات ہیں۔ طاقت اور ترقی میں یہ حرف اہمیّت کا حامل ہے۔

### و
کمالات، رہبری اور عظمت سے بہرہ ور حرف ہے۔ اس حرف کی خصوصیات کا اطلاق اسکے بعد والے حرف کی خصوصیات پر ہوتا ہے

### ہ
اس حرف کی خصوصیات اہم کاموں میں شمولیت، اچھے کاموں کی طرف رغبت، ذمّہ داری اور منصوبہ بندی بھی اس حرف کی



خصوصیات میں شامل ہیں۔ یہ حرف پیچھے نہیں ہمیشہ آگے رہنا چاہتا ہے۔ یہ حرف کسی بھی طرح سے آگے ہی رہنے پر اکساتا ہے خواہ آگے رہنا جبر و اکراہ کے ذریعہ ہو۔

### ی
دعوے کرنا، تفریح کرنا۔ حمایت کرنا، تحقیقات کرنا اس حرف کی اہم ترین خصوصیات ہیں۔ بہادری، طاقت اور علم بھی اس کی خصوصیات میں شامل ہیں۔

### ے
بڑی ے میں چھوٹی ی کی خصوصیات کچھ شدّت کے ساتھ ہوتی ہیں۔

## نوٹ

کسی بھی ملک، شہر، بستی یا شخصیت کے بارے میں ایک جچا تلا اندازہ کرنے کے لیئے اس کے نام کے تمام حروف پر غور کرنا چاہیئے پھر کوئی نتیجہ برآمد کرنا چاہیئے۔ مثلاً اگر ہم امریکہ کی حیثیت جاننا چاہتے ہیں تو اس کے حروف کو الگ الگ لکھیں اس طرح ا م ر ی ک ہ کُل چھ حروف ہیں۔ امریکہ کا پہلا حرف الف ہے۔ الف اس مُلک کی بڑائی اہمیّت اور خودمختاری کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ حرف بڑی بڑی آزمائشوں میں بھی مبتلا کرتا ہے۔ دوسرا حرف م ہے۔ م دوسروں پر حکمرانی کو ثابت کرتا ہے اور دوسروں کو عطا کرنا اور اپنی بے پناہ قوت کو ظاہر کرتا ہے ر کا حرف حکمرانی اور شہرت کو ثابت کرتا ہے یہ حصار میں گھرے ہوئے لوگوں کی مدد کو بھی ثابت کرتا ہے۔ اور یہ حرف بے پناہ سیاسی قوت کی نشاندہی بھی کرتا ہے۔ ی کا حرف دعدے، تفریح اور تحقیقات کی

نشاندہی کرتا ہے ۔ ث علم اور بلندیوں اور کامیابیوں کی علامت ہے
یہ حرف تمام کامیابیاں حاصل کرکے آگے بڑھنے اور آگے رہنے کیطرف
اشارہ کرتا ہے ۔

اس صورتِ حال کے پیشِ نظر جو حرُوف کے ذریعہ ہمیں حاصل
ہوا ہے ۔ امریکہ کے بارے میں یہ تأثر ملتے ہیں کہ امریکہ ایک ایسا ملک
ہے جس کی اہمیت سب کی نظروں میں ہے جو اپنی چالاکی اور سمجھ داری
سے دوسروں پر حکمرانی کر رہا ہے اور اپنی بے پناہ قوت سے سب پر
اپنا تسلط جمائے ہوئے ہے ۔ وہ ایک مشہور ترین اور مقبول ترین
ملک ہے ۔ اور نئی نئی باتوں کی تحقیق کرنا اس ملک کی فطرت میں
شامل ہے ۔ امریکہ علم و ہنر کے اعتبار سے بھی نمایاں ہے اور اس کا مزاج
یہ ہے کہ اپنی بڑائی ثابت کرنے کے لئے یہ سب سے آگے جانے اور آگے
رہنے کی فکر میں لگا رہتا ہے اور خود کو آگے رکھنے کے لئے وہ بے جا طاقت
کے استعمال اور ظلم و ستم کرنے سے بھی باز نہیں آتا ۔

اسی طرح ہم کسی بھی شخصیت کے نام کے تمام حروف کو لکھ کر
ایک ایک حرف کی خصوصیت سے اس کی شخصیت کا اندازہ کر سکتے ہیں ۔
مثلاً ہم قاری محمد طیب کے بارے میں معلوم کرنا ہے ۔ چونکہ قاری کا
لفظ نام کا جز نہیں ہے اس لئے اس کو نظر انداز کرکے باقی حروف
کو الگ الگ پھیلائیں ۔ م ح م د ط ی ب کل ۷ حروف ہوئے

م - پاکیزگی اور محبت کی علامت ہے ۔ لیکن اس کا منفی پہلو
مذہبی ہے ۔

ح - حمایت کی علامت ہے ۔ یہ محبت کا متلاشی حرف ہے لیکن



یہ حرف حاسدوں میں گھرے رہنے کی طرف بھی اشارہ کرتا ہے ۔

م - م کی خصوصیت دوبارہ آنے کی وجہ سے دُگنی ہو جائے گی ۔

د - شہرت و مقبولیت کامیابی سربلندی کی طرف اشارہ کرتا ہے ۔
منفی پہلو یہ ہے کہ اس حرف میں ایک طرح کی سختی بھی ہوتی ہے ۔

ط - یہ طہارت، پاکیزگی، عزت و عظمت کی علامت ہے ۔ یہ حرف
دوسروں کی نظر میں اپنا مقام بنائے رکھنے کی طرف اشارہ کرتا
ہے اور یہ دولت کی فراوانی کو بھی ثابت کرتا ہے ۔

ی - علم اور تفریحات اس حرف کا خاصہ ہیں ۔

ب - پرہیزگاری، منصوبہ بندی اور مخفی رازوں سے وابستہ حرف ہے ۔

حاصل یہ نکلا ۔ کہ حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب محبت کرنے والے
انسان تھے ۔ لیکن اُن کی طبیعت میں کسی قدر ضد بھی تھی ۔ یہ دوسروں کی
حمایت کرنے کے عادی تھے ۔ اُن کی فطرت یہ بھی تھی کہ یہ محبت کے
جواب میں محبت چاہتے تھے ۔ لیکن عمر بھر یہ اپنے حاسدوں کے درمیان
زندگی گذارتے رہے ۔ ان کو اپنی زندگی میں شہرت بھی ملی، مقبولیت
بھی اور بلندی بھی ۔ یہ طبیعت کے اعتبار سے نرم اور اصولوں کے اعتبار
سے سخت تھے ۔ لیکن اس سختی کو وہ اپنی حکمتِ عملی سے چھپا لیا کرتے
تھے ۔ حد سے زیادہ طہارت اور پاکیزگی اُن کے مزاج میں تھی ۔ علم کی دولت
سے سرفراز تھے ۔ اور سیر و تفریح اور سفر اُن کی زندگی کا حصہ بنا ہوا تھا ۔
پرہیزگار تھے ۔ منصوبہ بندی اچھی کرتے تھے اور فطرت کے مخفی رازوں
سے آگاہ تھے ۔

یہ حضرت قاری طیب صاحب کی زندگی کا خاصہ ہے ۔ ایک بات یاد

رکھنے کی ہے کہ ہر حرف کی مختلف خصوصیات ہوتی ہیں اسی لئے ایک ہی نام کی خصوصیات الگ الگ بھی ہوتی ہیں۔ کسی شخصیت میں حرف کی کوئی خصوصیت ابھر کر سامنے آتی ہے اور کسی شخصیت میں حرف کی کوئی اور خصوصیت نمایاں ہو جاتی ہے۔ فہیم و ذکی انسان کسی بھی شخصیت کا اندازہ لگانے کے لئے حروف کی تمام خصوصیات کو پیش نظر رکھے گا تب ہی وہ شخصیت کی صحیح تصویر کشی کر سکے گا۔ اگر حروف تہجی میں جو حروف قمری بھی کہلاتے ہیں۔ ہم بڑی "ے" کو بھی گنیں جو بالعموم الگ سے ایک حرف سمجھی جاتی ہے تو حروف تہجی کی کل تعداد ۲۹ ہوتی ہے قرآن حکیم میں سورۂ رحمٰن کے اندر ربّ العٰلمین نے ۲۹ ہی مرتبہ مختلف نقوں کا ذکر کر کے یہ فرمایا ہے۔ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۝ تم اپنے رب کی کن کن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے۔ یہ ۲۹ کا عدد یہ ثابت کرتا ہے کہ ربّ العٰلمین نے ۲۹ حروف پیدا کر کے تمام اچھائیاں اور تمام برائیاں ان ۲۹ حروف کے دامنوں میں سمیٹ دی ہیں۔

ختم شد

